تمت



إن الله على كل شيء قدير

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي بتحميد آلائه تترنم البلابل في البستان وبنعوته تتنغم
العنادل بفصيح اللسان يثني عليه ألحان أصناف الخلائق من الإنس
والحيوان ويصفه أصوات الممكنات حتى النباتات والجمادات بالسر والإعلان
كأن حفيف أوراق الأشجار جلاجل دفوف لثناء الرحمن ودوي الماء
الجاري طنابير أوصاف الديان وهبوب الرياح أقصاب تمجيد المنان
فسبحان الممدوح المحمود في كل زمان ولنعم المنعوت الموصوف بالحال
والقال من كل لسان وتنزيل إن من شيء إلا يسبح بحمده على هذه الدعوى
من أوضح البرهان والصلوة والسلام على سيد الإنس والجان المقصو

مِنَ الوُجُوْدِ وَالاِمْکَانِ الَّذِیْ قَالَ مَنْ لَمْ یَتَغَنَّ بِالْقُرْاٰنِ فَلَیْسَ مِنَّا اَیْ عَلٰی مَعْنَی الَّذِیْ حَقَّقَہٗ عُلَمَاءُ الزَّمَانِ وَقَالَ لِاَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ حِیْنَ سَمِعَہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَءُ الْقُرْاٰنَ بِتَحْسِیْنِ الصَّوْتِ وَالْاَلْحَانِ لَقَدْ اُعْطِیْتَ مِزْمَارًا مِنْ مَزَامِیْرِ اٰلِ دَاؤُدَ وَالِدِ سُلَیْمَانَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا مَرَّ الدُّھُوْرِ وَالْاَزْمَانِ ٭

امابعد جو کہ مسئلہ سماع کا ایک ایسا جزئیہ ہے کہ خلفاً عن سلفٍ اسمین اختلاف کثیر چلا آتا ہے اور اقوال علماء اور فقہاء کے نہایت مختلف واقع ہین در ینولا ہم باتوقیر زیب مسند امارت رونق وسادہ ریاست حشمت پناہ والاشکوہ جلالت دستگاہ حق پژوہ طراز قبائے مملکت نگار خلعت سلطنت رئیس باذل فرمان فرمائے دریادل رافت غربا رحمت فقرا امین الدولہ وزیر الملک نواب حافظ محمد ابراہیم علیخان صاحب بہادر صولت جنگ زاد عمرہ و دولتہ و دام حشمتہ و شوکتہ کا گوشہ التفات اس مسئلہ کی تحقیق کا دریافت ہوا بنا برعلیہ خاطر فاتر خاکسار خلائق نے عزم ہمت کا فراہمی تحقیقات اور جمع کرنے روایات کا چست کیا کیونکہ جب روایات شتے کتب متفرقہ سے ایک جگہہ جمع ہوکر صورت کتاب کی پاوینگی تو ضرور اور لابد افادہ عام اور افاضہ تام بخشینگی اور احتیاج تلاش کتب اور دیکھنے مقامات مختلف سے مستغنی کرینگی فالحمد للہ ثم الحمد للہ علی حسن توفیقہ کہ چند ایام مین بعد دیدہ بیزی وعرق ریزی کے تحریر تحقیقات اور فراہمی روایات سے فرصت پائی جو ارادہ کہ ممکن قوۃ مین تھا وہ باحسن الوجوہ منصہ فعل مین آیا اور ترتیب تحقیقات نے مہہ

اسلوب پایا کہ اول مین ایک مقدمہ مختصر مرتب کیا کہ اوسمین بیان ماہیت اور
حقیقت اور تعریف غنا اور راگ کا ہے کہ جس سے فی الجملہ غنا کو غیر غنا سے اور راگ
کو غیر راگ سے اور خوش آوازی مستحب بلکہ مسنون کو خوش آوازی ناجائز اور
ممنوع سے فرق اور جدا کر سکین اور سمجھین کہ وہ درست ہے اور یہہ نادرست اور
بعدہ چار باب مقرر کئے باب اول مین تحقیقات مفسرین کو درج کیا اور باب
دوم مین تحقیقات محدثین کو تحریر کیا اور باب سوم مین روایات فقہا کو
لکھا اور باب چہارم مین اقوال صوفیۂ کرام کو رکھا اور آخر مین ایک خاتمہ
اور تکملہ بطرز قول فیصل کے لاحق کیا اور اتنے ہی پر بخوف درازی وطول کے
اتمام کیا ورنہ بعون عنایۃ تعالے لا میدان تحریر فراخ بے اندازہ اور کتب معتبرہ
معتمدہ موجود اور کشادہ ہین امید کہ حلیۂ قبول الٰہی کا پاوے اور زاد آخرت اور
ذخیرۂ عقبیٰ فقیر کا ہو اور باعث ہدایت اور سبب رفع گمراہی اور ضلالت کا ٹھیرے
راہ تعصب سے بچاوے اور حجاب غفلت کے اوٹھاوے صواب کو خطا سے اور طاعت
کو معصیت سے جدا کر دے طاعات پر توجہ اور اقبال اور معاصی سے اجتناب اور
اعراض بخشے کیونکہ گناہ گاری اور عصیان شعاری بھی اگرچہ آفت تو ہے بارے
اسکو صواب جانکر موجب ثواب سمجھنا بڑی آفت ہے گناہ کو گناہ جاننا اور ادسکا کرنا
گناہ ہی ہے مگر گناہ کو ثواب سمجھنا حرام کو حلال جاننا ہے کہ وہ مثل اپنے عکس کے
کفر ہے خداوند کریم مشاہدہ اور معائنہ کرا دے کہ مقصود خداپرستی ہے غناپرستی
نہین خداپرست کو موافق حاجت اور وقت ضرورت کے ہر چیز کی آواز بجاے
غنا اور راگ کے ہو گی چنانچہ اوسی کیطرف حضرت شیخ سعدی شیرازی رح ارشاد فرماتے ہین

| | برآوازہ دولاب ستی کنند | | کسانیکہ ایزد پرستی کنند |
|---|---|---|---|

اور غنا پرست کبھی دریاے ضلالت اور بطالت مین غوطہ کہاتے ہین کبھی بحر کفر اور زندقہ مین غرق ہوتے ہین اسواسطے کہ اول تو وہ مرد اس میدان کے ہین ہی نہین کہ غنا اونکے مقام کے لایق اور مناسب ہوا اور دوسرے یہہ کہ بجہت اور بتمام وجوہ وہ اشارات اور معانی عبارات کی تاویل نہ سمجھنے سے کافر زندیق بنتے ہین مثلاً جو معنی کہ جناب باری عز اسمہ کی ذات اور صفات کے مناسب نہون انکو خدا کیطرف منسوب کرنا یا جو امور کہ مخصوص جناب آلہی تعالے کے ہین اون کا مصداق مخلوق کو ٹھیرنا کفر ہے اور معارف آلہی اور حقایق نا متناہی کا کیا ایسا کوچہ ہے کہ ہر ادنی اعلی باسانی جیسے چاہے خاطر خواہ اسمین قدم رکھے اور مقصود کو پہونچے حاشا وکلا اللہ در القائل ؎

| | و ارہی نساء الحی غدر نسائہا | | اما الخیام فانہا کخیامہم |
|---|---|---|---|

فنسئل اللہ العصمۃ والعافیۃ من شر کل شیطان مارد ہمارے اس زمانہ کے بعض نادانون کی تقاریر اور اقوال اور کچھ گروہ متصوفہ بعلم کے کردار اور افعال عوام کالانعام بے مایہ کے رہزن ہین کہ انکے دین اور دنیا کی راہ مارتے ہین اسقدر تو مسلم ہے کہ اصل ہین اس مسئلہ مین اختلاف ہے مگر فی زماننا ہذا جتنا اور جسقدر کہ اتفاق یا اختلاف سے تحقیق کو پہونچا یا ہے اور جو شروط اور قیود کہ تحقیق کئے ہین وہ تو کہان کے کہان رہے اور بالکلیہ متروک ہوگئے بلکہ ابتو ایسی گرفتاری بلا ہے کہ جواز اور اباحت تو بجاے خود یہان صرف حرام قطعی کا ارتکاب کرتے ہین اور اوسپر طرہ یہہ کہ ایسی باتین عبادات اور ثواب کے موجبات

سمجھتے ہین اور خاصان خدا اور مشائخ کبار قدما کوشل اپنے مرتکب ایسے غنا اور سماع ممنوع
حرام کا ٹھہراتے ہین کیونکہ یہہ آلات مطربہ اور سازہاے محرمہ اولیاء اللہ کے کب سننے
ہین اور یہہ مغنیات اور اجنبیات فواحشہ کہ جنکی صورت دیکھنا اور جنکی آواز بے راگ
کے بہی سننا حرام قطعی ہے اہل اللہ کی مجالس محافل مین کب جا سکتی ہین اہل اللہ
نے اگر سماع غنا جیسا کچھہ کہ کیا بھی ہے تو غلبہ حال اور سکر مین کیا ہے اب غلبہ حال
اور استغراق اور سکر کجا ع ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا * فنعوذ
باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا من یھدی اللہ فلا مضل لہ و
من یضللہ فلا ھادی لہ الغرض بعد اتمام روایات اور اختتام تحقیقات کے
اس مجموعہ محمودہ کا نام **تحفۃ الامیر فی بیان السماع والمزامیر** رکھا
اور اسکو تحفہ اور ہدیہ نواب والا جناب کو پیشکش کیا واللہ المستعان ومنہ
التوفیق الی الاحسان اللھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعہ وارنا الباطل
باطلا وارزقنا اجتنابہ اور یہہ فہرست ہے آسامی اون کتب کی کہ جن سے
یہہ مجموعہ جمع کیا گیا ہے **مقدمہ** مین **کتاب احیاء العلوم** اور **مجمع البحار**
اور **غنیۃ الطالبین** سے عبارت نقل ہے اور **باب اول** مین یہہ چند
تفاسیر مفصلہ ذیل ہین جنسے اخذ کیا گیا ہے **تفسیر مدارک تفسیر مبیان تفسیر
حسینی تفسیر احمدی تفسیر آیات الاحکام تفسیر معالم التنزیل تفسیر
در منثور تفسیر مظہری** باقی اور بعض تفاسیر کی عبارت بعینہ منقول نہوئی کیونکہ
یا تو اونکی عبارت بجنسہ مطابق انکے تھی یا یہہ مسئلہ اونمین مختصر اور مجمل مذکور تھا اور
زیادہ تفصیل نہین رکھتا تھا البتہ جو نظر سے گذری تعین نام اونکے آخر باب التفسیرین

نقل کیے ہین چاہین تو اونمین دیکھ لین اور باب دوم مین یہہ کتب حدیث شریف ہیں
ہوتین کہ جنکی عبارت درج ہوئی صحیح ترمذی شرح بخاری شرح مسلم اور باب سوم
مین ان چند کتب فقہ سے اتفاق نقل عبارت کا ہوا درمختار کنز الدقائق معدن الحقائق
ردالمختار نہایۃ الاوطار عنایہ قاضی خان اختیار شرح مختار فتاوے جزیہ اور
باب چہارم مین یہہ کتب صوفیہ کرام کی موجود تہین جن سے ترجمہ لکہا مذاق العارفین
ترجمہ احیاء علوم الدین رسالہ قشیریہ مقصد الحلم ترجمہ عین العلم کشف المحجوب ہدیہ
سنی اور اخبار الاخیار اور گنج الاسرار خواجہ بزرگ اجمیری مدفن رحمۃ اللہ
علیہ اور خاتمہ کتاب کو جو بجائے قول فیصل معاملہ سماع مین ہے مدارج النبوۃ اور
مکتوبات محدث دہلوی سے تحریر کیا

## مقدمہ اسمین بیان ہے ماہیت اور تعریف غنا کا

غنا یعنی راگ سننا ہے آواز خوش اور موزون کا جسکے معنی سمجھہ مین آوین اور
دلکو حرکت دین تو اس تعریف مین وصف عام آواز خوش ہے پہر اوسکی بہی دو قسمین
ہین ایک موزون اور ایک غیر موزون اور موزون بہی دو قسم ہے ایک وہ کہ
سمجہہ مین آوے جیسے اشعار ہوتے ہین اور ایک وہ کہ سمجہہ مین نہ آوے جیسے جمادات
اور حیوانات کی آوازین ہین یہہ تعریف اور تفصیل اور مثالین اور سب کے
حکم جائز اور ناجائز کے احیاء العلوم مین ہے اس کتاب مین بہی اپنے موقع
پر منقول ہے اور کتاب مجمع البحار مین تحقیق معانی لفظ غنا مین لکہا ہے نہایہ جزری
سے من لم یتغن بالقرآن فلیس منا یعنی جو کوئی کہ استغنا اور بے پروائی حاصل

نکرے ساتھ قرآن مجید کے غیر اوسکے سے اور کہا گیا ہے کہ غنا کے معنی جہر کے ہین یعنی
جو کوئی کہ بلند آواز نکرے ساتھ قرآن مجید کے اور دوسری حدیث ما اذن اللہ
لشیئ الخ مین جو لفظ یتغنی بالقرآن کا مذکور ہے اوسکے معنی جہر کے ہین اور
کہا گیا ہے کہ یہہ تفسیر ہے استغنا اور بے پرواہی کی اور حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ
نے اسکی تفسیر کی ہے ساتھ تحسین قرات اور پہ باریک اوسکی کے اور اسکی شاہد
ہے یہہ حدیث کہ زینوا القرآن باصواتکم اور ہر آواز کہ بلند ہو وہ غنا ہے نزدیک
عرب کے اور کہا گیا ہے کہ عرب لوگ راگ گایا کرتے تھے ساتھ رکبانی کے جبکہ سوار ہوا
کرتے تھے یا بیٹھا کرتے تھے میدانون مین اور اپنے اکثر حالات مین پس دوست رکھا
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہہ کہ ہووے اول مبادرت اونکی
ساتھ قرآن مجید کے بجاے راگ رکبانی کے کہا ابن عیینہ نے کہ مستغنی ہو ساتھ
اوسکے لوگون سے اور کہا گیا ہے کہ مستغنی ہو غیر اوسکے سے احادیث اور کتب سے
اور انکار کیا ہے بعض نے اسکا بسبب تفسیر جہر کے کرمانی شرح بخاری مین ہے
کہ جہر کرے یعنی ساتھ تحسین آواز اور تحزین یعنی دردناک کرنے اوسکی کے اور
یہہ تحسین اور تحزین مستحب ہے جب تک کہ حد قرآن سے خارج نکرے کہا امام
نووی شارح مسلم نے یتغنی یعنی اچھا کرے آواز اپنی کو ساتھ ترتیل اور جہر
اور تحزین کے لیکن الحان پس وہ پڑھنا ہے بطور علم موسیقی کے ساتھ نغمہ اور
اوزان مقررہ کے جو صفت غنا مین ہے اور طیبی شرح مشکوۃ مین ہے کہ لم
یتغن بالقرآن مین احتمال ہے کہ اسکے معنی غنا کے ہون اور یا معنی استغنا کے
ہون اور ترجیح ہے معنی استغنا کو کہ نہین ہے ہم سے یعنی ہمارے اہل طریق سے

اور یہہ وعید ہے اور بلا خلاف قاری بغیر تحسین آواز کے بھی ثواب پاویگا پس
مستحق وعید کا کیسے ہوا اور نہایہ مین ہے کہ دو لونڈیان گا رہی تھین گیت روز
بعاث کے یعنی اشعار اوس روز کے پڑہتی تھین اور وہ ایک لڑائی انصار کا
نام ہے اور یہہ مراد نہین کہ وہ غنا اور راگ مشہور تھا جو اہل لہو و لعب مین
ہوتا ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت دی ہے غنا اعراب کو جو مثل
آواز حدی کے ہے اور کرمانی شرح بخاری مین ہے لیستا بمغنیتین یعنی راگ
گانا اونکی عادت نتھی یعنی مثل اور گانیوالیون کے شوق او بھارنے اور تعریض
فواحش اور تشبیب جمال کے جیسا کہ کہا گیا ہے کہ راگ منتر ہے زنا کا اور نہ اوس
قسم کی گانیوالیون مین تھین کہ ایسا گانا گاوین کہ جسمین کھینچنا آواز کا اور گٹکری
اور توڑ جوڑ اور متحرک کرنا ساکن کا وغیر ذلک ہون اور نہ گانے کو کسب ٹھیرایا
ہوا اور اجازت دینا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا غناے عرب کو وہ فقط شعر خوانی
اور حدی ہے طیبی مین ہے کہ وہ جو احداث کیا ہے متصوفہ نے سماع مع ساز کو
پس کچھ خلاف نہین اسکی حرمت مین اور تحقیق کہ غالب ہے یہہ اوپر اکثر ایسون کے
جو منسوب ہین طرف خیر کے اور نابینا ہین وہ اوسکی حرمت سے یہانتک کہ ظاہر
ہوتے ہین اکثر پر افعال مجنون کے سے مثل رقص کے ساتھہ حرکات متطابقہ
اور تقطیعات متلاحقہ کے اور گمان کرتے ہین وہ کہ یہہ امور نیکی اور برکی ہین
اور حالانکہ یہہ زندقہ ہین یہانتک عبارت یا خلاصہ کتاب مجمع البحار کا ہوا حضرت
غوث الاعظم قدس سرہ نے کتاب غنیۃ الطالبین مین باب بیان آوازون مین
اور بیان کراہت قراءۃ بالحان مین لکھا ہے کہ اکثر الحان مین نکالنا کلام کا ہوتا ہے

اوسکے طریقہ سے اور گرا دینا مد اور ہمزہ کا ہوتا ہے اونکے مقام سے اور مد کرنا
مقصور کا اور قصر کرنا مد کا اور ادغام اور روم کرنا ہوتا ہے حروف کا الخ تو یہہ
تعریف ہے الحان کی جو قرارت قرآنی مین مکروہ ہے اس سے حقیقت راگ معلوم
اور قیاس کرلین ۞

## باب پہلا اوس تحقیقات کی ذکر مین جو آیات تفسیری تصحیح غنا
## وما یتعلق بہا مین لکھی ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ لِيُضِلَّ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَيَتَّخِذَهَا
هُزُوًا ۚ أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُهِينٌ ۝ وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِ آيَاتُنَا وَلَّىٰ مُسْتَكْبِرًا
كَأَنْ لَمْ يَسْمَعْهَا كَأَنَّ فِي أُذُنَيْهِ وَقْرًا ۖ فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ یہہ آیت
شریف اکیسوین پارہ کے دوسرے ربع اور سورہ لقمان کے اول رکوع او شروع
مین ہے اور یہہ اصل دلیل او حجت ہے حرمت غنا اور راگ مین اور علی اختلاف
الاقوال والروایات جیسا کہ مذکور ہوگا نزول اسکا غنا اور راگ مین ہے چنانچہ
تفسیر مدارک مین ہے کہ سبب نزول اس آیت کا نضر بن الحارث ہے کہ وہ خرید
کرتا تہا کتابہا اخبار اکاسرہ یعنی بادشاہان فارس کے اور کہتا تہا کہ تحقیق
محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ وسلم بیان کرتے ہین کچہہ قصے قوم عاد اور ثمود کے
اور مین مذکور کرتا ہون باتین ملوک فارس کی سو رغبت اور میل کرتے تہے لوگ
اوسکی بات کیطرف اور ترک کرتے تہے استماع قرآن مجید کا او لہو کہتے ہین ہر باطل کو

اور باطل کے معنی عرف عرب مین بیفائدہ کے ہین چنانچہ کہتے ہین کہ انتہی عن المنار وقتا یعنی اور لہو الحدیث کے معنی مثل قصہ اور کہانی بے اصل اور غنا کے ہین اقوال تھے حضرت ابن عباس اور ابن مسعود رضی اللہ عنہما کہ بقسم فرماتے تھے کہ وہ یعنی لہو الحدیث غنا اور راگ ہے اور کہا گیا کہ غنا فاسد کرتا ہے قلب کو اور پریشان کرتا ہے مال کو اور غضبناک کرتا ہے پروردگار کو اور منقول ہے جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ نہین ہے کوئی آدمی کہ بلند کرے آواز اپنی ساتھ راگ کے مگر بھیجتا ہے اللہ تعالے دو شیطانون کو کہ ایک داہنے کندہے پر ہوتا ہے اور دوسرا بائین پر اور وہ شیطان اسکو مارتے ہین اپنے پاؤن سے یعنی لاتون سے جب تک کہ یہہ خاموش ہو یعنی راگ سے انتہی ما فی المدارک اور تفسیر تبیان ہین اسی آیہ کی تمہید مین جو اول کے آیت کہی ہے لکھا ہے کہ جب کہ وصف فرمایا اللہ تبارک وتعالے نے قرآن مجید کا اسطرح پر کہ مشتمل ہے اوپر حکم کے پس جو کوئی تمسک اور دستاویز کرے ساتھ اوسکے تو وہ حکیم ہے اور جو کوئی کہ اعراض اور روگردانی کرے اوس سے تو وہ سفیہ بیوقوف ہے پس ذکر فرمایا بطور تعجب کے کہ وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ مروی ہے حضرت ابن عباس وغیرہ رضی اللہ عنہم سے کہ وہ یعنی لہو الحدیث غنا ہی قسم ہے اوس خداوند پاک کی کہ نہین ہے کوئی معبود برحق بجز اوسکے اور تکرار کیا یہہ مضمون قسم کا تین بار پس بنابرین قول لفظ یشتری جو آیہ شریف مین واقع ہے بمعنی محبت اور اختیار کے ہے یا یہہ کہ نزول اس آیہ شریف کا درباب اوس شخص کے ہے کہ وہ خرید کرتا تھا کتابہاے اخبار سلاطین عجم کی کہ وہ سناتا تھا قریش کو

دیان

اور کہتا تھا کہ یہہ بہترین کلام ہے انتہی ما فی التبیان اور تفسیر حسینی مین ہے
کہ نضر بن حارث واسطے تجارت کے طرف فارس کے گیا تھا وہان سے قصہ
رستم اور اسفندیار کا خرید کے لایا تھا اور قریش کی مجالس و محافل مین جاکر
اسطرح پر اسکے کان مین پہونچاتا تھا اور سناتا تھا کہ تمام قریش اسکے شیفتہ
اور فریفتہ ہوتے تھے اور یہہ اسیرلاف اور شیخی مارتا تھا کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم قصہ عاد اور ثمود اور عظمت مملکت سلیمان اور داود سے
خبر دیتے ہین تو مین وسعت سلطنت اور کثرت اسباب ملوک عجم سے کلام کرتا ہون
پس حق تبارک وتعالے نے یہہ آیہ نازل فرمائی وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْتَرِیْ
یعنی اور بعضے لوگ ہین ایسے کہ خرید کرتے ہین لَھْوَ الْحَدِیْثِ کلام لہو اور بازی
کو اور کہا ہے کہ کلام فریب دینے والے اور مشغول کرنیوالے کو یعنی اختیار کرتا
ہے کہانی بے اعتبار کو لِیُضِلَّ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ تاکہ گمراہ کرے لوگون کو راہ خداوند
تعالے سے یعنی دین اوسکے سے باز رکھتا ہے کہ وہ سننا اور استماع قرآن
مجید کا ہے بِغَیْرِ عِلْمٍ ساتھ بے دانشی اور بے دلیلی کے وَّیَتَّخِذَھَا ھُزُوًا
اور ٹھیراتا ہے آیات قرآنی کو ٹھٹھا اور خرید ان لوگون سے کوئی شخص ہے کہ
خرید کرتا ہے بات کو واسطے کھیل کے اور بعض نے کہے ہین معنی اوسکے یعنی لہو حدیث
کی بات فریب دینے والی اور مشغول کرنیوالی تو مراد اس صورت مین یہہ ہوگی
کہ اختیار کرتا ہے کہانی بے اعتبار کو تاکہ گمراہ کرے لوگون کو راہ خداوند تعالے
سے یعنی دین اوسکے سے یا باز رکھے سننے قرات سے بدون کسی دانش اور
دلیل کے اور اختیار کرتا ہے راہ خداوند تعالے کو ٹھٹھا اور تمسخر اُولٰٓئِکَ یہہ

گروہ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِينٌ یعنی واسطے اونکے ہے عذاب خوار کرنیوالا اور اہانت کرنیوالا کہ وہ عذاب قید اور قتل ہے دنیا مین اور عذاب اور رسوائی ہے آخرت مین اور کہا ہے کہ نزول آیت شریفہ کا اوس شخص کی شان مین ہے کہ وہ خریدتا تہا جاریات مغنیہ یعنی چہوکریان گانیوالیون کو اور لوگون کو بسبب سننے آواز اور الحان اونکی کے سننے کلام حق سے باز رکہتا تہا وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اور جبکہ پڑہے جاوین اوس شخص پر کہ جسنے لہو الحدیث کو خریدا اور اختیار کیا ہے اٰيٰتُنَا ہمارے کلام کی آیتین وَلّٰى مُسْتَكْبِرًا تو مونہہ پہیر لیتا ہے اسطرح پر کہ گویا گردن کش اور متکبر ہے یعنی التفات طرف اوسکے نہین کرتا كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا گویا کہ سنا ہی نہین ہے اوسکو كَاَنَّ فِيْٓ اُذُنَيْهِ وَقْرًا گویا کہ دونون کانون مین اوسکے گرانی اور بہرا پن ہے فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ پس اعلام کر اور خبر دے اوسکو اور بجاے بشارت ڈرا اوسکو ساتہہ عذاب دردناک کے انتہی بافی اکلیلی اور مولوی جیون بدایونی نے جو مصنف تفسیر احمدی اور نور الانوار کے اور اوستاد عالمگیر اورنگ زیب بادشاہ دہلی کے ہین اسی آیت شریفہ سے استدلال کرکے اثبات حرمت غنا کا کیا ہے چنانچہ فرماتے ہین تفسیر احمدی مین کہیچ بیان مسئلہ غنا اور راگ کے یہہ آیت شریفہ ہے کہ وَمِنَ النَّاسِ الخ جانو کہ مسئلہ غنا اور راگ کا بڑے مسائل مختلف فیہ سے ہے اور تحقیق معارض اور مخالف ہین آیات اور احادیث جو دلالت کرتی ہین اوپر اباحت اور حرمت اوسکی کے اور کثرت سے ہین آپسمین اقوال علما کے اور آرا صلحا کے اور ہم سناتے ہین تجہکو اول وہ حجتین جو آپسمین تعارض کرتی ہین پہر ہم

ذکر کرینگے وہ جو حق حقیق اور سزاوار ہے پس کہتے ہیں ہم کہ منجملہ آیات سے جو دلالت
اوپر حرمت کے کرتی ہیں یہہ آیت مذکورہ ہے اور تحقیق کہ وہ نازل ہوئی ہے
نضر بن حارث کے حق میں کہ خرید کرتا تھا وہ کتابیں اہل عجم کی اور سناتا تھا
قریش کو اور کہتا تھا کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم باتیں سناتے
ہیں تمکو عاد وثمود کی سو میں باتیں سناتا ہوں تمکو رستم اور اسفندیار اور
بادشاہان عجم کی اور کہا گیا ہے کہ خرید کرتا تھا چھوکریاں گانیوالیاں اور
آمادہ کرتا تھا اونکو اوپر معاشرت اون اشخاص کی کہ جو ارادہ کرتے تھے اسلام
کا اور کہتا تھا کہ یہہ بہتر ہے اوس سے کہ بلاتے ہیں تمکو طرف اوسکے محمد صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم چنانچہ تفسیر کشاف اور بیضاوی میں ہے اور روایت
امام زاہد رحمۃ اللہ میں ہے کہ یہہ آیت نازل ہوئی ہے دربارہ ولید بن مغیرہ
کے فقط اور بعد بیان عربیت اور قراءت کے وجہ استدلال بیچ اوپر اثبات
حرمت کے فرماتے ہیں کہ بجز اسکے نہیں کہ کہا ہمنے کہ یہہ آیت دلالت کرتی ہے
اوپر حرمت غنا کے اسواسطے کہ اللہ تعالے وتقدس نے تحقیق مذمت اور برائی
بیان فرمائی اوس شخص کی کہ جو مشغول ہو ساتھ لہو الحدیث کے اور وعید
کی اوسکو ساتھ عذاب مہین کے اور لہو الحدیث اگرچہ بظاہر اگلی جاتی ہے
ہر اوس چیز کو جو بیفائدہ اور لایعنی ہو مثل کہانیوں بے اصل اور افسانوں
غیر معتبر اور مضحکہ ٹھٹھے بازی اور کلام فضول کے چنانچہ یہی ہے رائے اکثر مفسرین
کی اور اسی کے موافق ہے پہلی روایت شان نزول کی مگر یہہ کہ ذکر کیا ہے
فتاوائے حمادیہ اور اسیطرح عوارف المعارف وغیرہ میں کہ تحقیق حضرت ابن

عباس اور ابن مسعود رضی اللہ عنہما تھے کہ بقسم فرماتے تھے کہ تحقیق ہم نے سنا ہے
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ مراد اس سے تغنی اور
راگ ہے اور مطابق ہے اسکے روایت دوسری شان نزول کی پس آئین
دلیل اور حجت ہے حرمت غنا پر اور منجملہ دلائل قرآنیہ سے حرمت غنا پر ایک
یہہ آیہ ہے کہ جو آخر سورۂ نجم پارہ قال فما خطبکم مین واقع ہے کہ وَاَنْتُمْ
سَامِدُوْنَ ٥ یعنی درحالیکہ تم غفلت مین ہو یا بازی کرتے ہو یا گاتے ہو
پس ذکر کیا ہے تفسیر بیضاوی مین کہ مراد اس سے غنا ہے اور کتاب عوارف المعارف
مین ہے کہ تحقیق حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے قسم کھائی کہ مراد اس سے
تغنی اور گانا ہے منجملہ آیات دال کے حرمت غنا پر یہہ آیہ ہے جو سورۂ بنی اسرائیل
پارہ سبحان الذی مین واقع ہے کہ وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ
بِصَوْتِكَ یعنی بہکا جسکو بہکا سکے تو اونمین سے ساتھ آواز اپنی کے پس تحقیق
ذکر کیا ہے فتاوی حمادیہ اور عوارف المعارف مین یہ کہ تحقیق کہا مجاہد
رضی اللہ عنہ نے کہ یہہ دلیل ہے حرمت غنا پر اسواسطے کہ یہہ قول استفزز
خطاب ہے ابلیس ملعون کو اور معنی یہہ ہین کہ حرکت دے جسپر کہ تو طاقت رکھے
بنی آدم سے ساتھ اپنی آواز کے اور وہ آواز غنا اور مزامیر اور دف وغیرہ
کے ہے سو یہہ تین آیتین دلیل ہین حرمت غنا مین مطلق لیکن احادیث
صحاح معتبر جو دلالت رکھتی ہین حرمت پر زیادہ ہین اس سے کہ اونکا
حصر اور احصار کیا جاوے اور اکثر وہ مذکور ہین کتاب عوارف المعارف
مین اور کتابہاے فقہ حلوا ورمیہ مین اونسے منجملہ اونکے وہ ہے جو منقول ہے

کہ جبکہ وفات پائی طاہر ابن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے
تو روئے دیدہ مبارک آپکے پس عرض کیا عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ
نے کہ یا رسول اللہ علیک السلام کیا نہین آپنے منع فرمایا ہے تحقیق ہمکو رونے
سے پس ارشاد کیا آپنے کہ تحقیق مینے منع کیا ہے تمکو دو طرح کی آواز فاجر اور
احمق سے کہ ایک اونمین آواز نوحہ ہے اور دوسری آواز غنا کی ہے اور
فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ ہے ابلیس
اول اونمین کا کہ جسنے نوحہ کیا اور اول اونمین کا کہ جسنے راگ گایا ہے اور فرمایا
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ تغنی یعنی راگ گانا حرام ہے
اور اوس سے لذت پانا کفر ہے اور اوسمین بیٹھنا فسق اور معصیت ہے اور
فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ نہین ہے کوئی آدمی
کہ بلند کرے آواز اپنی ساتھ راگ کے مگر یہہ کہ بھیجتا ہے اللہ تعالے اوسپر دو
شیطان کہ ایک اونمین کا اسکے ایک کندہے پر ہوتا ہے اور دوسرا دوسرے
کندہے پر اور ہمیشہ مارتے ہین اوسکو اپنی لاتون سے یہانتک کہ یہہ خود خاموش
ہوجاوے اور یہہ تمام حجتین دلیل ہین حرمت مطلقہ کی اور لیکن وہ حجتین
جو دلالت کرتی ہین اباحت اور جواز غنا پر پس مذکور ہین عوارف المعارف
مین پس منجملہ آیات سے ایک قول اللہ تبارک وتعالے کا ہے کہ وَاِذَا سَمِعُوْا
مَآ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰٓى اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ
یعنی اور جب سنتے ہین جو کچہہ اوتارا گیا ہے طرف رسول کے دیکھتا ہے تو انکی آنکھون
اونکی کو کہ بہتی ہین آنسوؤن سے اوس چیز سے کہ پہچانا ہے اونہون نے حق سے

اور یہہ قول حق تبارک و تعالے کا ہے فَبَشِّرْ عِبَادِ الَّذِیْنَ یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَہٗ پس خوشخبری دی بندون میرے کو وہ جو سنتے ہین بات کو پس پیروی کرتے ہین بہتر اوسکے کی اور یہہ قول اللہ تعالے وتقدس کا ہے کہ تَقْشَعِرُّ مِنْہُ جُلُوْدُ الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّہُمْ ثُمَّ تَلِیْنُ جُلُوْدُہُمْ وَقُلُوْبُہُمْ اِلٰی ذِکْرِ اللّٰہِ یعنی بال کھڑے ہوجاتے ہین اوس سے کہال پر اون لوگون کے کہ ڈرتے ہین پروردگار اپنے سے پہر نرم ہوجاتے ہین چمڑے اونکے اور دل اونکے طرف یاد خدا کے پس یہہ آیتین دلالت کرتی ہین اوپر سننے قول کے اور گریہ کرنے اور رونے کے اوسمین اور اوپر رونگٹے کھڑے ہونیکے اوس سے اور مخفی نہین ہے ضعف اوسکا کہا صاحب عوارف نے کہ یہہ تمام آیات ہین کہ مذکور ہوئین نہین انکار کیا جاتا ہے اونمین اور نہ اختلاف ہے بلکہ اختلاف سننے اشعار مین ہے ساتھہ الحان کے اور تحقیق کہ بہت ہین اسمین اقوال اور مغایر ہین احوال اور منجملہ احادیث سے جو دلالت کرتی ہین اباحت اور جواز پر ایک یہہ حدیث ہے اپنی اسناد سے حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالے عنہا سے کہ تحقیق حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ تشریف لائے جناب صدیقہ کے نزدیک اور نزدیک جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا کے دو چھوکریان تہین کہ گاتی تہین اور دف بجاتی تہین اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم لپٹے پڑے تہے اپنے کپڑے مین پس ڈانٹا اور گہرکا اون چہوکریون کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے پس کہولا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے مونہہ مبارک اور

فرمایا کہ چھوڑدو انکو تم اے ابوبکر اسواسطے کہ یہہ ایام عید اور خوشی کے ہین اور اوسی
کتاب مین ہے کہ روایت کیا ہے حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ تہی میرے
نزدیک ایک چھوکری کہ تغنی کرتی تہی یعنی راگ گاتی تھی پس داخل ہوئے اور تشریف
لائے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور حالانکہ وہ بحال خود
تہی یعنی جیسے گاتی تہی اوسیطرح گاتی رہی پہر داخل ہوئے اور آئے حضرت عمر
رضی اللہ عنہ سو بہاگ گئی وہ چہوکری پس ہنسے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم تو عرض کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہ کس چیز اور کس سبب نے
ہنسایا آپکو یا رسول اللہ علیک الصلوٰۃ پس بیان کیا آپنے اون سے قصہ جاریہ کو
تو عرض کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہ مین ہرگز نہ چہوڑونگا جب تک کہ سن لون
وہ جو سنا ہے رسول خدا نے یعنی جو آپنے سنا ہے وہ مین ضرور سنونگا پس حکم
کیا اوسکو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے سو سنایا اوس نے
اونکو اور بہی اوسی کتاب مین ہے کہ کہا حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہ دیکھا
مینے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو کہ چھپا لیا مجھکو آپ نے
اپنی چادر مبارک سے اور مین دیکھتی تھی طرف اہل حبشہ کے کہ جو کہیل تماشا کرتے
تہے مسجد شریف مین یہانتک کہ مین دیکھکر تہک گئی اور سیر ہو گئی اور بہی اوسی کتاب
مین ہے ساتھ اسناد تمام کے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تہے ہم نزدیک
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے کہ ناگاہ نازل ہوئے حضرت
جبرئیل علیہ السلام اور کہا کہ یا رسول اللہ علیک السلام تحقیق کہ فقرا آپکی امت کے داخل ہونگے جنت مین قبل اغنیا کے
مقدار آدہے روز کے کہ وہ مقدار نصف روز برابر پانسو برس کے ہے پس خوشی ہوئی

خلجان ہے کہ یہہ حدیث غیر صحیح ہے اور نہین پاتا ہین اسمین ذوق اجتماع جناب
نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کا مع صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین
کے اور ہین یعنی صوفیہ کرام رحمہم اللہ کہ اعتماد کرتے ہین اوسکا اسپر کہ پہنچا ہے ہمکو
اس حدیث مین اور انکار کرتا ہے دل قبول کرنے اس حدیث کے سے واللہ اعلم
و احکم بذلک کہا جناب مولانا مصنف تفسیر احمدی رحمہ اللہ نے کہ یہانتک بعینہ عبارت
کتاب عوارف المعارف کی ہے سو یہہ تمام حجتین سب دلالت کرتی ہین اباحت
جواز غنا پر اسواسطے کہ ادنی درجہ فعل اور قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ
و اصحابہ وسلم کا یہہ ہے کہ مباح ہو پس تعارض واقع ہوا اخبار دالہ مین اباحت
اور حرمت پر اور تاریخ صدور ان احادیث کی کہ جو سبب ترجیح کی ہے مجہول غیر
معلوم ہے پس جبکہ نظر کی دو قواعد اور ضوابط اصول پر تو واجب کی اونسے حرمت
اسکی ایک قاعدہ اصول کا یہہ ہے کہ جب معارض ہون دلیلین اباحت اور حرمت
کی تو عمل کرنا دلیل حرمت پر اولی ہے اور دوسرا قاعدہ یہہ ہے کہ جب واقع ہو تعارض
درمیان دو سنتون کے تو واجب ہوتا ہے وہان بازگشت کرنا طرف قول صحابی
کے اور یہان قول صحابی کا دلالت کرتا ہے حرمت پر مطلق چنانچہ فرمایا حضرت عثمان
بن عفان رضی اللہ عنہ نے کہ نہین غنا کیا مینے اور نہ تمنا کی مینے یعنی غنا کی اور
نہ مس کیا مینے اپنے ذکر کو سیدھے ہاتھہ سے جب سے کہ بیعت کی ہے مینے جناب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے اور کہا عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہ غنا اوگاتا
ہے اور پیدا کرتا ہے نفاق کو دل مین اور مروی ہے کہ تحقیق ابن عمر رضی اللہ عنہما
گذرے ایک قوم اہل احرام پر اور حالانکہ اونمین ایک شخص تھا کہ تغنی کرتا تھا پس

فرمایا یعنی حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہ خبردار خدا تعالی لاؤ سننے واسطے تمہارے
یہ دو بار کہا اور تھے تابعین اور تبع تابعین رضی اللہ عنہم بہی قائل اسکی حرمت کے چنانچہ
کہا ہے بعض نے کہ بیچ تم غنا سے اسواسطے کہ غنا زیادتی کرتا ہے شہوت مین اور ڈہا
دیتا مروت کو اور تحقیق کہ یہہ قائم مقام ہے شراب کا اور کرتا ہے سکر اور کہا فضیل
بن عیاض رحمہ اللہ نے کہ غنا منتر ہے زنا کا اور مروی ہے ضحاک رحمہ اللہ سے کہ
غنا فاسد کرنیوالا ہے دل کا اور غصہ مین لانیوالا ہے رب کو اور چارون ائمہ کرام
رحمہم اللہ انکار کرتے تھے اسکا اسیطرح مذکور ہے عوارف مین چنانچہ کہا کہ تحقیق منقول
ہے حضرت امام شافعی رحمہ اللہ سے کہ آپنے کتاب القضا مین کہا ہے کہ غنا ایک لہو مکروہ
ہے کہ مشابہ ہے ساتھ باطل کے اور کہا کہ جو شخص کہ کثرت کرلے اسکی تو وہ سفیہ
مردود الشہادت ہے اور نزدیک حضرت امام مالک رحمہ اللہ کے ہے کہ اگر خریدی
کسی شخص نے چہوکری سو پایا اوسکو مغنیہ پس پہونچتا ہے اوس شخص کو پہیر دینا اوسکا
بسبب اس عیب کے اور اسیطرح ہے مذہب حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ کا
کہ تحقیق سننا راگ کا منجملہ گناہون کے ہے اور نہین مباح رکہا اوسکو مگر ایک جماعت
قلیل نے فقہا سے اور انہین بہی جسنے کہ مباح رکہا ہے نہین تجویز کیا اعلان اور ظاہر
اوسکا مساجد اور امکنہ شریفہ مین یہانتک کلام اونکا ہے اور بہی مشہور ہے کہ
تحقیق حضرت امام صاحب بلوائے گئے ایک روز ولیمہ مین سو پایا وہان آپنے
لعب اور غنا اور تہے آپ جب تک غیر مقتدا پس صبر کیا آپنے اوسپر اور جبکہ سوال
کیا گیا آپ سے اسکا بعد اسکے تو فرمایا کہ ابتلا اور آزمائش کیا گیا تہا مین ساتھ
اسکے ایکبار سو صبر کیا مینے پس یہہ فرمانا آپکا کہ مین ابتلا اور آزمائش کیا گیا تہا

دلیل ہے اوپر حرمت کے مطلق کیونکہ ابتلا نہین ہوتی مگر ساتھ حرام کے اور اسیطرح
اتفاق کیا ہے اسکی حرمت پر مطلق اکثر مجتہدون نے یہانتک کہ پہونچا ہے شمار اونکا
بہتر یا بہتر مجتہدون تک کہ جمع کیے ہین مینے تمام اقوال اونکے ایک رسالہ اپنے
مین پس جو کوئی کہ چاہے آگاہی اوسپر تو رجوع کرے طرف اوسکے اور علمار کرام شریعت
غرا کے اکثر متفق ہین اوپر مطلق حرمت کے پھر فرق کیا ہے ایک فرقہ نے ساتھ وجہ
تطبیق کے پس ذکر کیا ہے شیخ الشیوخ رحمہ اللہ نے کتاب عوارف المعارف مین کہ
لیکن دف اور شانہ پس اگرچہ ہے موافق مذہب شافعی رحمہ اللہ کے اسمین فراخی
مگر اولی اور بہتر ترک کرنا اوسکا ہے اور ماسوا اسکے پس اگر ہون قصائد ذکر جنت
اور نار کے اور شوق انگیز ہون طرف دار القرار کے اور ذکر اوصاف نعمتون ملک
جبار کے اور ذکر عبادات اور ترغیب خیرات کے تو کوئی اوسبیل نہین ہے طرف
انکار کے اور اسی قسم سے ہین قصائد غازیون اور حاجیون کے بیچ وصف غزا کے
حج کے اور اس قسم کے کہ اوٹھاوین عزم غازی کو اور شوق حجاج کو اور اگر ہون
یعنی قصائد ذکر قد اور خد اور اوصاف عورات مین تو لائق نہین ہے ارباب
دیانت کو جمع ہونا واسطے اس قسم کے امور کے اور اگر ہون یعنی قصائد ذکر ہجر اور
وصل اور قطع اور قرب مین یعنی اسی قسم کی باتین اونمین مذکور ہون کہ جنکا حمل کرنا
نزدیک ہو اوپر امور حق سبحانہ کے تلون احوال مریدین اور دخول آفات کے
اوپر طالبین کے پس جسنے کہ شنا اوسکو اور پیدا ہوئی اوسے ندامت اوپر مافات
کے یا تازہ ہوا اوسکو عزم اوپر آیندہ کے تو کیونکر انکار ہو ایسے سماع کا یہانتک کلام
اونکا ہے اور ذکر کی ہے دوسرون نے وجہ دوسری کہ مطابق ہے اسکی پر جائز

رکھا ہے اوسکو بعض نے واسطے اہل کے اور منجملہ انکے ہین حضرت حجۃ الاسلام امام
محمد غزالی رحمہ اللہ علیہ اور تفسیر کیا ہے اہل کو ساتھ اسکے کہ دل اوسکا زندہ ہو
اور نفس اوسکا مردہ اور ہو وہ شخص صاحب ہوا کا اور مصروف نکرے یعنی ا
غنا کو طرف خلاف حق کے اور شرط کیا ہے یہہ کہ ہووے مغنی بھی اہل اور نہووے
نیت اوسکی لینے اجرت پر اور نکرے غنا واسطے ریا اور سمعہ کے یعنی واسطے دکھلانے
اور سنانے کے نکرتا ہو اور نہ موجود ہو مجلس سماع مین نا اہل اور مثل اسکے اور اسی
ہین اکثر متاخرین اور ساتھ اسی کے ہم اخذ کرتے ہین اسواسطے کہ ہمکو مشاہدہ ہوا
ہے کہ یہہ فاش اور عام ہے ایک گروہ عارفین باللہ اور دوستان جناب رسول
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور متبعین شرع اطہر اور احکام اوسکے ہین اور وہ
لوگ اہل کرامات ظاہرہ اور خوارق عادات باہرہ کے ہین اور یہہ لوگ ہین مغلوب الحال
اور کثرت کرنے والے سماع غنا کے اور مشتاق ہوتے ہین ساتھ اوسکے طرف تجلیات
حق سبحانہ وتعالےٰ کے اور ہین کہ جانتے ہین اسکو عبادت اعظم اور جہاد اکبر اور
کبھی نہ موجود ہوا انکی وقت سماع مین ذمے کافر اور نہ مسلم فاسق اور نہ لڑکا بیریش
اور نہ عورت اور قائم کرتے ہین آداب سماع کے مثل آداب تمام عبادات کے تو سماع
اور جائز ہے واسطے ایسے لوگون کے خاصکر اور وہ جو رسم کیا ہے اوسکو
ہمارے اہل زمانے کہ تیاری کیا کرتے ہین مجلسون کی اور ارتکاب کرتے ہین
اور خواہش کا اور جمع کرتے ہین فاسقون اور بے ریشون کو اور
ن اوسمین مغنیون اور طوائف کو اور سنتے ہین اونسے راگ اور لذت پاتے ہیں
ساتھ اوسکے اکثر ہوائے نفسانی اور خرافات شیطانی ہے اور تعریفین کرتے ہین مغنو ا

اور گویون کی ساتھ عطاے عظیم کے اور شکر کرتے ہین اونکا ساتھ احسان عمیم کے پس یہہ بلاشک گناہ کبیرہ ہے اور حلال جاننا اسکا کفر قطعی اور یقینی ہے اسواسطے کہ انکے حق مین یہہ عین لہو الحدیث ہے بخلاف اولیاء اللہ تعالے کے کہ اونکے حق مین لہو الحدیث باقی نہین ہے بلکہ ہے یہہ وسیلہ اونکے رفع درجات اور حصول کمالات کا اور شاید کہ حکمت اور اشارہ طرف اسی فرق کے ہے کہ حق تعالے و تقدس نے اس مقام پر لفظ لہو الحدیث کا ذکر فرمایا نہ لفظ تغنی کا اور اسیطرح پر من تبعیضیہ اور لام غایۃ کا ذکر فرمایا اور اسیواسطے جائز نہین ہے کہ فتوی دیا جاوے ساتھ جواز غنا کے واسطے اہل کے فی زماننا کیونکہ فساد زمانہ کا یہانتک پہونچا ہے کہ دعوی کرتا ہے ہر شخص اہلیۃ کا بلکہ ہمارا قول جواز کا واسطے اہل کے بعد صدور اسکی کے ہے یعنی غنا کے اجلاے عظام اور اولیاے کرام سے اسواسطے کہ لازم نہ آوے اونسے ارتکاب ذنوب اور آثام کا اور حاشا للہ اس سے علاوہ اسکے یہہ ہے کہ اکثر اولیاء اللہ رضی اللہ عنہم نہین مبتلا ہوتے ہین ساتھ اسکے اور نہ اوسکو بہتر سمجھین اور تحقیق صحیح ہے یہہ بات کہ حضرت جنید رضی اللہ عنہ نے توبہ کی سماع سے اپنے زمانہ مین باوجود اس معرفت اور حال کے پھر انسے غیر کا کیا حال ہے پس اولی ترک کرنا راگ کا ہے بسبب تہمت اور عناد کے اور نہایت کار اور غایت ما فی الباب یہہ بات ہے کہ اگر نیت نیک اور صالح ہو اور سنے ایسی نیت سے یا خود گاوے بسبب دفع وحشت کے تو ایسا شخص اپنے معاملہ مین جو بین العبد والرب ہے معاتب نہوگا یہہ جو کچھ کہ ہمنے لکھا ہے تحقیق غنا سے بجز اسکے نہین کہ لکھا ہے ہمنے قطع نظر تعصب اور طغیان سے بغیر افراط اور تفریط کے واللہ اعلم تمام ہوا ترجمہ تفسیر احمدی کا ۞

فقیر محرر رسالہ ہذا عفی عنہ کہتا ہے کہ یہ ترجمہ اصل تفسیر احمدی عربی کا ہے کہ اوسکے
مصنف ملا جیون صاحب نے تحقیق کافی شافی لکھی ہے رحمۃ اللہ علیہ اور تفسیر آیات الاحکام
اگرچہ ترجمہ بعینہ اسی تفسیر احمدی کا ہے جو مولوی حافظ عبد العلی صاحب مدراسی نے
کیا ہے لیکن چونکہ اوسمین کچھ فوائد زیادہ الحاق کیے ہین اور ترتیب بھی بطور ابواب
کتب فقہ کے کر دی ہے لہذا اسکو ایک نسخہ جدا گانہ سمجھکر اسکی عبارت بجنسہ نقل کرتا
ہون کہ خالی اسے تقدیر خالی از فائدہ اور تحقیق اور تائید سے نہین ہے اور وہ
یہہ ہے وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي الخ یعنی اور ایک لوگ ہین کہ خریدار ہین کھیل کی
باتون کے تا بچلاوین اللہ کی راہ سے بن سمجھے اور ٹھہراوین اوسکو ہنسی ف
بعضے کہتے ہین کہ نضر بن الحارث اعاجم کی کتابین خرید کر کے لوگونکو اونکا حال
بیان کرتا تھا اور کہتا تھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ وسلم عاد اور ثمود کے
قصے کہتے ہین اور مین رستم اور اسفندیار اور اکاسرہ کا قصہ کہتا ہون اور
بعضون نے کہا ہے کہ لڑکیان گانیوالی مول لیتے تھے جو اسلام کا ارادہ کرتا
تو اوس سے کہتا تھا کہ یہہ اسلام سے بہتر ہین اور لہو حدیث اگرچہ عام ہے ہر
لایعنی کو جیسے بے اصل بات اور بے اعتبار قصہ پر فتاوی حمادیہ اور عوارف میں
ہے ابن عباس اور ابن مسعود رضی اللہ عنہما سے کہ بقسم کہتے تھے کہ ہمنے حضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے کہ اس سے راگ مراد ہے اور نزول کی
دوسری روایت بھی موافق ہے اس سے دلیل ہے کہ راگ حرام ہے اور سورۂ نجم
مین فرمایا کہ وَأَنتُمْ سَامِدُونَ قاضی بیضاوی رحمہ اللہ نے کہا کہ مراد یہ
ہے کہ تم راگ گاتے ہو اور عوارف مین عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے بقسم

کہ اس سے مراد راگ ہے اور سورہ بنی اسرائیل مین فرمایا وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ الخ
قتادہ حماد یہ اور عوارف مین مجاہد رضی اللہ عنہ سے ہے کہ صوت سے صوت تغنی
اور مزامیر وغیرہ مراد ہے یہہ تین آیتین دلیل ہین کہ راگ مطلقاً حرام ہے اور حدیثین
صحیح معتبر اوسکی حرمت پر بہت ہین اور بعضی آیتین جیسے وَاِذَا سَمِعُوْا مَآ اُنْزِلَ
اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰٓى اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ ط اور
فَبَشِّرْ عِبَادِ الَّذِيْنَ يَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَيَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ ط اور تَقْشَعِرُّ
مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ثُمَّ تَلِيْنُ جُلُوْدُهُمْ وَقُلُوْبُهُمْ اِلٰى
ذِكْرِ اللّٰهِ ط دلیل ہے اسپر کہ قول کو سنکر بکا اور اقشعرار ہوتا ہے اس سے راگ
کے مباح ہونے کی بعضون نے دلیل پکڑی ہے اور بعضی حدیثین بہی اسی قبیل
کی ہین بہرحال آیتین اور حدیثین راگ کی حرمت اور اباحت مین متعارض ہین
امر حق کی تحقیق کرنی ضرور ہے وہ اصول کے دو ضابطہ سے حاصل ہوتی ہے
ایک یہ کہ جب مبیح اور محرم دونون متعارض ہون اوس وقت محرم پر عمل اولی ہے
اور دوسرے یہہ کہ جب دو حدیثون مین تعارض ہو تو ضرور ہے کہ صحابہ رضی اللہ
عنہم کے قول کیطرف رجوع کرین اور یہان حدیثون مین تعارض ہے اور صحابہ
رضی اللہ عنہم کے قول راگ کی حرمت پر ہین ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے ہے کہ
غنا دلمین نفاق اوگاتا ہے اور فضیل بن عیاض رضی اللہ عنہ نے کہا ہے کہ راگ
افسون ہے زنا کا اور ضحاک رضی اللہ عنہ سے ہے کہ راگ دلمین فساد ڈالتا ہے
اور خدا ناخوش ہوتا ہے اور ائمہ اربعہ نے بہی انکار کیا ہے عوارف مین ہے شافعی
رحمہ اللہ سے کہ راگ لہو مکروہ ہے باطل کے مشابہ جو اوسکی کثرت کرے وہ سفیہ ہے

سے بیان کرتے ہین خبر عاد اور ثمود کی اور مین بیان کرتا ہون تم سے اخبار
رستم اور اسفندیار اور اکاسرہ کے پس خوشی رکھتے اور رغبت کرتے تھے قریش طرف
ان باتون کے اور ترک کرتے تھے سننا قرآن مجید کا تو نازل کی اللہ تعالے نے
یہہ آیت کہا مجاہد رحمہ اللہ نے یعنی خریدنا چھوکریان مغنیہ کا اور وجہ کلام
کی اس تاویل پر یہہ ہے کہ خرید کرے صاحب لہو الحدیث یا ذات لہو الحدیث کو
امام بغوی رحمہ اللہ نے اپنے قاعدہ پر کہ تفسیر مین یہی داب اونکا ہے اس تاویل
کو مدلل بحدیث کیا اور ساتھہ سند مسلسل کے یہہ حدیث ذکر کی کہ فرمایا جناب رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ نہین حلال ہے تعلیم کرنا مغنیات کو اور
نہ بیچنا اونکا اور زر قیمت اونکی کا حرام ہے اور اسی کی مثل مین نازل ہوئی ہے
یہہ آیت وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِي الخ اور کہا کہ نہین ہے کوئی شخص کہ بلند
کرے آواز اپنی ساتھہ راگ کے مگر کہ پہونچاتا ہے اللہ تعالے اوسپر دو شیطان کہ ایک
اس کندھے پر ہوتا ہے اور دوسرا دوسرے کندھے پر پس وہ مارتے ہین اوسکے
لاتین جب تک کہ وہ خاموش ہو یعنی گانے سے اور دوسری سند سے حدیث ذکر کی کہ
جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے منع فرمایا زر قیمت کتے اور زر کسب
زنا کارہ سے اور مروی ہے مکحول رحمہ اللہ سے کہ جو کوئی کہ خرید کرے چھوکری خراب
یعنی گانے بجانے والی کہ رکھے اوسکو بسبب گانے بجانے کے پاس اپنے سو اگر وہ شخص
مرے تو مین اوسپر نماز نہ پڑہونگا کیونکہ اللہ تعالے وتقدس نے فرمایا ہے وَمِنَ
النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِي الخ اور مروی ہے حضرت عبد اللہ بن مسعود اور عبد اللہ
بن عباس اور حسن اور عکرمہ اور سعید بن جبیر رضی اللہ عنہم سے کہا اونہون نے

۱۲ لمعات

کہ لھو الحدیث کے معنی غنا اور راگ کے ہین اور یہہ آیہ شریفہ اسی باب مین نازل
ہوئی ہے اور مراد اس سے کہ خریدا کرے لھو الحدیث کو یہہ ہے کہ بدل کرے اور اختیار
کرے راگ اور مزامیر اور معازف کو قرآن مجید پر اور کہا ابو الصہبائی بکری نے
رحمہ اللہ کہ مینے سوال کیا حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے اس آیۃ کا تو انہون
نے فرمایا کہ وہ راگ ہے اور قسم کہائی تین بار کہ وَاللّٰهِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اور
کہا امام ابراہیم نخعی رحمہ نے کہ راگ اوگاتا ہے اور پیدا کرتا ہے نفاق کو دلمین
اور تہے اصحاب ہمارے کہ روکتے تہے مونہہ کو چون کے اور پہاڑتے تہے دفونکو
یعنی ممانعت کا ایسا اہتمام تہا کہ ناکہ بندی گلی اور کوچونکی کرکے دف پہاڑتے
تہے اور کہا گیا ہے کہ راگ کرنا منتر ہے زنا کا اور کہا ابن جریج نے کہ راگ طبلہ
بجانا ہے اور مروی ہے ضحاک سے کہ وہ راگ کرنا شرک ہے اور کہا قتادہ نے
کہ راگ ہر لہو و لعب ہے تمام ہوئی عبارت تفسیر معالم التنزیل کی اور تفسیر در منثور
جو تصنیف ہے امام الاجل قدوۃ اکمل فاضل کامل کامل فاضل محقق یگانہ موشگاف
فرزانہ جناب مولانا اولانا جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ کی اور اس تفسیر دلپذیر
مین اکثر تفسیر بالحدیث کا طرز ہے اور بسا مقامات کو مسند اور مدلل اور محقق بالحدیث
کیا ہے علی الخصوص اس مقام اور آیت کو بہت احادیث اور بہت طرق سے تحقیق
کیا ہے فجزاہ اللہ تعالٰی خیر الجزا اور فقیر عبارت تفسیر کی بعینہ تمام و کمال النقل
کرتا ہے کہ کلام امام رحمہ اللہ سے تبرک بہی حاصل ہو اور جو نتیجہ اور حاصل اونہون
نے نکالا ہے او سپر بہی آگاہی حاصل ہو عبارت تفسیر در منثور کی یہہ ہے قولہ تعالٰی
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِيْ الخ روایت کیا ہے بیہقی نے شعب الایمان مین حضرت

ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہ سے اس قول الٰہی مین وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي
لَهْوَ الْحَدِيثِ الآیۃ یعنی باطل الحدیث اور یہہ حال نضر بن حارث بن علقمہ کا ہے
کہ خرید کرتا تھا وہ باتین اعاجم کی اور ساختہ چیزین اونکی اونکے زمانہ مین اور
تھا وہ کہ لکھتا تھا کتابین یعنی خطوط حیرہ اور شام سے یعنی طرف قریش کے اور
تکذیب کرتا تھا قرآن مجید کی اور اعراض کیا اور روگردانی کی اوسنے کلام اللہ
مجید سے اور نہ ایمان لایا وہ اوسپر اور روایت کیا ہے ابن جریر اور ابن ابی
حاتم نے قتادہ رحمہ اللہ سے اس قول مین وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ
الخ یعنی خریدنا اور مستحب جاننا اوسکا اور کافی ہے آدمی کو گمراہی مین یہہ کہ
اختیار کرے حدیث باطل کو حدیث حق پر اور یہہ قول کہ يَتَّخِذَهَا هُزُوًا کہا کہ
ٹھٹھا کرتا تھا اوسکا اور تکذیب کرتا تھا اوسکی اور روایت کیا فریابی اور ابن
جریر اور ابن منذر اور ابن ابی حاتم رحمہم اللہ نے مجاہد رحمہ اللہ سے مجاہد رحمہ اللہ
سے اس قول مین کہ وَيَتَّخِذَهَا هُزُوًا کہا کہ راہ خدا کو ٹھیراوے راہ ٹھٹھے کے اور روایت
کیا فریابی اور ابن جریر اور ابن مردویہ رحمہم اللہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ
عنہ سے اس قول الٰہی مین کہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ
باطل الحدیث کہ وہ غنا اور مثل اوسکے ہے لِيُضِلَّ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ کہا کہ قراۃ قرآن
مجید اور ذکر الٰہی تعالے نازل ہوئی یہہ آیت ایک شخص کے حق مین قریش سے
جو خرید کرتا تھا چھوکریان گانیوالیان اور روایت کیا جریر نے حضرت ابن عباس
رضی اللہ عنہما سے اس قول الٰہی مین کہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي الخ کہا کہ فرمایا کہ
یہہ نازل ہوئی نضر بن حارث مین کہ خرید کی تھین اوسنے چھوکریان اور تھا وہ

کہ نہین سنتا تھا کسیکو کہ ارادہ کرتا تھا اسلام کا مگر کہ لیجاتا تھا اوسکے پاس جو گوین
اور کہتا تھا کہ کہلاؤ اور پلاؤ اور گانا سناؤ اسکو کہ یہہ بہتر ہے اوس سے
کہ پکارتے ہین طرف اوسکے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
صلوۃ اور صیام اور قتال جہاد سے تب نازل ہوئی یہہ آیہ اور روایت کیا
سعید بن منصور اور احمد اور ترمذی اور ابن ماجہ اور ابن ابی الدنیا رحمہم اللہ
نے بیان ذم ملاہی مین اور ابن جریر اور ابن المنذر اور ابن ابی حاتم اور
طبرانی نے اور ابن مردویہ اور بیہقی نے اپنی سنن مین ابو امامہ سے جناب رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہا کہ فرمایا مت بیچو تم قینات (مغنیات) کو اور نہ
خرید کرو تم اونکو اور نہ تعلیم کرو اونکو اور نہین بھلائی اونکی تجارت مین اور
زر قیمت اونکی کا حرام ہے اور اسی کی مثل مین نازل ہوئی ہے یہہ آیہ وَمِنَ
النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ اور روایت کیا ابن ابی الدنیا نے بیان
ذم ملاہی مین اور ابن مردویہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالے عنہا
سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ تحقیق
اللہ تعالے نے حرام کیا ہے راگ گانیوالی کو اور اوسکے فروخت اور زر
قیمت کو اور تعلیم کو اور اوسکے فائدہ لینے کو پھر پڑہی یہہ آیہ وَمِنَ النَّاسِ
مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ اور روایت کیا ہے بخاری نے ادب مفرد اور
ابن ابی الدنیا اور ابن ابی حاتم اور ابن جریر اور ابن مردویہ اور بیہقی نے
اپنی سنن مین حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے وَمِنَ النَّاسِ مَنْ
يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ وہ راگ اور مانند اسکے ہے اور روایت کیا

ابن جریر اور ابن منذر اور ابن مردویہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے
وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ وہ خریدنا راگ گانیوالیون
کا ہے اور روایت کیا ابن عساکر نے مکحول سے اس قول مین وَمِنَ النَّاسِ مَن
يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ چھوکریان گانیوالیان اور روایت کیا ابن ابی
شیبہ اور ابن ابی الدنیا اور ابن جریر اور ابن منذر اور حاکم نے اور تصحیح کیا اسکو
بیہقی نے شعب الایمان مین ابو الصہبا سے کہا کہ سوال کیا مینے عبد اللہ بن مسعود سے
اس قول الٰہی تعالے کا وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ وہ
واللہ راگ ہے اور روایت کیا ابن ابی الدنیا اور ابن جریر نے شعیب بن یسار
سے کہا کہ سوال کیا مینے عکرمہ رضی اللہ عنہ سے لہو الحدیث کا تو کہا اونہون نے کہ
وہ راگ ہے اور روایت کیا فریابی اور سعید بن منصور اور ابن ابی الدنیا
و ابن جریر اور ابن المنذر نے مجاہد سے وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي الخ کہا کہ وہ
راگ ہے اور سب لعب اور لہو ہے اور روایت کیا ابن ابی الدنیا نے طریق حبیب
ابن ابی ثابت سے ابراہیم سے وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ
وہ راگ ہے اور کہا مجاہد نے کہ وہ لہو حدیث ہے اور روایت کیا ابن ابی حاتم
نے عطاء خراسانی سے وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ وہ راگ
اور باطل ہے اور روایت کیا ابن عساکر نے مکحول سے اس قول الٰہی مین وَمِنَ
النَّاسِ مَن يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ الخ کہا کہ چھوکریان گانیوالیان ہین اور روایت
کیا ابن ابی حاتم نے حسن سے کہا کہ نازل ہوئی یہہ آیت وَمِنَ النَّاسِ مَن يَشْتَرِي
الخ غنا اور مزامیر یعنی راگ اور باجے کے مقدمہ مین اور روایت کیا ابن ابی الدنیا

اور بیہقی نے اپنی سنن مین حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہا کہ راگ اوگاتا ہے
نفاق کو دلمین جیسے کہ اوگاتا ہے پانی کھیتی کو اور اوگاتا ہے ذکر الٰہی تعالےٰ کا
ایمان کو دلمین جیسے کہ اوگاتا ہے پانی کھیتی کو اور روایت کیا ابن ابی الدنیا
نے ابراہیم سے کہا کہ کہتے ہین کہ راگ اوگاتا ہے نفاق کو دلمین اور روایت
کیا ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے اپنی سنن مین حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ
سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ راگ
اوگاتا ہے نفاق کو دل مین جیسے کہ اوگاتا ہے پانی ترکاری کو اور روایت
کیا ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے شعب الایمان مین حضرت ابن مسعود رضی اللہ
عنہ سے کہا کہ جب سوار ہوتا ہے آدمی گھوڑے پر اور بسم اللہ نہین پڑھتا تو پیچھے
سوار ہوتا ہے شیطان پھر کہتا ہے اوسکو کہ راگ گا سو وہ اگر نہین جانتا ہے تو
کہتا ہے اوسکو کہ تکلف سے اور جھوٹھ کہو اور روایت کیا ابن ابی الدنیا اور
طبرانی اور ابن مردویہ نے ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے کہ تحقیق جناب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ نہین اوٹھاتا اور نہین بلند کرتا کوئی آواز
اپنی ساتھ راگ کے مگر کہ پہونچا تا ہے اللہ تعالےٰ طرف اوسکے دو شیطان کہ
بیٹھتے ہین وہ دونون اوسکے دونون کندہون پر کہ مارتے ہین اوسکو اپنی ایڑیون
سے اوسکے سینہ پر جب تک کہ وہ خاموش اور ساکت ہو اور روایت کیا ابن
ابی الدنیا نے قاسم بن محمد سے کہ اونسے سوال کیا گیا راگ سے کہا کہ مین منع
کرتا ہون تمکو اوس سے اور مکروہ رکھتا ہون اوسکو تمہارے لیے پس کہا سائل
نے کہ کیا وہ حرام ہے کہا کہ دیکھ اے بھتیجے جبکہ جدا کر دیا اللہ تعالےٰ نے حق کو باطل سے

تو کس میں رکھا جاوے گا راگ اور روایت کیا ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے شعب الایمان
سے کہا کہ لعنت کی گئی ہے راگ گانیوالی پر اور اوسپر کہ جسکے واسطے راگ گایا جاوے
اور روایت کیا ابن ابی الدنیا و بیہقی نے ابو عثمان لیثی سے فضیل بن عیاض سے
کہا کہ راگ کرنا منتر ہے زنا کا اور روایت کیا ابن ابی الدنیا و بیہقی نے ابو عثمان
لیثی سے کہا یزید بن الولید الحافظ نے اے بنی امیہ بچو تم غنا اور راگ سے پس
تحقیق کہ وہ کم کرتا ہے حیا کو اور زیادہ کرتا ہے شہوت کو اور گراتا ہے اور دور
کرتا ہے مروت کو اور تحقیق کہ وہ قائم مقام ہے شراب کے اور کرتا ہے راگ وہ جو
کرتا ہے نشہ اور اگر خواہ مخواہ راگ کرو تو بچاؤ تم مستورات کو کیونکہ راگ داعی
اور باعث ہے زنا کا اور روایت کیا ابن ابی الدنیا نے ابو حفص اموی نے عمر بن
عبد اللہ سے ایک نامہ حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ کا بنام سہل کے جو اوستاد
انکے بیٹوں کے ہیں اس نامہ میں اگرچہ تمام نصایح عمدہ ہیں مگر یہاں بمناسبت مقام
کے فقط راگ کے الفاظ کا ترجمہ مرقوم ہوتا ہے وہو ہذا لکھا ہے کہ ہو اول معتقدات
اونکے کا جو منجملہ تعلیم کے ہے یہہ کہ بغض کریں ملاہی اور آلات لہو سے کہ شروع اونکا
شیطان سے ہے اور انجام اوسکا غضب الٰہی کا ہے اسواسطے کہ پہنچا ہے مجھکو
ثقات اہل علم سے یہہ کہ حاضر ہونا راگ میں اور سننا باجون کا منجملہ اوسکے ہے کہ اوگاتا
ہے نفاق کو دلمیں جیسے کہ اوگاتا ہے گھاس کو پانی آخر نامہ تک اور روایت
کیا ابن ابی الدنیا نے راضع بن حفص مدنی سے کہا کہ چار شخص ہیں کہ نہیں نظر کریگا
طرف اونکے اللہ تعالے دن قیامت کے جادو کرنیوالے اور نوحہ کرنے والے اور
راگ کرنیوالے اور وہ عورت جو مشغول ہو عورت سے اور کہا کہ جو کوئی کہ پاوے

اوس زمانہ کو تو اولی اوسکو طول حزن ہے اور روایت کیا ابن ابی الدنیا نے
علی بن حسین رضی اللہ عنہ سے کہا کہ نہین پاک رہیگی وہ امت کہ جسمین بربط ہو اور
روایت کیا ابن ابی الدنیا نے عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ سے کہ تحقیق جناب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سوا اسکے نہین کہ منع کیا گیا ہون
دو آواز سے جو کہ حمق ہین ڈالتی ہین اور فجور مین ایک اونمین سے آواز
نغمہ کے لہو ولعب اور مزامیر شیطان کی ہے اور دوسری آواز وقت مصیبت
[illegible] شق گریبان کی اور نوحہ شیطانی کی ہے اور روایت کیا ابن ابی الدنیا
[illegible] رضی اللہ عنہ سے کہا کہ دو آواز ملعون ہین مزمار وقت نغمہ کے اور رنہ
[illegible] اور روایت کیا ابن ابی الدنیا نے انس ابن مالک رضی اللہ عنہ سے
کہا کہ خبیث ترین کسبون کا کسب زمارہ کا ہے اور روایت کیا ہے ابن ابی الدنیا
و بیہقی نے نافع سے کہا کہ مین جاتا تھا ہمراہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے رستہ
مین پس سُنی اونہون نے آواز ایک چرواہے کی سو رکھلین اونگلیان اپنے دونون
کانون مین پہر جدا ہو گئے اوس رستہ سے اور کہتے جاتے تھے اے نافع کیا سُنتا ہے
تو کہا مینے نہین پس نکالا دونون اونگلیون کو دونون کانون سے اور کہا
[illegible] دیکھا ہے مینے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو کہ
کیا تھا اور روایت کیا ابن مردویہ نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے کہ سُنا اونہون
نے جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ فرماتے تھے اس آیہ مین کہ
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ یعنی بجز اسکے نہین کہ یہہ خریدکرتا ہے
لعب اور باطل کو اور روایت کیا حاکم نے کنی مین عطاء خراسانی سے کہا کہ

نازل ہوئی ہے یہہ آیت یعنی وَمِنَ النَّاسِ الخ غنا اور باطل اور مزامیر کے حق
مین اور روایت کیا آدم اور ابن جریر اور بیہقی نے اپنی سنن مین مجاہد سے
اس آیہ وَمِنَ النَّاسِ مَن یَّشتَرِی لَھوَ الحَدِیثِ الخ مین کہا کہ یہہ خرید کرنا ہے
مرد گانیوالے اور عورت گانیوالی کا عوض مال کثیر کے اور سننا اوسکا اور مثل
اسکے باطل سے اور روایت کیا بیہقی نے شعب الایمان مین حضرت ابن مسعود
رضی اللہ عنہ سے اس قول الٰہی تعالےٰ مین وَمِنَ النَّاسِ مَن یَّشتَرِی لَھوَ الحَدِیث
کہا کہ یہہ وہ شخص ہے کہ خرید کرے چھوکریان کو راگ گا دین رات کو اور دن کو
تمام ہوئی عبارت تفسیر در منثور کی جناب مستطاب عالم علوم ربانی دانائے رموز
فرقانی ذی المعالی والمفاخر صاحب باطن وظاہر مفتی زمانہ فاضل یگانہ مولانا
قاضی ثناء اللہ صاحب پانی پتی علیہ الرحمہ اپنی تفسیر مظہری مین تحریر فرماتے ہین
کہ روایت کیا ہے ترمذی وغیرہ نے ابو امامہ سے جناب رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وصحابہ وسلم سے کہ فرمایا آپنے مت فروخت کرو تم لونڈیون گانیوالیون
کو اور نہ خرید و اونکو اور نہ سکھاؤ اونکو اور کوئی بہتری نہین ہے انکی تجارت
مین اور زر قیمت اونکی کا حرام ہے اور مثل اسی کے مین نازل ہوئی یہہ آیہ
وَمِنَ النَّاسِ مَن یَّشتَرِی لَھوَ الحَدِیثِ الخ اور روایت کیا ہے جبیر نے حضرت
ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ خرید کی تھین نضر بن حارث نے چھوکریان یعنی
گانیوالیان پس تھا وہ کہ نہ سنتا تھا کسیکو کہ جو ارادہ کرتا تھا مسلمان ہونے کا
مگر کہ جاتا تھا اوسکے نزدیک ساتھ چھوکریون کے اور کہتا تھا کہ کھلاؤ اور پلاؤ
گانا سناؤ اسکو کہ یہہ بہتر ہے اوس سے کہ بلاتے ہین تجھکو طرف اوسکے رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم روزہ اور نماز سے اور بہتر ہے اس سے کہ قتال کرے تو روبرو اونکے یعنی جہاد سے پس نازل ہوئی یہ آیہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْتَرِیْ لَہْوَ الْحَدِیْثِ یعنی وہ جو لہو کرے اور مشغول کرے سفیہ چیز سے اور روا لہو اور مشغول کرنے کی ایسی باتین ہین کہ جنکی اصل نہو اور ایسی کہانیان ہین کہ جنھین اعتبار نہو اور مضحکہ کی باتین اور فضول کلام ہین بہ بدا سکے کچھ تحقیق جہانہ کے بطور عربیّت کے ہے اور روایت کیا ابن جریر نے بطریق عوفی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہ یہ آیہ نازل ہوئی ہے ایک شخص کے حق مین قریش سے کہ خریدتا تھا چھوکریان گانیوالیان اور روایت کیا ہے بغوی نے ابو سلمہ سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے نہین حلال ہے تعلیم کرنا چھوکریون گانیوالیون کا اور زر قیمت اونکی کا حرام ہے اور اسی کی شان مین نازل ہوئی ہے یہ آیہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْتَرِیْ لَہْوَ الْحَدِیْثِ الخ اور نہین کوئی آدمیون مین سے کہ بلند کرے آواز اپنی ساتھ راگ کے مگر کہ بہیجتا ہے ساتھ کہڑے کرتا ہے اللہ تعالے دو شیطان کہ ایک اوس شخص کے اس کندہے پر ہوتا ہی اور دوسرا دوسرے کندہے پر اور وہ دونون مارتے ہین اوسکو اپنی لاتون سے یہانتک کہ وہ خاموش ہو جاوے اور روایت کیا ہے ترمذی وغیرہ نے ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ مت فروخت کرو تم چھوکریان گانیوالیان اور نہ خرید کرو تم اونکو اور نہ تعلیم کرو تم اونکو اور نہین ہے بھلائی اونکی تجارت مین اور زر قیمت اونکی کا حرام ہے اور اسی کی شان مین نازل ہوئی یہ آیہ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّشْتَرِیْ لَہْوَ الْحَدِیْثِ اور کہا بغوی نے اور کہا مقاتل اور کلبی نے نازل ہوئی بیچ حق

نضر بن حارث بن کلدہ کے کہ سوداگری کرتا تھا اور جاتا تھا حیرہ کو اور خریدتا تھا وہاں اخبار اعاجم
کے اور باتیں سناتا تھا وہ قریش کو اور کہتا تھا کہ تحقیق جناب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم باتیں
کرتے ہیں تمہیں عاد اور ثمود کی اور میں باتیں سناتا ہوں تمکو رستم اور اسفندیار اور اخبار اکاسرہ کی پس
سنتے تھے وہ باتیں اوسکی اور ترک کرتے تھے استماع قرآن مجید کا پس نازل کی اللہ تعالےٰ نے یہہ آیہ اور
اسیطرح روایت کیا بیہقی نے شعب الایمان میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا اور کہا مجاہد نے یعنی
ہو کر بیان کاشف البیان اور معنی آیت کے اس تقدیر پر یہہ ہیں کہ خرید کرے لہو کو یا صاحب لہو حدیث کو یا یہہ
معنی ہیں کہ خرید کرے لہو حدیث کو یعنی بدلہ کرے اسکا اور اختیار کرے راگ اور مزامیر اور معازف
کو قرآن مجید پر کہا مکحول نے جو شخص کہ خرید کرے چھوکری بجانیوالی کو اور رکھے اوسکو بسبب غنا اور راگ
باجے اوسکے ہمیشہ مرنے تک تو نہیں نماز پڑہونگا میں اوسپر یعنی جنازہ کی کیونکہ فرمایا اللہ تعالےٰ نے
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِیْ لَهْوَ الْحَدِيْثِ الآيه اور مروی ہے حضرت ابن مسعود اور ابن عباس اور حسن اور عکرمہ
اور سعید بن جبیر رضی اللہ عنہم سے کہا کہ لہو الحدیث راگ ہے اور آیہ شریف اسی کے باب میں نازل ہوئی ہے
اور کہا ابو الصہباء بکری نے کہ سوال کیا میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اس آیہ کا تو فرمایا اونہوں
نے کہ وہ راگ ہے اور قسم کہائی اسپر اوس اللہ تعالےٰ کی کہ نہیں ہے کوئی معبود بجز اوسکے اور مکرر کیا ان
الفاظ قسم کو تین بار اور کہا ابن جریج نے کہ وہ یعنی لہو الحدیث طبل ہے کہتا ہوں میں کہ مورد اس نص کا
اگرچہ خاص ہے وہ راگ ہے یا قصص عجمیون کے ہیں لیکن لفظ اس نص کے عام ہیں اور اعتبار عموم لفظ کا ہوتا ہے
نہ خصوص سبب کا اور اسی سبب سے کہا ہے قتادہ رحمہ اللہ نے کہ وہ یعنی لہو الحدیث ہر لہو ولعب ہے اور کہا
ضحاک رحمہ اللہ نے کہ وہ یعنی لہو الحدیث شرک کرنا ہے مسئلہ بنانا معازف اور مزامیر کا حرام ہے باتفاق
تمام فقہاء امصار رحمہم اللہ کے مروی ہے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ تحقیق جناب نبی صلی اللہ علیہ
آلہ واصحابہ وسلم نے منع فرمایا ہے قیمت کتے اور کسب زمارہ یعنی راگ باجے اور زنا سے روایت کیا ہے اسکو بغوی نے

ذکر الٰہی تعالےٰ شانہٗ کے اور فارغ ہو غیر اللہ سے کہ التفات نکرے طرف ماسوی اللہ کے اور نہو وے وہ گانیوالا شہوت ران اور ہووے وہ محفل خالی اغیار سے اور نہو وقت نماز اور مثل اسکا تو جائز ہی واسطے اوسکی سماع بلکہ مستحب ہے بلکہ سماع اور راگ مین یہہ خاصیت ہی کہ شعلہ زن ہوتی ہی ساتھہ اوسکی آگ محبت کے جو مرجھائی اور پوشیدہ ہوتی ہے دلمین اور یہہ وہی چیز ہی کہ جو سبب اور موجب ہی حرام ہونے راگ کے بیچ حق عوام الناس مین کیونکہ قلوب عوام کے مشغول ہوتے ہین ساتھہ دوستی عورتون اور لڑکون کے پس وقت راگ کے یہی محبت مشتعل اور شعلہ زن ہوتی ہی اور مشغول اور غافل کر ڈالتی ہے یاد مولےٰ تعالےٰ شانہٗ سے سو ہوجاتا ہی یعنی یہی راگ انکے حق مین لہو الحدیث اور جو شخص کہ ہو دل اوسکا ساتھہ محبت الٰہی اور یاد اوسکی کے مشغول اور فارغ ہو غیر اللہ تعالےٰ سے تو ایسے شخص کے حق مین ہوتا ہی راگ موجب واسطے شعلہ زنی محبت الٰہی تعالےٰ شانہٗ کے اور اسی سبب ہوتا ہے راگ اسکے حق مین مستحب **اور جواب** نصوص کا یہہ ہی کہ تحقیق آیت شریفہ ناطق اور گویا ہے ساتھہ حرام ہونیکے تب تک کہ راگ حد لہو الحدیث مین ہو اور سماع صوفیہ کرام رحمہم اللہ کا اوسمین سے نہین ہی اور حدیثین جو موجب ہین حرمت راگ کی وہ سب مخصوص البعض ہین کیونکہ اور احادیث وارد ہین جو دلالت کرتی ہین اباحت راگ پر پس محمول کیا ہم نے احادیث حرمت راگ کو اوسپر کہ جو ہو بقصد لہو کے نہ واسطے غرض مشروع کے اور بلانیوالا ہو وہ راگ طرف نافرمانی اور فسق کے ٭

## پس چاہیے کہ ہم ذکر کرین احادیث دالہ کو اباحت راگ پر بلکہ اباحت بجانے دف پر بھی ٭

سو منجملہ اونکے حدیث ربیع بنت معوذ بن عفرا کی ہی کہا کہ تشریف لائے جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور داخل ہوئے جبکہ ایام میری شادی کے تھے پس رونق فرما ہوئے میرے بچھونے پر جیسے کہ

ہم تم بیٹھے ہین یعنی قریب پس لگین چہوکریان جو ہماری تہین کہ بجاتی تہین دف اور نوحہ کرتی تہین اونپر جو مقتول ہوئے تہی ہمارے باپ روز جنگ بدر کے یہانتک کہ ناگاہ اونمین سے ایک نے کہا مصرع وفینا نبی یعلم ما فی الغد • پس فرمایا آپنے کہ چہوڑ دے تو اوسکو اور کہہ وہ جو کہتی تہی تو پہلے اس سے روایت کیا اسکو بخاری نے اور روایت کیا ابن ماجہ نے مثل اسکے اور اسمین ہے کہ لیکن یہ یون مت کہو اسکو کیونکہ نہین جانتا امور آیندہ کو مگر اللہ تعالے اور مروی ہے حضرت صدیقہ جناب عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے فرمایا کہ شادی کیگئی ایک عورت ساتہہ ایک شخص انصاری کے پس فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ کیا نہین ہے ہمراہ تمہارے لہو کیونکہ انصاری لوگ اچہی معلوم ہوتی ہے اونکو لہو روایت کیا اسکو بخاری نے اور یہی مروی ہے جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ اظہار اور اعلان کرو تم اس نکاح کا اور کرو اسکو مسجد مین اور بجاؤ اسمین دف روایت کیا اسکو ترمذی نے اور کہا کہ یہ حدیث غریب ہے اور مروی ہے حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ تہی میرے پاس ایک لڑکی انصار سے کہ شادی کی مین نے اوسکی پس فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ اے عائشہ تم کیا گاتی نہین ہو پس تحقیق کہ یہ قبیلہ انصار کا دوست رکہتا ہے راگ کو روایت کیا اسکو ابن حبان نے اپنی صحیح مین اور مروی ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ نکاح کرایا جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا نے ایک اپنے رشتہ دار کا انصار سے پس تشریف لائے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور فرمایا کہ کیا رخصت کردیا تمنے لڑکی کو عرض کی کہ ہان پہر فرمایا کہ آیا بہوسنیا یا ہے تمنے ساتہہ اوسکے ایسا کوئی کہ راگ گاوے عرض کی جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہ نہین پس فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ تحقیق انصار ایک

ایسی قوم ہی کہ انہیں غزل ہوتی ہے سو اگر راگ کرتے تم مصرع أتيناكم أتيناكم فحيانا وحياكم کا یعنی تو خوب تہا روایت کیا اسکو ابن ماجہ نے جابر بن سعید رضی اللہ عنہ سے کہا کہ داخل ہوا میں نزدیک قرظہ کعب اور ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہم کے ایک لشکر میں اور ناگاہ لڑکیاں گا رہی تہیں پس کہا میں نے کہ آپ دو صحابی ہو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے اور ہو اہل غزوہ بدر کے ہوتا ہے یہ یعنی راگ نزدیک تمہارے پس فرمایا دونوں صحابیوں نے کہ بیٹھ اگر چاہے تو اوس ساتھ ہمارے اور اگر چاہے تو چلا جا تحقیق اجازت دی ہی ہمکو کھیل کی وقت عرس کے اور مروی ہی حضرت صدیقہ جناب عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ تحقیق حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تشریف لائے نزدیک انکے اور تہیں نزدیک انکے دو لڑکیاں ایام منی یعنی عید ضحی کے کہ گانا بجانا کرتی تہیں اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لیٹے ہوئے تہے اپنے کپڑہ میں سو للکارا انکو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پس کہولا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے مونہہ مبارک اپنا اور کہا کہ چہوڑ دو انکو اے ابوبکر کیونکہ یہہ ایام عید کے ہیں اور یہہ ایام منی کے ہیں روایت کیا اسکو بخاری نے اور مروی ہے عمر بن شعیب سے انکے باپ سے انکے دادا سے کہ تحقیق ایک عورت نے عرض کی کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تحقیق میں نے نذر اور منت مانی تہی کہ میں آپ پر دف بجاونگی تو فرمایا تو اپنی نذر پوری کر لے روایت کیا اسکو ابو داود نے اور نزدیک ابن ماجہ کے کچہہ بعض الفاظ کا فرق ہی اور تحقیق کہ فرمایا ہی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ نہیں ہے وفا اور پورا کرنا ایسی منت اور نذر میں جو معصیت اور نافرمانی خدا تعالے کی ہو روایت کیا اسکو مسلم نے اور مروی ہی کہ تحقیق جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم جبکہ تشریف لائے مدینہ منورہ میں اور ٹہرے درمیان بنی نجار کے تو لڑکیاں بنی نجار کی لگیں گانے اور کہنے شعر

| یاحبذا احمد امن جار | نحن جوار من بنی نجار |
| --- | --- |

روایت کیا اسکو ابن ماجہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اور آمین ہی کہ بس فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے کہ اللہ تعالے جانتا ہے کہ تحقیق مین تمکو دوست رکھتا ہون اور روایت کیا ہی بیہقی نے جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کہ تحقیق جناب نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم جبکہ تشریف لائے مدینہ منورہ مین تو لگے بچے اور لڑکے اور عورتین کہنے شعر

| وجب الشکر علینا ما دعی اللہ داع | طلع البدر علینا من ثنیات الوداع |
| --- | --- |

اور روایت کیا ہی امام احمد نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے کہ جب تشریف لائے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم مدینہ منورہ مین تو کھیلا اہل حبشہ نے اپنی حرابے یعنی جوش بھری لکڑیون کی تھی پس ظاہر ہے کہ حرام وہ غنا اور راگ ہے جو داعی ہو طرف نافرمانی اور فسق کے اور مشغول کرے یاد حق تعالے سے اور جو راگ کہ ایسا نہو تو وہ حرام نہین ہے مگر یہ کہ ثابت نہین ہی جناب نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم سے اور نہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے سننا راگ کا تقربًا الی اللہ اور احراز ثواب کیواسطے اور بسبب اسی کے نہین اختیار کیا نقشبندیہ کرام وغیرہم رحمہم اللہ نے ارتکاب اوسکا اگرچہ اسپر مرتکب انکار کے بھی نہین ہین واللہ اعلم تمام ہوا ترجمہ عبارت تفسیر مظہری کا ۔ اور اسیطرح ہی تفسیر خازن اور تفسیر قشیری اور تفسیر عباسی اور تفسیر مجددی اور تفسیر نیشاپوری اور تفسیر کشاف اور تفسیر روح البیان اور تفسیر ابو سعود اور تفسیر کبیر اور تفسیر سراج اور تفسیر شرح القرآن وغیرہ مین مختصرًا و مطولًا و اجمالًا و مفصلًا کثرین خلایق محرر روایات اور جامع اوراق ہذا عفی عنہ متظہر ہی کہ یہانتک فقیر کو جو کتب تفاسیر میسر آئین اونمین اکثر کا ترجمہ عبارت تمام و کمال بعینہ نقل کیا اور بعض تفاسیر جو مختصر تہین اور اونمین بسط سے نہین لکہا تہا

اور اگر لکھا تھا تو مجمل اور مختصر تھا یا بعض میں کوئی لفظ مثل اشارہ کے تھا اونکے نام سے کئے آخر
میں مذکور اور مرقوم کر دئے تاکہ معلوم ہو جاوے کہ اصل مدعا سبکا ایک ہی اور مطلب واحد ہے
کسی نے تفصیل زیادہ کی ہے اور کسی نے نہیں کی یہہ امر دوسرا ہے مگر اصل مطلب کے منافی
نہیں بلکہ وہ جو کہا گیا ہے کہ اگر در خانہ کسی است حرفش بسے است گویا اسی مقام کے مطابق
اور مناسب ہے کہ مدعا ہر مفسر اور محقق نے اوکر دیا ہے خواہ اجمال اور اختصار سے خواہ
تفصیل اور تطویل سے آپ سمجھنا اور مطلب کا پانا یہہ مطالعہ کرنیوالے اور دیکھنے والے
پر موقوف ہی اگر نظر مخلوط بہ تعصب اور جانب داری کے نہیں ہی تو الذین بین والکفرین
طریق مستقیم اور راہ روشن ہی اور اگر نظر بوجہی نہیں ہی تو ہر بات میں الجھنا اور قدم قدم
پر اٹکنا پیش آویگا شعر خواجہ حافظ شیرازی علیہ الرحمۃ شاہد حال ہی شعر

| | | |
|---|---|---|
| چو بشنوی سخن اہل دل مگو کہ خطاست | | سخن شناس نۂ دلبرا خطا اینجاست |

مدعا فہمی کو اشارہ بہی کافی ہوتا ہے کجروی اور تعصب امراض لاعلاج ہیں قول حضرت
سعدی شیرازی علیہ الرحمہ ہمارے مدعا کے مطابق اور حسب حال ہی شعر

| | | |
|---|---|---|
| مرد باید کہ گیرد اندر گوش | | ور نوشت ست پند بر دیوار |

درینصورت اب ہم نے تحقیق تفاسیر کو اسپر تمام کیا کہ اگر اور بہی کتابیں کہ جو فقیر کو بہم پہونچیں
اور میسر آئیں ہوتیں تو اونکا مدعا بہی یہی ہوگا اصل مطلب کسی کا خلاف اسکے نہ ملیگا تو
اب بیان سے جسقدر احادیث سے ثبوت جواز عدم ثبوت جواز راگ کا جو معلوم ہوا
اور علاوہ درج اوراق کیا گیا والموفق ہو اللہ تعالے وھو المستعان وعلیہ التکلان

# باب دوسرا

## اوس تحقیقات کے بیان مین جو جواز عدم جواز یا مکروہ یا حرام ہونے غنا اور مزامیر وغیرہ سے احادیث مین مذکور ہے

جامع الاوراق والروایات صانہ اللہ عن الذلات والخطیات واضح کرتا ہے کہ فقیر کا التزام کتاب ہذا کے تبویب کرنے مین چار باب پر جو افاد کتاب مین مذکور ہے اگرچہ مقتضی ہے کہ باب احادیث بھی شامل اور ابواب کے بالاشباع تحریر ہو اور اخبار اور آثار مفصل آمین لکھے جاوین لیکن ایک تو بنظر اسکے کہ کتاب دراز ہوتی ہے اور دوسرے بلحاظ اسکے کہ یہی احادیث ارباب تحقیق نے اپنی اپنی تفاسیر یا فتوی یا رسائل مین مرقوم اور منقول فرمائی ہین آب پہر یہان بھی لکھنا علی الیقین اونکا مکرر سہ کرر ہونا ہے کیونکہ یہی احادیث اپنے موقع پر تفسیر وغیرہ مین مذکور ہین تو اس مقام پر صرف چند حدیث بالاختصار تحریر کرنے کا اتفاق ہوا کہ التزام بھی پورا ہوجاے اور باب بھی خالی نرہے و من اللہ التوفیق وللاستعانت صحیح ترمذی کی کتاب التفسیر سورہ سبا مین بسند طویل ابو امامہ سے مروی ہے کہ فرمایا جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ مت فروخت کرو تم قینات یعنی مغنیات کو اور نہ خریدا کرو تم اونکو اور مت تعلیم کرو اونکو اور نہین ہی خیر اور بہلائی اونکی سوداگری مین اور زر قیمت اونکی کا حرام ہی اور اسی کی مانند مین یہ آیہ نازل ہوئی ہے ومن الناس من یشتری لہو الحدیث مجمع البحار مین ہی کہ قینات جمع ہی قینہ کی اور قینہ چہوکری لونڈی کو کہتے ہین اور اکثر استعمال اسکا گانیوالی چہوکریون مین ہی انتہی اور بخاری شریف کے ابواب العیدین اور ابواب الجہاد مین جناب عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہی کہ کہا تشریف لائے میرے پاس حضرت

ترمذی

مجمع البحار

رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم ایام منیٰ مین اور حال یہہ کہ میرے نزدیک دو
چھوکریان لڑکیان تھین کہ وہ گا رہی تھین اشعار جنگ بعاث کے پس لیٹ گئے آپ بستر
پہ اور پھیر لیا مونہہ مبارک اپنا پھر داخل ہوئے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور ڈانٹا اونکو
جھڑکا مجھے اور فرمایا کہ آیا یہہ راگ شیطانی نزدیک جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ
و اصحابہ وسلم کے پس مونہہ کیا طرف انکے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ
وسلم نے اور فرمایا کہ چھوڑ دو اور جانے دو تم انکو اے ابوبکر واسطے ہر قوم کے ایک عید ہوتی
ہے اور یہہ ہماری عید ہے انتہیٰ صحیح مسلم کی کتاب العیدین مین یہہ حدیث ساتھہ اونکی
اختلاف الفاظ کے وارد ہی اور امام نووی نے اسکی شرح مین لکھا ہے کہ قولہا ولیستا
بمغنتین الخ معنی اسکے یہہ ہین کہ نہ تھا راگ گانا عادت اونکی اور نہ وہ مشہور اور معروف
تھین ساتھہ اوسکے اور کہا کہ اختلاف ہے علما کا راگ مین سو مباح کہا ہی اوسکو ایک جماعت نے
اہل حجاز سے اور یہی مروی ہی امام مالک سے اور حرام کیا ہی اوسکو امام ابو حنیفہ اور اہل عراق نے اور
مذہب شافعی مین کراہت اوسکی ہی اور یہی مشہور ہی مذہب امام مالک سے رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین اور دلیل اور حجت
پکڑی ہی جائز کہنے والون نے ساتھہ اسی حدیث کے اور جواب دیا ہی دوسرون نے اسطرح پر کہ یہہ غنا اور راگ بجز اسکے
نہین کہ بیان شجاعت اور قتال اور حذق فی الحرب کا تھا اور مثل اسکی مین کچھہ فساد نہین ہی بخلاف اوس غنا کے
جو شامل ہی اوپر برانگیختہ کرنے نفوس کے فساد اور شر پر اور آمادہ کرنے اوسکے بطالت اور
قباحت پر فرمایا قاضی نے بجز اسکے نہین کہ راگ اونکا یعنی دونون جاریہ کا اوس قسم سے تھا
کہ جو اشعار جنگ اور فخر سے ساتھہ شجاعت کے ہو اور ظفر یابی اور غلبہ کے ہو اور اسقدر
نہین ہیجان مین لاتا لڑکیون کو شر پر اور نہ پڑھنا اونکا اشعار کو اسوجہ پر منجملہ غنا مختلف
فیہ کے ہی اور بجز اسکے نہین کہ وہ یعنی راگ لڑکیون کا صرف بلند کرنا آواز کا تھا ساتھہ

اشعار کے اور اسی واسطے فرمایا جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہ ولیستا بمغنتین
یعنی وہ اس قسم سے نہ تھین کہ راگ گاتین مانند عادت مغنیات کے کہ جو شوق اوٹھانے
پر ہوتا ہی اوسپر اور پیش آنے پر فواحش کے اور ذکر ایام جوانی اہل جمال پر اور ایسی
چیزین کہ حرکت دیوین نفوس کو اور برانگیختہ کرے ہوا اور شہوت رانی کو جیسے کہ کہا گیا
ہے کہ راگ منتر ہے زنا کا اور بہی نہ تھین وہ لڑکیان اوس قسم سے کہ مشہور اور معروف
ہون ساتھ اچھا گانے کے ایسا گانا کہ جسمین تمطیط یعنی کٹکری اور کہینچنا آواز کا اور
تکسیر یعنی توڑا اور متحرک کرنا ساکن کا اور ظاہر کرنا مخفی اور پوشیدہ کا ہو اور اوس قسم
سے نہ تہین کہ گانا اونکا پیشہ اور کسب ہو کہ عرب لوگ کہتے ہین شعر خوانی کو راگ تو یہہ
راگ منجملہ غنار مختلف فیہ کے نہین ہے بلکہ یہہ مباح ہی اور اجازت لے رکھی ہے حضرات صحابہ
کرام رضی اللہ عنہم نے غنار عرب کے کہ جو وہ صرف شعر خوانی اور ترنم ہی اور اجازت دیتے
تھے حداکی اور کرتے تھے اوسکو روبرو جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ وسلم کے اس
سبب سے اباحت اسکی اور مثل اسکی کے معلوم ہوتی ہی اور یہہ اور مانند اوسکے حرام نہین ہے
اور نہ خارج کرتا ہی شاہد کو یعنی حد شہادت سے اور یہہ قول کہ مزمور الشیطان جو
حدیث مین ہی تو مزمور ضمہ میم اول اور فتحہ دونون سے آیا ہی مگر ضمہ مشہور تر ہی اور
قاضی نے غیر اسکو ذکر نہین کیا اور کہا گیا ہی مزمار ساتھ کسرہ میم اول کے بہی اور یہہ اصل
مین آواز سیٹی کو کہتے ہین اور زمیر آواز خوش کو کہتے ہین اور اطلاق کرتے ہین اسکا
غنا پر بہی اور یہہ قول کہ مزمور الشیطان فی بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
تو اسمین یہہ ہے کہ مقامات صلحا اور اہل فضیلت کے چاہیئے کہ منزہ اور خالی ہون لہو اور
لغو وغیرہ سے اگرچہ اوسمین گناہ نہو اور یہہ بہی اسمین ہے کہ تابع کسی بزرگ اور مربی کا

اگر دیکہے روبرو اوسکے ایسی چیز کہ مکروہ ہو اور لائق نہو اوسکے مجلس گرامی کے تو انکار کرے اوسکا اور اسقدر انکار سے فتنہ اندازی نہین ہوتی اوس بزرگ پر بلکہ عین ادب اور رعایت حرمت اور اجلال ہے اوس بزرگ کا اس سے کہ وہ بزرگ خود متولی ہو اپنے نفس سے اسکا اور بچاوے اسسے اپنی مجلس کو اور بجز اسکے نہین کہ سکوت کرنا اور خاموش رہنا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا اون لڑکیون سے اسواسطے تہا کہ یہہ مباح تہا اونکے حق مین اور چہپا لینا کپڑے سے اور خود پہیر لینا روئے مبارک کا انکی طرف سے اعراض کے لیے تہا اور تاکہ شرمائین نہین وہ لڑکیان اور قطع نکرین وہ چیز جو مباح ہے اونکے حق مین اور یہہ بجملہ آپکی عنایت اور رافت اور حلم اور نیک خلقی کے تہا اللهم صل وسلم علی الرؤف الرحیم النبی الکریم صاحب الحلم والخلق العظیم اور یہہ قول کہ جاریتان تلعبان بدف الخ دف ساتہہ ضمہ دال اور فتحہ اوسکے کے اور فتحہ فصیح تر اور مشہور تر ہے تو اسمین مع اس قول کے کہ ھذا عیدنا یہہ بات ہے کہ بجانا دف عرب کا مباح ہے ایام سرور اور خوشی ظاہر مین اور وہ ایام عید اور عرس اور ختنہ کے ہین اور یہہ قول کہ فی ایام منا یعنی تین روز بعد روز نحر کے اور وہ ایام تشریق کے ہین یعنی گیارہوین بارہوین تیرہوین تو اسمین یہہ بات ہے کہ یہہ ایام داخل ہین ایام عید مین اور حکم عید کا جاری ہے انپر اکثر احکام مین جواز اضحیہ اور حرام ہونے صوم اور استحباب تکبیرات تشریق وغیرہ کے انتہی ما فی کتاب شرح نووی علی الصحیح المسلم

..........◇◇◇..........

# باب تیسرا

## اوس تحقیقات کے ذکر مین جو فقہا نے غنا کے معاملہ مین تحریر کی ہین

قول درمختار

کتاب درمختار مین باب الشہادت مین لکہا ہی کہ ولا یقبل من یغنی للناس الخ یعنی قبول
نہین ہی شہادت ایسے شخص کی کہ راگ گاوے واسطے لوگون کے اسواسطے کہ وہ لوگون کو
کبیرہ پر فراہم کرتا ہی یہہ ہدایہ وغیرہ مین ہی اور کلام سعدی افندی کا افادہ دیتا ہی اسکا
مقید ہونیکو ساتہہ اجرت کے پس تامل کر اسمین اور لیکن جو کوئی کہ راگ گاوے واسطے
اپنے نفس کے بسبب دفع کرنے وحشت کے تو ایسا راگ لاباس ہی نزدیک عامہ علما کے بیچ
عنایہ مین ہی یعنی ایسے راگ مین مضائقہ اور گناہ نہین اور اسی کی تصحیح کی عینی وغیرہ
نے اور اگر راگ مین کچہہ وعظ اور حکمت ہو تو جائز ہی باتفاق سبکے اور بعضون نے مباح کہا
ہی راگ کو عرس مین جیسے کہ جائز ہی بجانا دف کا اوسمین اور بعضون نے راگ کو مطلق مباح
کہا ہی اور بعضون نے مکروہ مطلق کہا ہی انتہی اور بحرالرائق مین ہی کہ مذہب یعنی صحیح اور
مفتی بہ راگ کے حرام ہونیکا ہی مطلق پس منقطع ہو گیا اختلاف بلکہ ظاہر یہہ ہی کہ ہدایہ مین
کہ راگ گانا اور غنا کرنا گناہ کبیرہ ہی اگرچہ واسطے اپنے نفس کے ہی اور معتبر کہا ہی اسکو مصنف
رحمہ اللہ نے اور کہا کہ ولا تقبل شہادۃ من یسمع الغناء او یجلس مجلس الغناء یعنی
نہین ہی گواہی ایسے آدمی کی کہ سنے غنا یا بیٹہے اوسکی مجلس مین اور زیادہ کیا ہی عینی نے
مجلس فجور اور مجلس شراب کو اگرچہ نشا نکرے اسواسطے کہ اسکا اختلاط ایسے لوگون سے
اور ترک کرنا امر معروف کا ساقط کر دیتا ہی عدالت کو انتہی باقی درالمختار کتاب کنز الدقائق
مین جو جو لوگ مردود الشہادت معدود کیے ہین اونمین مغنیہ یعنی عورت راگ گانیوالی

قول بزازی

کو بلا قید لفظ للناس کے ذکر کیا ہی اور مغنی یعنی مرد راگ گانیوالے کو مقید بقید للناس ذکر کیا
ہی اور کتاب مذکور کے شارح نے معدن الحقایق مین شرح لفظ مغنیہ مین لکہا ہی کہ برابر
ہی کہ عورت کا راگ واسطے سنانے لوگون کے ہو یا واسطے اپنے نفس کے ہو یعنی راگ کرنے
والی عورت بہر تقدیر مردود الشہادت ہی جیسا کہ شرح مین ہی جاننا چاہیے کہ غنا کرنا اور
راگ گانا بسبب لہو کے گناہ ہی سب دینون مین چنانچہ ذکر کیا ہی کتاب زیادات مین کہ اگر
وصیت کرے ایسی کہ جو گناہ ہی ہمارے نزدیک اور اہل کتاب کے نزدیک بہی اور اسیکے منجملہ ذکر
کیا ہی وصیت کو واسطے مرد گانیوالے اور عورت گانیوالی کے خصوصًا کہ ہو راگ عورت سے
اسواسطے کہ فی نفسہ اسکو آواز کا بلند کرنا حرام ہی اور خصوصًا کہ بلند کرنا آواز کا ساتھ
غنا کے ہو اور اسی سبب سے مقید نکیا اسکو بیان ساتھ قول للناس کے اور مرد مغنی کو مقید
کیا ساتھ لفظ للناس کے کذا فی النہایہ انتہی ما فی المعدن اور حاشیہ شامی مین اسی
مقام پر اس قول کی شرح مین کہ قولہ بان یرقصوا لکہا ہی او وجہ یہہ ہی کہ نام مغنیہ اور
مغنی کا عرف مین ایسے شخص کیواسطے ہی کہ راگ اور غنا اوسکا پیشہ اور حرفت ہو کہ اوسکے
ساتھ کسب مال کا وہ کرے اور یہہ حرام ہی اور نص ہے اسپر کہ راگ گانا واسطے لہو کے یا واسطے
جمع کرنے مال کے حرام ہی بلا خلاف اور اس تقدیر پر گویا کہ یون کہا ہی کہ مقبول نہین ہے
گواہی ایسے آدمی کی کہ ٹہیرایا ہوا وسنے راگ کو پیشہ ایسا کہ کہاوے کماوے ساتھ اوسکے
اور تمام تحقیق اسکی اوسی کتاب مین ہی سو اوسکی طرف رجوع کرنا چاہیے قولہ فجائز اتفاقًا
یعنی جس راگ مین کہ وعظ اور حکمت مذکور ہو تو وہ جائز ہی باتفاق جاننا چاہیے کہ
غنا کرنا اور راگ گانا واسطے سنانے غیر کے اور مانوس کرنے اوسکے کے حرام ہی نزدیک عامہ
علما کے اور بعضون نے جائز کیا ہی اسکو عرس اور ولیمہ مین اور کہا گیا ہی کہ اگر راگ گاوے

بسبب سیکھنے نظم قافیہ کے اور اس باعث سے کہ زبان فصیح ہو جاوے تو اوسمین مضائقہ
نہین ہی اور لیکن راگ گانا واسطے سنانے اپنے نفس کے کہا گیا ہی کہ یہہ مکروہ نہین ہی اور
اسیکو لیا ہی شمس الائمہ نے بسبب مروی ہونے اسکی کے زاہد ترین اصحاب یعنی براء
بن عازب رضی اللہ عنہ سے اور مکروہ راگ بنظر انکے قول کے وہ ہی کہ جو بطریق لہو کے
ہو اور بعضے مشائخ نے کہا ہی کہ یہہ مکروہ ہی اور اسیکو لیا ہی شیخ الاسلام نے جیسا کہ بزازیہ
مین ہی قولہ وضرب الدف فیہ یعنی جیسے کہ جائز ہی بجانا دف کا عرس مین جائز ہونا
بجانے دف کا اوسمین خاص ہی ساتھ عورات کے اسواسطے کہ بحر الرائق مین معراج الدرایہ
سے بعد ذکر اسکے کے ہی کہ یہہ مباح ہی نکاح اور مانند اسکے مین کہ جہان سرور اور محل
خوشی کا ہو اور کہا کہ وہ مکروہ ہی واسطے مردون کے بہر حال بسبب مشابہت کے ساتھ
عورتون کے تمام ہوا ترجمہ عبارت کتاب شامی کا اور ترجمہ اردو در مختار کا یعنی غایۃ الاوطار
مین اسطرح پر تحقیق غنا مین لکہا ہی قولہ ومغنیۃ ولو لنفسہا لحرمۃ رفع صوتہا
یعنی مقبول نہین ہی گواہی گانیوالی عورت کی اگرچہ اپنی دفع وحشت کیواسطے گاتی
ہو اور لوگون کو سناتی نہو بسبب حرام ہونے عورت کے آواز بلند کرنے کے کذا فی الدر
قہستانی نے کہا اگرچہ حکمت کا شعر گاتی ہو اسواسطے کہ نہی کی صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ
وسلم نے عن الصوتین الاحمقین المغنیۃ والنائحۃ دریافت کرنا چاہیے کہ تغنی
یعنی گانا لہو اور جمع مال کیواسطے بالاتفاق حرام ہی اور اسیطرح نوحہ گری خصوصاً
جبکہ عورت سے ہو اسواسطے کہ عورت کو آواز بلند کرنا بلا خلاف حرام ہی کذا فی الطحطاوی
اور لائق ہی راگ مین مداومت کی قید لگانا یعنی عورت ہمیشہ گایا کرتی ہو تاکہ فاسقی
کے نزدیک اوسکا گانا ظاہر ہو اور یہہ مطلب نہین کہ اگر عورت ہمیشہ گایا نکرے تو

حرام نہین ہی ملخصاً قولہ الا اذا فحش بان یرقصوا بہ الخ اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو طنبورا اور ہر ایک باجا ایسا بجاوے کہ جو قبیح اور معیوب ہے لوگونمین چنانچہ طنبورا اور مزامیر اور اگر معیوب نہو لوگونمین چنانچہ اونٹون کے تیز قدم کرنیکے واسطے آہنگ بلند کرنا اور ضرب قصب تو مانع شہادت نہین مگر جبکہ اسمین مبالغہ اور زیادتی کریسے اسطرح کہ اوسپر لوگ رقص کرین تو مانع شہادت ہی کذا فی الخانیہ بسبب داخل ہونے اسکے کے حد کبائر مین کذا فی البحر محیط مین بہی یہی تفصیل مذکور ہی جو خانیہ سے ہوچکی معراج الدرایہ سے ہی کہ ملاہی دو قسم ہین ایک قسم حرام ہے وہ آلات مطربہ ہین بدون راگ کے یعنی طرب انگیز باجے چنانچہ مزمار خواہ وہ خشب کی ہو یا ہو یا قصب کی ہو یا قصب کی چنانچہ شبابہ یا طنبور بدلیل حدیث ابوامامہ کے کہ تحقیق حق تعالے نے مجھکو بھیجا سارے عالم کی رحمت کیواسطے اور مجھکو حکم کیا معازف اور مزامیر کے مٹانے کیواسطے اور دوسری قسم ملاہی کی مباح ہے وہ دف ہی نکاح مین اور نکاح کی مانند ہی ہر سرور حادث اوسکے غیر مین دف بہی مکروہ ہی اور اوسکو فتح القدیر مین بہی نقل کیا ہی بلا اعتراض کذا فی الطحطاوی عن البحر حدیث مذکور مشکوۃ مین مسند امام احمد بن حنبل سے منقول ہے معازف آلات سرود اور قاموس مین ہی کہ معازف ملاہی مانند عود اور طنبور کے اور مزامیر جمع مزمار آلۂ غنا اور جس قصب یعنی نئے اور بانسری مین گاوین اوسکو زمارہ اور مزمار کہتے ہین امام نووی نے اسکی حرمت کی تصریح کی ہی فقہا کہتے ہین کہ گانا آلات مطربہ سے حرام اور فقط آواز سے مکروہ ہی اور اجنبی عورت سے سخت تر کذا فی ترجمۃ المشکوۃ للشیخ عبد الحق دہلوی قولہ ومن یغنی للناس الخ یعنی اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو راگ گاتا ہو لوگون کیواسطے اسواسطے کہ وہ لوگون کو کبیرہ گناہ پہ جمع کرتا ہے چنانچہ

ہدایہ وغیرہ مین ہو اور سعدی افندی کا کلام مغنی مین اجرت لینے کی قید لگانے کا نفیا
یعنی اوس مغنی کی گواہی مقبول نہین جو لوگون سے اجرت لیگا یا ہو سو تامل کر اسکو حم
طحطاوی نے کہا قید مذکور غیر ظاہر ہے بلکہ فقہا کا کلام مطلق ہے بلا قید اجرت قولہ
واما المغنی لنفسہ الخ اور جو شخص کہ اپنی ذات کیواسطے گا وے دفع وحشت کیلئے
تو اوسکا کچھ مضایقہ نہین جمہور فقہا کے نزدیک کذا فی العنایہ اور اسکو صحیح کہا ہے
عینی وغیرہ نے عینی نے کہا اور اگر سرود مین وعظ اور حکمت ہو تو بالاتفاق جائز
ہے محل اباحت سرود وہ ہے کہ باجا نہو اوسکے ساتھ اسواسطے کہ بزازی نے مناقب
مین اجماع نقل کیا ہے حرمت سرود پر جبکہ سرود باجے پر ہو چنانچہ عوداور نہایہ اور عنایہ
مین ہے کہ لہو ولعب کیواسطے گانا معصیت ہے جمیع ادیان مین اور بعض فقہا نے جائز
کیا ہے سرود کو نکاح مین جیسے دف بجانا اوسمین جائز ہے اور بعض نے اوسکو مباح کہا ہے
مطلقاً نکاح اور غیر نکاح مین اور بعض نے اسکو مکروہ کہا ہے مطلقاً باجا ہو یا نہو نکاح
ہو یا غیر نکاح انتہی کلام العینی اور بحر الرائق مین ہے اور مذہب یہہ ہے کہ سرود مطلقاً حرام
ہے تو اختلاف علما کا منقطع ہو گیا بلکہ ظاہر ہدایہ کا یہہ ہے کہ سرود کبیرہ گناہ ہے اگرچہ
اپنی ذات کیواسطے ہو اور ثابت رکھا ہے اس قول کو مصنف نے اپنی شرح مین حم
بحر الرائق مین ہے کہ شارحین نے تصریح نہین کی کہ سرود مین مذہب کیا ہے اور نہایہ
اور عنایہ مین ہے کہ تغنی لہو کیواسطے معصیت ہے جمیع ادیان مین اور زیادات مین کہا
کہ اگر اوس چیز کو کرے جو معصیت ہے ہمارے نزدیک اور اہل کتاب کے نزدیک اور
منجملہ اوسکے وہ وصیت ذکر کی جو مغنین اور مغنیات کیواسطے ہو تو ثابت ہو گئی نص
مذہب کی گانیکی حرمت پر تو اختلاف منقطع ہو گیا انتہی ما فی البحر اور تو خود جانتا ہے

کہ جو صاحب بحر نے نصوص ذکر کین وہ اطلاق حرمت کی موید نہین کیونکہ نہایۃ و
عنایہ کی عبارت مقید بلہو ہی اور زیادات کی عبارت تقیید شہرت کی مفید ہی اور شہرت
اوسوقت ہوگی جب لوگون کے سامنے گاوے وجہ افادہ شہرت یہہ ہی کہ وصیت منعقد
ہوتی ہی متعارف کیطرف اور عرف مین مغنیہ یا مغنی نہین کہتے مگر اوسکو جو راگ گانے
کے ساتھہ معروف ہو اور شارح اطلاق حرمت تغنی مین مصنف کا تابع ہوا ہی اور
صحیح قول وہ ہی جو فتاوی عالمگیری مین خزانۃ المفتین سے منقول ہی کہ مقبول نہین
گواہی اوسکی جو لوگون کے واسطے گاوے اور اونکو سناوے اور اگر تغنی اپنی ذات
کے سنانے کیواسطے ہوتا وحشت دفع کرے اپنی ذات سے بدون اسکے کہ دوسرا شخص
سنے تو اوسکا مضائقہ نہین اور عدالت اوسکی ساقط نہین ہوتی قول صحیح مین انتہی
کذا فی الطحطاوی فتح القدیر مین ہی کہ فقہا نے تصریح کی ہی کہ لہو ولعب اور جمع مال کے
واسطے تغنی کے حرام ہی بلا اختلاف اگر تو کہے کہ صاحب ہدایہ کی تعلیل کہ مغنی لوگونکو کبیرہ
پر جمع کرتا ہی اوسکے مقتضی ہی کہ تغنی مطلقاً حرام ہی اور حالانکہ ایسا نہین ہی کیونکہ اگر اسطرح
تغنی کرے کہ آپ سُنے اور غیر نہ سُنے تا اپنی ذات سے وحشت دفع کرے مکروہ نہین اور بعضون
نے کہا کہ استفادہ نظم قوافی اور فصیح اللسان ہونے کیواسطے تغنی مکروہ نہین اور
بعض نے کہا ہی کہ اگر لوگون کے سنانے کیواسطے نکاح اور ولیمہ مین تغنی کرے مکروہ نہین
تو جواب اسکا یہہ ہے کہ اپنے سنانے اور دفع وحشت کیواسطے تغنی مین فقہا کا اختلاف
ہی بعضون نے کہا کہ مکروہ نہین مکروہ وہ تغنی ہی جو علی سبیل اللہو ہو بدلیل روایت انس
بن مالک کے کہ وہ اپنی بھائی برا ابن مالک رضی اللہ عنہم کے پاس گئے اور وہ زہاد صحابہ
مین تھے اور وہ تغنی کرتے تھے اور اسیکو شمس الائمہ سرخسی نے لیا ہی اور بعضے مشائخ نے

تو مباح ہی اور نہین تو غیر مباح ہی ایسا کچھہ علما نے ذکر کیا ہی اور ہم باب الاذان مین ذکر
کر چکے ہین کہ تلحین بدون تغیر مقتضیات حروف کے نہین ہو تی تو یہہ تفصیل بمعنی ہے
انتہی ما فی الفتح ملخصا بتصرف قوله ولا تقبل شهادة من يسمع الغناء او يجلس
مجلس الغناء زاد العيني او مجلس الفجور والشرب وان لم يسكر لان اختلاطه
بهم وتركه الامر بالمعروف يسقط عدالته یعنی اور مقبول نہین گواہی اوس شخص
کی جو راگ سنتا ہی یا راگ کی مجلس مین بیٹھتا ہی عینی نے اتنا زیادہ کہا یا فسق و فجور یا شراب
کی مجلس مین بیٹھتا ہی اگرچہ وہ نشہ نہ پیتا ہو اسواسطے کہ اسکا مختلط ہونا اونکے ساتھہ اور
امر بالمعروف کا ترک کرنا اوسکی عدالت کا مسقط ہی ہم مجلس غنا مین بیٹھنا مسقط عدالت ہے
گو وہ راگ نہ سنے بلکہ ذکر الٰہی مین رہی اور اسیطرح جو راگ سُنے اگرچہ راگ کی مجلس مین نہ
بیٹھتا ہو کذا فی الطحطاوی تمام ہوئی عبارت کتاب غاية الاوطار ترجمہ درمختار کی فقط
اور اسی کتاب کے باب الاذان مین لکھا ہی قوله ولا لحن فيه ای تغنی بغیر کلماته فانه
لا يحل فعله وسماعه كالتغنی بالقران یعنی اور اذان مین لحن نہین یعنی
وہ راگنی جو اذان کے کلمات متغیر کردے کہ اوسکا کرنا اور سننا حلال نہین جیسے قرآن
کی تغنی کا فعل اور سماع حلال نہین ہم لحن یہہ ہی کہ حروف کے ادا مین اور اونکی حرکات
اور سکنات مین کمی بیشی واقع ہو چنانچہ گانے مین ایسا ہوتا ہی اور خطا اعرابی کو بھی
لحن بولتے ہین قوله وبلا تغيير حسن اور خوش آوازی بغیر متغیر کرنے کلمات اور حرکات
و سکنات کے خوب ہی اذان اور قرآن مین ہم یعنی تغنی بلا تغیر خوب ہے اسواسطے کہ تحسین
صوت مطلوب ہے اور تحسین صوت کو تغیر لازم نہین کذا فی البحر انتہی من غاية الاوطار
اور غنایہ مین ہی کہ جاننا چاہیے کہ راگ جو واسطے لہو کے ہو وہ گناہ ہے تمام ادیان مین

اور کہا نہ با دلت مین کہ اگر وصیت کی کسی نے ساتھ ایسی چیز کے اور ایسے کام کے
جو معصیت ہو ہمارے نزدیک اور اہل کتاب کے نزدیک اور اسکے منجملہ ذکر کیا ہے سو
جو واسطے گانیوالوں مرد اور گانیوالیون عورات کے ہو خصوصاً کہ ہو راگ عورت کا
پس تحقیق کہ عورت کا صرف آواز بلند کرنا حرام ہے اور پہر خصوصاً کہ ہو بلند کرنا آواز
کا ساتھ راگ کے اور اسیواسطے کہ صرف عورت کا آواز بلند کرنا حرام ہی تو اس مقام پر
مقید نکیا اسکو ساتھ لفظ للناس کے جیسا کہ مقید کیا ہی ساتھ اوس لفظ راگ مرد پر
یعنی یون نہ کہا کہ عورت راگ سنا وے مرد کو کیونکہ اپنے آپکو بھی اگر سناوے اور
بلند کرے تو بھی منع ہی بخلاف مرد کے کہ اوسکا گانا اپنے سنانے کو اگر خلاف شروط
مذکورہ فی الکتب کے ہو تو منع ہی ورنہ مباح انتہی ما فی العنایہ ملخصاً مع زیادۃ والیضاح
کتاب قاضیخان کے باب الاذان مین ہی ولا باس بالتطریب فی الاذان الخ یعنی
کچھ مضائقہ نہین ساتھ تطریب کے اذان مین اور تطریب خوش آوازی ہی بغیر اسکے کہ کچھ
تغیر ہو اسواسطے کہ تغیر ساتھ لحن کے اور مد اور مثل اسکے کے مکروہ ہی اور اسیطرح سے حکم
ہے قرارت قرآن مجید مین انتہی اور کتاب قاضیخان کے باب الشہادت فصل فیمن
لایقبل شہادتہ لفسقہ مین ہے وان لعب بشیئ من الملاہی الخ یعنی اگر لعب کرے
کوئی شخص ساتھ کسی چیز کے آلات لہو سے اور نہ مشغول کرے اوسکو یہہ فرائض سے مگر یہہ
کہ وہ کام لوگون مین شنیع اور برا ہی مثل مزامیر اور طنبور کے تو باطل نہین کرتا عدالت کو
اور ملاعبت کرنا ساتھ اپنی بی بی کے اور چابک سواری کرنا اور تیر اندازی کرنا باطل
نہین کرتا عدالت کو جبتک کہ مانع نہو یہہ فرائض سے اور اگر ہو لعب بالملاہی ایسی کہ مانع نہو فرائض
سے تو نہین مگر یہہ کہ لوگون مین شنیع ہی مثل مزامیر اور طنابیر کے تو اوسکا حکم بھی اسیطرح

اور اگر لوگون مین مشغول ہو شغل حدای اور ضرب قصب کے تو نہین باطل کرتا عدالت کو مگر کہ
فاحش ہو لیتی کہ رقص کرنے لگین اوسپر تو اصل مین مذکور ہی کہ نہین مقبول ہی گواہی صاحب
غنا کی کہ جسکے پاس مجمع ہو کیونکہ اسمین اعلان ہی معصیت کا اور اسیطرح وہ شخص جو بیٹھے
مجالس فجور اور شرب مین اگرچہ شرب اور نشہ نکرے انتہی ما فی کتاب قاضیخان اختیار
شرح مختار مین ہی کہ سننا آلات لہو کا گناہ ہی اور بیٹھنا اوسکی مجلس مین فسق ہی اور لذت
پانا ساتھ اوسکے کفر ہی یہہ حدیث نازل ہی بمنزلہ تشدید اور تغلیظ کے اور اگر سنے اوسکو
ناگاہ تو معذور ہی اور واجب ہی کہ کوشش کرے نسننے مین مروی ہی کہ جناب صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم نے داخل کی تھین انگلیان مبارک اپنی اپنے کانون شریف مین تاکہ
نسنین آواز شبابہ کی اور حسن بن زیاد سے مروی ہی کہ نہین ہی مضائقہ دف بجانے کا
شادی مین تا مشہور ہو اور اعلان ہو نکاح کا اور پوچھا گیا حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ
سے کہ کیا مکروہ ہی دف بجانا بغیر عرس کے کہ جو بجاوے عورت واسطے بچہ کہ تو فرمایا کہ نہین کچھ
وہ جسمین فحش ہو غنا اور راگ سے تحقیق کہ مین اوسکو مکروہ جانتا ہون اور فرمایا
امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے حق ایسے گھر کا کہ جس سے سنا جاوے آواز مزامیر کا اور باجون
کا یہہ ہی کہ مین گھسون اوسمین اون لوگون پر بغیر اجازت اونکی کے کیونکہ منع کرنا بری بات
سے فرض ہی سو اگر نہ جائز ہوگا داخل ہونا بغیر اجازت کے تو البتہ منع ہو جاوینگے لوگ قائم
کرنے اس فرض کے سے اور اسی کتاب مین اسی قول کے آخر مین ہی کہ مغنی اور قوال او
نوحہ خوان جو مال شرط کرکے لیوین وہ حرام ہی کیونکہ یہہ اجر لینا ہی معصیت پر و الاصباح
ہی انتہی ما فی اختیار شرح المختار اور فتاوای خیریہ مین کتاب الکراہیت والاستحسان مین
ہی کہ استفتا کیا گیا شہر دمشق سے سماع کا اور وجد کا سماع مین کہ آیا کلام کیا ہی فقہا ر

رحمہم اللہ نے اسمین ایسا کہ پائی جاوے اوس سے رخصت اور اجازت یا کہ نہین تو جواب دیا کہ
تصحیح کی ہے فتاوای تاتارخانیہ مین نقل کر کے نصاب الاحتساب سے باین لفظ کہ آیا جائز
ہے رقص کرنا سماع مین جواب دیا کہ نہین جائز ہے اور ذکر کیا ذخیرہ مین کہ یہہ کبیرہ ہے اور
جنے کہ مباح رکھا ہے اسکو مشائخ مین سے تو یہہ لوگ وہ ہین کہ جنکی حرکات مثل حرکات اہل
رعشہ کے ہین یعنی بے اختیاری اور ذکر کیا ہے عیون مین کہ نہین لایق ہے یہہ منصب مثل مشائخ
اور مقتدا اون کے کیونکہ سماع مثل لہو کے ہے اور یہی یہہ مباین اور مغایر ہے حال اہل تمکین
کے اور اگر کہا جاوے کہ آیا جائز ہے سماع اونکا تو کہا جاوے کہ اگر ہے سماع سماع قرآن مجید اور
مواعظ کا تو جائز بلکہ مستحب ہے اور اگر سماع راگ کا ہے تو حرام ہے کیونکہ راگ گانا اور سننا
حرام ہے اجماع اور اتفاق کیا ہے اسپر علما نے اور نہایت کو پہونچایا ہے اسکو اور جس نے
مباح جانا ہے اسکو مشائخ صوفیہ سے تو اسی کیواسطے ہے کہ خالی ہو لہو سے اور مزین ہو
ساتھہ تقوی کے اور محتاج ہو طرف راگ کے مثل احتیاج مریض کے طرف دوا کے اور راگ
کی بہت شرطین ہین ایک یہہ کہ اونمین امرد بے ریش نہو دوسری یہہ کہ وہ لوگ نہون مگر
جنس واحد سے کہ کوئی اونمین فاسق اور اہل دنیا اور عورت نہو تیسرے یہہ کہ ہو نیت
قوال کی اخلاص نہ لینا اجرت اور طعام کا چوتھے یہہ کہ نہ جمع ہون واسطے طعام اور
فتوح کے پانچوین یہہ کہ نہ کہڑے ہوان مگر مغلوب ہو کر چھٹے یہہ کہ نہ ظاہر کرین وجد کو
مگر راست اور سچ اور کہا ہے بعض نے کہ جھوٹھہ وجد مین بڑا مکر ہے غیبت سے جو اتنے
برس ہو اور حاصل یہہ کہ نہین ہے رخصت باب سماع کی ہمارے زمانہ مین اسواسطے کہ حضرت
جنید رحمہ اللہ نے توبہ کی ہے سماع سے اپنے زمانہ مین اور اسی کتاب مین پہلے اس سے
ہے کہ ذکر کیا ہے حضرت امام محمد رحمہ اللہ نے سیر الکبیر مین حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے

کہ یہہ حضرت گئی اپنے بھائی براء بن مالک رضی اللہ عنہ کے پاس اور حال یہہ کہ وہ گا رہے
تھے پس فرمایا انس سے حضرت انس نے کہ تحقیق بدل ڈالے اللہ تعالےٰ واسطے تمہارے
وہ چیز کہ بہتر ہو اس سے سو کہا انہون نے کہ کیا ڈرتے ہو تم اس سے کہ مرون مین اپنے
بستر پر اور حال یہہ کہ مارے ہین مینے ننانوے مشرک جنگ مین اور بغیر اسکے کہ کوئی میرا
اونمین شریک ہوا ہو مسلمانون مین سے قولہ کہ وہ گا رہے تھے یہہ ظاہر مین حجت اور
دلیل ہے اون لوگون کی کہ جو کہتے ہین کہ نہین ہے مضائقہ انسان کو کہ گاوے اگر خود سنتا
ہو اور نفس کو مانوس کرتا ہو اور مکروہ جب ہے کہ سناوے اور مانوس کرے دوسرے کو اور
بعض کا قول ہے کہ مضائقہ نہین اسکا عرس اور ولیمہ مین کیا نہین دیکھا کہ مضائقہ
نہین ہے بجانے دف کا عرس اور ولیمہ مین اگرچہ ہے اسمین ایکطرح کے لہو اور اسواسطے
اسمین مضائقہ نہین کہ بجانے مین اظہار اور اعلان ہے نکاح کا اور یہہ مامور بہ ہے حسب
شرع کا جیسے کہ فرمایا جناب علیہ وعلی آلہ واصحابہ الصلوٰۃ والسلام نے کہ اعلان کرو
تم نکاح کا اگرچہ ساتھ دف کے ہو اور اسیطرح ہے گانا اور اسی کتاب مین ہے منقول
ذخیرہ سے کہ بعض کا قول ہے کہ نہین ہے مضائقہ اسکا عیدون مین مروی ہے کہ حضرت
رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تشریف رکہتے تھے گھر مین روز عید کے
اور دہلیز مین دو چھوکریان تھین کہ گا رہی تھین ساتھ دف کے پس تشریف لائے
حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور کہا اونسے کہ آیا تم گا رہی ہو خانہ رسالت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مین پس فرمایا آپنے کہ چھوڑدو انکو اے ابوبکر کہ تحقیق یہہ دن عید
کا ہے پھر ذکر کیا محیط سے ایک تفصیل دوسرے کو غنا کے باب مین اور حاصل اوسکا یہہ ہے کہ حکم جدا
جدا ہے راگ مین اگر واسطے موقوف کرنے وحشت کے ہو تو حلال ہے اور اگر واسطے لہو محض کے

ہو تو نہین اور بعض نے کہا ہی کہ اگر راگ ساتھہ شعر کے ہو واسطے سیکھنے فصاحت اور نظم
قوافی کے تو حلال ہی اور اگر واسطے لوگون کے گاتا ہو تو نہین اور بعض نے تفصیل کی ہی ساتھہ
شاہد و تبیع کے آ دمین ظاہر پس حلال ہی والا حرام اور بعض نے تفسیر کی ہی باین قول کہ
اگر داعیہ خیر ہو تو حلال ہی اور داعیہ شر ہو تو حرام اور شاید کیا ہی اسکو ساتھہ باتکے
ہو یا یہ کہ اگر حاجت ہو اسکی تو حلال والا حرام اور تحقیق کہ تصنیف کی ہین فقہا نے
اسمین تصنیفات بہت اور اسیطرح اہل تصوف نے اور جمع کی ہی عبارت آمین یہہ کہ کہا
اوسکو بعض اونکے نے کہ تحقیق سوال کیا گیا سماع کا جو کہ ساتھہ یراع وغیرہ آلات مطرب
کے ہو کہ آیا حلال ہی یا کہ حرام ہی اور تحقیق کہ حرام کہا ہی اسکو ایسے شخصون نے کہ اون پے
اعتراض نہین ہو سکتا بسبب صدق اور راستی گفتار اونکی کے اور مباح کہا ہی اوسکو
ایسے شخصون نے کہ اونکا انکار نہین ہو سکتا بسبب قوی ہونے حال اونکے کے پس جسنے
کہ پایا اپنے دلمین کچھہ انوار معرفت سے تو چاہیے کہ وہ مقدم ہو ورنہ رجوع کرنا طرف اوس
چیز کے کہ منع کیا ہی شرع اطہر نے اوس سے اسلم اور احکم ہے واللہ اعلم سوال کیا گیا
شہر دمشق سے شیخ ابراہیم صمادی سے اس صورت کا کہ جو کچھہ کہ عادت پکڑی ہی سادات صوفیہ
نے حلقہا ذکر کے اور جہر کرنا اوسکا مساجد مین ایسی جماعت سے کہ میراث لی ہی اسکی اپنے
باپ اور دادون سے اور پڑہتے ہین قصائد صوفیہ کے جو صادر ہین ارباب معارف
الٰہیہ سے مثل قصیدہ قادریہ اور سعدیہ اور مثل وغیرہ وغیرہم السوٓن کہ مسلم اور مقبول کہا
ہی اونکو فقہا ملت محمدیہ کے نے اور کہتے ہین وہ ارباب حلقہ اور اہل ذکر کے یا شیخ
عبد القادر یا شیخ احمد یا رفاعی شیئاً للہ اور مثل اسکے اور حاصل ہوتا ہے
اونکو درمیان ذکر کے وجد عظیم اور حال وہ کہ بیٹہتے اور اوٹہتے ہین پس بلند کرتے ہین

اپنی آواز ساتھ ذکر کے اور نہین خالی ہوتا ہی یہہ جلسہ حاضر ہونے عوام الناس سے کہ حاصل ہوتا ہی اونسے ایکسن اور آتے ہین وہ حلقۂ ذکر مین ساتھ نیت صالحہ اور رغبت واضح کے اور وہان کوئی ایسا شخص ہے کہ اعتراض کرتا ہی اسپر اور کہتا ہی کہ لفظ شیئ للہ کا کفر ہے اور قائل ہلاک ہونیوالا ہی اور اسیطرح اشعار خوانی اور بلند کرنا آواز کا اور رقص کرنا کہ ان سبکو شمار کرتا ہی نہایت نقصان سے اور کہتا ہی کہ تمام اس قسم سے جو کیا جاتا ہی جائز نہین ہی مذہب امام ابو حنیفہ اور شافعی اور احمد اور مالک رحمہم اللہ مین اور وہ شخص منکر ہی کرامات اولیاء کا بعد وفات اولیاء کے اور برا کہتا ہی اسکے کرنیوالے کو نہایت برا ساتھ کلمات ناسزا کے پس آیا یہہ اعتراض موافق ہین حکم شرعی کے اور مطابق ہین ساتھ اوسکے کہ چاہتی ہی اوسکو شان مرعی جواب ساتھ نقل صحیح کے ہو علماء ذوی الالباب سے اور تمکو اجر اور ثواب ہوگا پروردگار رب الارباب سے جواب دیا کہ الحمد للہ وحدہ اللہم یا من لا ہادی لنا سواک انطقنا بما فیہ رضاک جان پہلے کہ تحقیق قواعد مشہورہ سے کہ جو کتب ائمہ مقررہ مین مذکور ہین یہہ ہی کہ اعتبار امور کا اونکے مقاصد سے ہی اور ایک چیز موصوف ہوسکتی ہی ساتھ حل اور حرمت دونون کے باعتبار مقصود کے اور یہہ ماخوذ ہی اوس حدیث سے کہ روایت کیا ہی اوسکو صحیحین مین کہ انما الاعمال بالنیات اور مدار اکثر احکام اسلام کا اسپر ہے جیسے کہ نص کی ہی اسپر علماء رحمہم اللہ نے پہر جبکہ مقرر ہوا تیرے نزدیک یہہ اور جان لیا تونے اسکو تو جان بعد اسکے کہ تحقیق ولی خدا شیخ علامہ امام بحر الفہامہ شیخ جلال الدین محلی رحمہ اللہ نے ذکر کیا ہی شرح جمع الجوامع مین قولہ کہ اور جانتا ہی کہ تحقیق طریقہ شیخ ابو القاسم حضرت جنید سید الصوفیہ کا ازروے علم اور عمل کے اور صحبت انکی یہہ ایک طریقہ ہی مقوم کیونکہ خالی ہی بدعت سے اور دائر ہی اوپر تسلیم

اور تفویض اور بیزاری کے نفس سے اور انہین کے کلام سے ہی کہ طریق طرف خدا کے بند ہی مخلوق
پر مگر اوپر پیروی کرنیوالون آثار جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کے اور
کہا کہ دیکھا مینے خواب مین کہ مین کلام کر رہا ہون لوگون پر یعنی وعظ کہہ رہا ہون پس کھڑا
ہوا ایک فرشتہ اور پوچھا کہ کونسی چیز نزدیک تر ہی اسکے کہ تقرب چاہین ساتھ اوسکے تقرب
چاہنے والے طرف اللہ سبحانہ و تعالے کے تو مینے کہا کہ وہ عمل خفی ہی کہ جو میزان مین رکھی جاویگی پس
اوسنے پیٹھ پھیری اور وہ کہتا تھا کہ کلام موفق ہی قسم خدا کی اور نہین ہی التفات طرف اون
جاہلان صوفیہ کے کہ جو طعن کرتے ہین اونپر ساتھ زندقہ کے نزدیک خلیفہ سلطان کے یہانتک
کہ حکم کیا اوسنے انکی گردنین مارنیکا سو پکڑا اونکو مگر جنید کہ یہہ لباس پوش ہین فقہ کے اور
فتوی دیتے تہے اوپر مذہب ابو ثور رحمہ اللہ استاد اپنے کے اور سمجھایا اونکے واسطے
نطع سو بڑہکر آگے چلے مین سے شیخ ابو الحسن النوری نزدیک جلاد کے پس کہا جلاد نے کہ تم کیون
بڑہکر چلے آئے پس کہا اونہون نے کہ مین ایثار کرتا ہون اپنے دوستون پر حیات ایک
ساعت کی سو وہ رہ گیا اور پہونچی یہہ خبر خلیفہ کو تو پھیرا اور پہونچایا اون سبکو طرف قاضی
کے پس پوچھے حضرت نوری سے مسائل فقہیہ کے پس جواب دیا اونہون نے اونکا پھر کہا کہ
تحقیق خداوند کریم کے ایسے بندے ہین کہ اگر کھڑے ہون تو کھڑے ہون ساتھ اللہ تعالے
کے اور اگر کلام کرین تو کلام کرین ساتھ اللہ تعالے کے آخر کلام تک پس رویا قاضی
اور پہونچایا انکا قول خلیفہ کو کہ یہہ لوگ اگر زندیق ٹھہرے تو تمام روی زمین
پر کوئی شخص مسلمان نہ پایا جاویگا سو چھوڑ دیا خلیفہ نے اون سبکو رحمہم اللہ و نفعنا
بہم بعد اسکے مقتول ہوئے صوفیہ سے حسین حلاج سن تین سو نو مین زمانہ خلافت خلیفہ
مذکور مین کہ وہ ابو الفضل جعفر مقتدر باللہ ہی اور شیخ مناوی نے شرح جامع صغیر مین

اس قول کی شرح مین کہا کہ فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو شخص دوست رکھے کسی
قوم کو تو حشر اور مبعوث کریگا اوسکو اللہ تعالے ساتھہ اونکے کہا ہی کہ جو کوئی دوست رکھے
اولیاء رحمن کو پس وہ اونکے ساتھہ جنت مین ہوگا اور جو کوئی کہ دوست رکھے گروہ شیطان
کو تو وہ اونکے ساتھہ آگ اور نیران مین ہوگا اور اسمین اشارۂ عظیم ہی ایسے شخصونکو
جو دوست رکھتے ہین صوفیہ کو یا مشابہت کرتے ہین ساتھہ اونکے اور یہہ کہ وہ ہوگا بسبب
اونکے سے کام کرنیکے جرئت مین آور جو کہ مشابہت کرتا ہی ساتھہ اونکے تو بجز اسکے نہین
کہ کرتا ہی یہہ بسبب دوست رکھنے اسکے اونکو اور محبت اسکی اونسے نہین ہے مگر بباعث آگاہ
ہونے روح اسکی کے اوس چیز سے کہ آگاہ ہی اوس سے روح اونکی اسواسطے کہ محبت خدا تعالے
کی محبت امر اوسکے کی اور محبت اوس چیز کی ہی کہ نزدیک کری طرف خدا کے اور جسنے کہ قرب
حاصل کیا ہی تو اوسنے بجذبۂ روح کے کیا ہی لیکن مشابہت کرنیوالا باز رہا ہی بسبب ظلمت
نفس کے اور صوفیہ نے خالص کیا ہی اس سے اوسکو انتہی اور حقیقت اوس چیز کی کہ جسپر صوفیہ
ہین اسکا کوئی منکر نہین مگر ہر شخص جاہل غبی اور ہم پھر رجوع کرتے ہین طرف حل سوال کے
کہ لیکن حلقہا سے ذکر اور جہر کرنا اونمین اور قصائد خوانی پس تحقیق آیا ہی حدیث مین جو
مقتضی ہی طلب جہر کا مثل اس حدیث کے کہ جو روایت کی ہی بخاری اور مسلم اور ترمذی
اور نسائی اور ابن ماجہ نے کہ وان ذکرنی فی ملاء ذکرته فی ملاء خیر منه یعنی
حدیث قدسی ہی کہ فرمایا حق تعالے نے کہ بندہ میرا اگر یاد کرتا ہی میری مجالس محافل مین ملا
تو مین اوسکی یاد کرتا ہون ایسی ملا اور ملاء اعلی مین کہ جو بہتر ہی اوس سے اور روایت
کیا ہی امام احمد رحمہ اللہ نے اسکو مثل اسکے ساتھہ اسناد صحیح کے اور زیادہ کیا ہی اسکے
آخر مین کہ کہا قتادہ رضی اللہ عنہ نے کہ جناب الٰہی تعالے مین سرعت بہت ہی اور ذکر

کرنا برا نہین ہوتا مگر جہر سے اور اسیطرح حلقہ ذکر کے اور طواف کرنا ملائکہ کا اوپر اور وہ
جو وارد ہوئی ہین احادیث سو سب بجز اسکے نہین کہ ذکر جہر مین ہین اور اس مقام
مین احادیث طلب اخفا مین ہین اور جمع کرنا ان دونون مین یون ہی کہ یہ مختلف ہی
ساتھہ اختلاف اشخاص اور احوال کے جیسے کہ جمع کرنا درمیان احادیث طالب قرارۃ
جہر اور طالب اخفا قرارۃ کے اسیطرح ہی اور معارض نہین ہی اسکے یہہ حدیث کہ۔
خیر الذکر الخفی کیونکہ یہہ وہان ہے جہان خوف ریا اور نمائش کا یا ایذا نماز یون
کا یا تکلیف سونیوالون کا ہو اور بعض اہل علم نے ذکر کیا ہی کہ جہر افضل ہی جہان کہ خالی ہو
ریا وغیرہ مذکور سے کیونکہ اسمین عمل زیادہ ہی اور اسکا فائدہ متعدی ہی طرف سنے والون
کے اور وہ بیدار کرتا ہی دل ذکر کرنیوالیکو سو جمع ہوتی ہی ہمت طرف فکر کے اور مصروف ہوتی
ہی سمع اور کان اوسکا طرف اوسکے اور جاتی ہی خواب اور زیادہ ہوتی ہی نشاط اور
یہہ قول حق سبحانہ و تعالی کا کہ واذکر ربك فی نفسك اس سے جواب دیا گیا ہی کہ یہہ
آیہ مکیہ ہی مثل آیہ اسرا کے ولا تجھر بصلوتك ولا تخافت بہا کہ نازل ہوئی ہی اسواسطے
کہ نہ سنین اوسکو مشرک اور نہ گالیان دین اور نہ برا کہین قرآن مجید کو اور اوسکے
نازل کرنیوالے کو پس حکم کیا اسکا واسطے بند کرنے ذریعہ کے جیسے کہ منع کیا گالی دینے
اصنام کو بسبب اسکے اور یہہ موقع اور علت باقی رہی کہ نہین ہین اور بعض استادان
مالک اور ابن جریر وغیرہما نے حمل کیا ہی آیہ کو اوپر ذکر ایسے کے کہ جو حالت قرارت قرآن
مجید مین ہو بسبب تعظیم اوسکی کے دلیل اسکی متصل ہونا ہی ساتھہ آیہ فاذا قرأت
القرآن الخ ہی اور کہا سادات صوفیہ نے کہ امر آیۃ مین خاص ہے جناب نبی صلی اللہ
علیہ و آلہ و صحابہ وسلم کو اور سوا آپکے جو کہ محل وسواس اور خواطر ردیہ کے ہین وہ مامور

ہین ساتھ جہر کے کیونکہ جہر انکے دفع کرنے مین قوت رکھتا ہی مؤید اسکی حدیث بزازیہ کہ جو
کوئی نماز پڑھی تم مین سے رات کو تو چاہی کہ جہر کری اور زور سے پڑھی قرارت کو پس تحقیق کہ ملائکہ
نماز پڑھتے ہین اسکی نماز پہ اور سنتے ہین پڑھنا اوسکا اور تحقیق کہ مومنین جن جو ہوتے ہین
ہوا مین اور ہمسایہ اوسکے گہر مین نماز پڑھتے ہین اوسکی نماز پہ اور سنتے ہین اور بہاگتے
ہین بسبب زور سے پڑھنے کے اسکے گہر سے اور اون گہرون سے جو گرد اسکے ہین فساق جن اور
مردود شیطان اور تفسیر اعتدا کی جو معنی تجاوز کے ہی آیہ لا یحب المعتدین مین ساتھ جہر
دعا کے مردود ہی اسطرح کہ راجح اسکی تفسیر مین تجاوز کرنا ہی ماموریہ سے یا اختراع کرنا ایسی باتون
کہ جنکی اصل شرع مین نہین ہی اور توفیق اور تطبیق کرنا درمیان جہر اور اسرار کے ساتھ مثل
اوسکے کہ جو مقرر ہی واجب ہی سوال اگر کہے تو کہ تصریح کی ہی فتاوای خانیہ مین یہہ کہ بلند
کرنا آواز کا ساتھ ذکر کے حرام ہی بسبب فرمانے جناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اوس شخص کو کہ
بلند کی تہی اوس نے آواز اپنی ساتھ ذکر کے یہہ کہ تو نہین پکارتا بہرے کو اور نہ غائب کو اور
بسبب فرمانے کے کہ بہترین ذکر کا خفی ہی کیونکہ یہہ دور ہی ریا سے اور نزدیک ہی طرف خشوع
اور خضوع کے جواب دیا ہی کہ یہہ محمول ہی اوپر جہر فاحش اور مضر کے بزازیہ مین فتاوی سے
نقل کیا ہی کہ ذکر کرنا ساتھ جہر کے مسجد مین منع نہ کیا جاوے بسبب بچنے کے دخول اس قول
الہی تعالے سے ومن اظلم ممن منع مساجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ اور منع کرنا حضرت
ابن مسعود رضی اللہ عنہما کا یعنی نکالنا مسجد سے اوس جماعت کو کہ جنکو تہلیل کرتے ہوئے اور
درود شریف پڑھتے ہوئے سنا تہا زور اور جہر سے خود خلاف ہی تمہارے قول کا کہا کہ
کہتا ہون مین کہ خارج کرنا مسجد سے اگر انکی طرف منسوب ہے حقیقۃ تو جائز ہی کہ ہو بسبب اعتقاد
انکے کے اسکو عبادت اور بسبب تعلیم لوگون کے کہ یہہ بدعت ہی اور فعل جائز مین ہو سکتا ہی کہ وہ

ناجائز ہو بسبب کسی غرض کے کہ جو لاحق ہوا ویسے تو اسیطرح غیر جائز بھی ہو سکتا ہی
کہ ٹھیرے جائز بسبب کسی غرض کے جیسے کہ ترک کیا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم نے افضل کو واسطے تعلیم جواز کے پہر کہا کہ جو مروی ہی صحیح مین کہ
فرمایا جناب علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آواز بلند کرنیوالون کو ساتھہ تکبیر کے یہہ کہ سہولت
کرو تم اپنے نفسو پر کیونکہ تم نہین پکارتے ہو بہرے کو اور نہ غائب کو تو یہہ محمول ہی اسپر
کہ وہان نہوگی آواز بلند کرنے مین کچہہ مصلحت اسواسطے کہ مروی ہی کہ آپ غزا مین تہے
اور شاید کہ بلند کرنا آواز کا باعث ہوتا کسی بلا کا اور جنگ ایک طرح فریب ہے کہ
الحرب خدعۃ اور بلند کرنا آواز کا ساتھہ ذکر کے سو جائز ہی اہ ملخصاً اور مسئلہ مین
علما کو کلام ہی ایسا کہ جسکو مجلد تحمل کرے اور نہ نظر دیکھے کہ جو گذرا ہی شروع جواب مین اس
سوال کے محقق ہوا وہ جو صواب ہے تو اسی پر کفایت کرتے ہین واللہ الموفق اور پڑہنا
اشعار کا مسجد مین سو کتاب دلائل الاعجاز شیخ عبد القاہر سنی اشعری مین ہی وہ جو کافی
ہو اور اگرچہ کچہہ نہو بجز حدیث کعب اور قصیدہ اونکے کے کہ جو مشہور ہی اور اشارہ کرنا
جناب آن سرور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا طرف مخلوق کے یہہ کہ سنو اور تہی
جناب علیہ الصلوٰۃ والسلام کہ ہوتے تہے ساتھہ اصحاب رضی اللہ عنہم کے بجائے مانند
کہ گرداگرد آپکے حلقہ حلقہ بیٹہے تہے سو آپ نظر فرماتے تہے کبہی اِنکی طرف اور کبہی اُنکی
طرف اور اخبار شاہد اسکے بہت ہین اور آثار اس سے مستغنیٰ ہین اور یہہ قول علما
کا کہ شعر ایک کلام ہی کہ حسن اوسکا حسن ہی اور قبیح اوسکا قبیح پس جو کہ جائز ہی نثر
مین وہ جائز ہی نظم مین بہی اور یہہ قول کہ یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ تو یہہ ندا
اور مضاف ہی اسکی طرف شیئاً للہ اور یہہ طلب کرنا شی کا ہی بوجہ اکرام الٰہی تعالےٰ کے

سوا اسکے حرام ہونے کا کیا موجب ہے اور اسپر مغرور ہونا نہین چاہیے کہ جو قنیۃ الشرائد اور
نظم الفوائد مین ہی کہ جو کوئی کہ کہے شیئاً للہ تو بعض نے کفر کہا ہی الخ اسواسطے کہ اسکی کوئی
وجہ نہین ہی اور یہہ کیونکر ہو باوجود اس قول کے کہ نہین خارج کرتا مومن کو ایمان سے
مگر انکار اوس چیز کا کہ جو داخل کرتی ہی اوسکو ایمان مین اور یہہ قول کہ کفر ایک شیئے
عظیم ہی پس منسوب بکفر نہ کیا جاوے مسلمان جبکہ اختلاف ہوا اسمین اگرچہ ساتھہ روایت ضعیف
کے ہو اور معاذ اللہ کہ اس لفظ یعنی شیئاً للہ سے کفر پایا جاوے اور حالانکہ کہا ہی شارح
اوسکے نے کہ چاہیے کہ ترجیح دیجاوے اسمین عدم کفر کو اور وجہ بیان کرنا کفر کی اسطرح
پر کہ یہہ طلب کرنا شئے کا ہی واسطے اللہ کے اور وہ تعالے شانہ غنی اور بے پرواہی ہر شئے
سے اور سب محتاج ہین طرف اوسکے تو یہہ ایک ایسی بات ہی کہ کسی ایک کے دل مین خلش
نکرے اسواسطے کہ ذکر جناب باری تعالے بسبب تعظیم کے ہی جیسے کہ اس آیہ مین کہ فان للہ
خمسہ اور مانند اسکے بہت ہین اور لیکن رقص کرنا سو اسمین فقہا کو کلام ہی بعض نے
منع کیا ہی اور بعض نہین منع کرتے جسجگہہ پائی جاوے لذت شہود کی اور غالب ہو اسپر
وجد اور حجت پکڑی ہی اونہون نے ساتھہ واقعہ حضرت جعفر بن ابو طالب رضی اللہ عنہ
کے کہ جب فرمایا انکو جناب علیہ افضل الصلوۃ واکمل التحیات نے کہ تم مشابہ اور مانند
میرے خَلق اور خُلق کے اور دوسرے لفظ مین ہی کہ جعفر شبیہ تم ہی لوگونکا ساتھہ میرے
از روے خلقت اور خُلق کے سو چلے یہہ یعنی جعفر ایک پانو پر اور ایک روایت مین ہے
کہ رقص کیا انہون نے بسبب لذت پانے کے اس خطاب سے اور نہین انکار کیا انپر
جناب صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے انکے رقص کا تو یہہ قصہ اصل اور دلیل
ٹہیرا ہی جواز رقص صوفیہ کرام کا جبکہ پاتے ہین لذت مواجید سے مجالس ذکر اور سماع مین

اور فتاوای تاتارخانی مین ہی وہ جو دلالت کرتا ہی اوپر جواز اسکے کے واسطے مغلوب
ایسی کی کہ اوسکے حرکات مثل صاحب رعشہ کے ہوون اور اسی کے ساتھہ فتوی دیا
بلقینی اور برہان الدین ابناسی نے اور مثل اسکے جواب دیا ہی بعض ائمہ حنفیہ اور
مالکیہ نے اور یہہ سب جب ہی کہ خالص ہو نیت اور ہوون صادق وجد مین اور مغلوب
ہوون قیام اور حرکت مین اور شے واحد موصوف ہوتی ہی کبھی ساتھہ حلال ہونیکے
اور کبھی ساتھہ حرام ہونیکے ساتھہ اختلاف نیت اور مرام کے اور ساتھہ تقریر کرنے تمام
اوسکے کہ جو کہا ہی دراز ہوتا ہی کلام اور لیکن انکار کرنا کرامات اولیاء کرام کا مطلق پس
جواب اوسکا وہی ہی جو کہا ہی لقانی نے ہدایت المریدین مین کہ جو کوئی کہ تکذیب کرے کرامات
اولیاء کی تو اوسکے ساتھہ بحث نہین ہی اسواسطے کہ وہ جھوٹا ٹھیراتا ہی ایسی چیز کو کہ ثابت
کیا ہی اوسکو سنت نے انتہی اور مسئلہ کرامات اولیا کا کتابون مین مشہور اور مسطور ہے
اور مقرر اور مذکور ہی اور اسیقدر مین کفایت ہی دل لگانیوالے کو یا کان لگانیوالے
حاضر کو پھر دیکھا مینے بعد ایک مدت کے یہہ فتوی دینے سے ایک سوال کو جو پہونچایا گیا
تھا طرف شیخ ابو الفتح محمد بن محمد بن عبد السلام مالکی دمشق کے رہنے والے اور وہان کے
شیخ الاسلام تو اوسمین ایسا کلام ہی کہ نہایت مقصود اور مرام ہی سو مینے چاہا ذکر کرنا اوسکا
یہان اور صورت اوسکی یہہ ہی استفتار کیا ہی قول سادات علما ائمہ ہدی۔ اور
مصابیح الدجی۔ اید اللہ تعالے بہم الدین وقمع بہم الجہلۃ والمفسدین۔ ونفع لعلومہم المسلمین
کا۔ حق ایسے شخص مین کہ اپنے آپکو گمان کرتا ہی حنفی المذہب ہونیکا حاضر ہوا وہ مجلس حاکم
شرعی مین اور دعوی کیا ایک جماعت صوفیہ پر کہ یہہ ذکر کرتے ہین خدا کا کھڑے ہوئے
اور رقص اور غنا کرتے ہین اور کہا کہ یہہ حرام ہی مینے فتوی دیا اسکی حرمت کا اور چاہا حاکم

مشارٌ الیہ سے منع کرنا اونکا اس سے پس جواب دیا جماعت مذکور نے کہ ہم لوگ جماعت صوفیہ
کرام سے ہین اور یہہ اونکے نزدیک جائز ہی تو طلب کیا حاکم موصی الیہ نے اسپر فتویٰ کسی
ایک کا سادات شافعیہ سے پس حاضر کیا اوسکی مجلس ہین ایک شخص شافعی عالم مفتی کو
اوس نے خبر کیا حاکم کو ساتھ جواز اسکے کے مذہب شافعی ہین اور کہا کہ مستثنی ہے اس سے
وہ رقص کہ جو مشابہ ہی حرکات مخنثین کے تو وہ حرام ہی اور شعر خوانی جو شامل ہو تنزیہ
اور تقدیس رب تعالےٰ پر اور مدح رسول صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم پر اور ترغیب
جنت اور تخویف نار پہ اور راسیر کہ حاصل ہوا اوس سے شوق اور مطلوب شرعی سو یہہ
جائز ہی پس جواب دیا اوس شخص مذکور منکر نے یہہ کہ جو یہہ مذکور کیا تم نے باطل ہی اور
کافر ہوگئے تم اس فتویٰ سے اور طلاق ہو گئی زوجہ تمہاری پس آیا یہہ جو کہا اس منکر
نے صحیح ہی یا باطل اور آیا وہ مصیب ہی اپنے انکار ہین یا مخطی اور کیا مترتب ہوتا ہی اوسپر
اوسکے کافر کہنے ہین اس شخص مفتی شافعی کو احکام شرعیہ ہین اور آیا وہ اپنے اس کہنے اور
انکار سے قادح ہی بہت سے ائمہ دین ہین مثل شافعی اور مالک کے اور مثل انکے کے اور
آیا ہی وہ طعن کرنیوالا سلف صالح کا اور تکفیر کرنیوالا کل اونکا جو قائل ہین اسکے جواز کے
متقدمین اور متاخرین سے فقہا اور صوفیہ وغیرہم سے اور آیا ہی واسطے اولی الامر
اور حاکم اور علما رحمہم اللہ اور صلحا کے مناقشہ کرنا اوس منکر کا اوسکے قول اور تفوہ پر
کہ کافر ٹہرایا اوس نے ایک شخص عالم کو اور طلاق بتلائی اوسکی بی بی کو اور ثواب پاوینگے
اسپر ثواب جزیل **جواب** الحمد للہ توفیقاً للصواب یہہ جو صادر ہوا ہی اس منکر مذکور مغرور
سے حرام ٹہرانے مباح اور تکفیر اہل علم اور صلاح سے تو امر اور قول ہی شنیع کہ نہ صادر ہووا
کسی عاقل سے اور کہنے ہین آوے کسی فاضل سے بسبب خارج ہونے اسکے کے قواعد علمیہ سے

اور نہ ضبط کرنے اسکے کے ضوابط فقہیہ کو کیونکہ شرط ہی انکار منکر مین پہچاننا مذہب منکر
علیہ کا کہ شاید فعل ہو جائز اوسمین تو ہوگا انکار اوسوقت برا اور جاری نہین انکار فروع
اختلافیہ مین باوجود اتحاد مذہبین کے فروع فقہ اور وصل کے اور معرفت تام کے ساتھ
حکم شرعی کے اس جزئیہ مین اور وہ جو مندرج ہی اسکے نیچے قاعدہ کلیہ سے تاکہ ہو منکر بصیرۃ
پہ اور منکر علیہ وجوب امتثال مین وتیرہ پہ فرمایا حق تعالے نے قل ھذا سبیلی ادعوا الی اللہ
علی بصیرۃ انا ومن اتبعنی اور فرمایا ولا تقف ما لیس لک بہ علم الآیہ سوا قدم
نکرے نکیر پہ مگر عالم بحریہ وسیع الروایت اور اطلاع عارف ساتھ خلاف اور مراتب اجماع
کے خصوصا مسئلہ سماع مین کیونکہ یہہ باریک امر ہی اور اسمین مضطرب ہین اقوال سلف
اور خلف کے یہانتک کہ شمار کیا ہی اسکو بعض علمانے اون مسائل سے کہ ابھی تک صاف
نہین ہوئے باوجود کثرت اور تکرار بحث کے اور بہت علما جھکے ہین طرف عدم ترجیح کے اور
میل کیا ہی طرف توقف کے بغیر تقویت اور تصحیح کے سو کیونکر قطع کیا وے حرمت اور کیونکر
کافر کہا جاوے قائل بالجواز والاباحت کو بلکہ کافر وہ ہی کہ کافر کہے ایسے کو کیونکہ جو کافر کہے
مسلمان کو سو کافر ہی جیسے کہ وارد ہوا ہی اثر مین کہ جو کوئی حرام کہے حلال کو پس تحقیق کہ
واقع ہوا ضلال مین اور مستوجب ہوا عقوبت اور نکال کا اسواسطے کہ قدر مذکور مین
سماع سے ایسی چیز نہین ہی کہ حرام ہو ساتھ نص کے اور اجماع کے اور تحقیق کہ کہا ہی ساتھ
جواز سماع کے صحابہ اور تابعین سے خلق کثیر اور جم غفیر نے کہا اقضی القضاۃ ماوردی
رحمہ اللہ نے کہ اختلاف ہی اہل علم کا غنا اور راگ مین بعض نے مباح کہا ہی اور بعض نے
منع کیا ہی اور امام شافعی اور امام مالک اور امام ابوحنیفہ رحمہم اللہ نے مکروہ کہا ہی قول
صحیح ترین جو منقول ہی انسے آہ اور کہا ہی صاحب کتاب تشنیف الاسماع فی احکام السماع

بین کہ نہین وارد ہوئی امام ابو حنیفہ سے غنا مین نص صریح اور بجز اسکے نہین کہ استنباط
کیا ہی بعض اصحاب انکے نے قول منع کو مفہوم اونکے کلام سے اس قول مین کہ یہ غنا فسق ہو
ولیمہ مین کہ وہان لہو ہو انتہی اور نقل کیا ہی صاحب نہایہ نے شرح ہدایہ مین حنفیہ سے اباحت
غنا کو جبکہ تغنی اسواسطے ہو کہ استفادہ کرے اوس سے نظم قوافی کو اور ہو فصیح زبان کہا
کہ کہا بعض نے اگر ہو غنا واسطے دفع کرنے وحشت کے نفس سے تو لا باس بہ ہی کہ اسیکو اخذ
کیا ہی شمس الائمہ سرخسی نے اور استدلال کیا ہی اسپر کہ انس بن مالک تغنی کرتے تھے اپنے گھر مین
اور یہہ بطور لہو کے نتھا پھر کہا کہ جو کوئی کہ قائل بکراہت مطلقہ ہی تو محمول کرتا ہی قصہ انس کو
شعر خوانی مباح پر اور جزم اور یقین کیا ہی صاحب بدائع نے حنفیہ سے ساتھ اوسکے کہ جو ذکر کیا ہے
شمس الائمہ نے اور تعلیل اور دلیل کی ہی اسطرح کہ سماع رقیق اور نرم کرتا ہی دلکو اور یہی ہے
ظاہر کلام صاحب ذخیرہ کا حنفیہ سے اور گیا ہی ایک طائفہ شافعیہ اور مالکیہ سے طرف فرق کے
درمیان قلیل اور کثیر کے سو جائز رکھا ہی قلیل کو اور منع کیا ہی کثیر کو جیسے کہ نقل کیا ہی اسکو
رافعی وغیرہ نے اور گیا ہی ایک طائفہ طرف فرق کے درمیان مرد اور عورت کے پس جزم کیا ہے
حرمت کا عورت اجنبی سے اور جاری کیا ہی اختلاف کو اسکے ماسوی مین اور لیکن سماع
سادات صوفیہ کرام رحمہم اللہ کا سو وہ یکسو ہی اس خلاف سے بلکہ مرفوع ہی درجہ اباحت سے
طرف مرتبہ مستحب کے جیسے کہ تصریح کی ہی اسکی غیر واحد نے محققین سے سوال کیا گیا شیخ عز الدین
بن عبد السلام سے اس سماع کا جو کرتے ہین اس زمانہ مین مجالس ذکر مین جواب دیا اس
صورت پر کہ سماع ایسی چیز کا کہ جو محرک ہو احوال عمدہ یاد دلانیوالے آخرت کا مندوب ہے اور
کہا قواعد کبری مین کہ نزدیک ذکر سماع کے جو شخص کہ اوسکو ہوا مباح ہو مثل عشق اپنی زوجہ
ور چھوکری کے تو سماع اوسکا مضائقہ نہین ہی اور جبکہ ہوا محرم ہو تو سماع اوسکا بھی

حرام ہی اور جو شخص کہے مین اپنے نفس مین کچھہ نہین پاتا اقسام مذکورہ سے تو سماع اوسکا مکروہ ہی اوسکے حق مین حقیقۃً حرام نہین انتہی پس جو کوئی کہ یقین کرے تحریم اور تکفیر کا تو وہ خطاکار ہی اپنے قول مین اور واقع ہوا کفر او ضلال مین اور مستحق ہی عقوبت اور نکال کا سوال کرتے ہین ہم اللہ تعالےٰ سے عصمت اور توفیق کا اور ہدایت کا طرف قوم طریق کے آمین انتہی تمام ہوئی عبارت فتاوای جزئیہ کی کتاب درمختار مین حلال جاننے والے رقص کے باب مین باب المرتد مین لکہا ہی ومن یستحل الرقص قالوا بکفرہ - ولاسیما بالدف بلہو ویزمر یعنی حلال جاننے والے رقص کو کافر کہا خصوصاً کہ اوسمین دف اور مزامیر ہو لہو سے شامی محشی نے کہا کہ مراد رقص سے یہہ ہی کہ میل کرے اور نیچا اونچا ہو ساتھہ حرکات موزون کے جیسے کہ بعض متصوفہ کرتے ہین اور نقل کیا ہی بزازیہ مین قرطبی سے اجماع اوسکا حرام ہونے لیسے غنا اور بجانے قصیب اور رقص پر اور کہا کہ مینے دیکہا ہی فتویٰ شیخ الاسلام جلال الدین کرمانی کا کہ حلال جاننے والا ایسے رقص کا کافر ہی اور نور العین مین تمہید سے نقل کیا ہی کہ وہ فاسق ہی کافر نہین ہی پہر کہا کہ ایسی تحقیق کہ جس سے نزاع قطع ہو معاملہ سماع اور رقص مین تفصیل چاہتا ہی جو عوارف اور احیا مین مذکور ہی اور خلاصہ جواب علامہ ابن کمال باشا کا یہہ ہی شعر

| | |
|---|---|
| ما فی التواجد ان حققت من حرج | ولا التمائل ان احلصت من باس |
| فقمت تسعیٰ علی رجل وحق لمن | دعاہ مولاہ ان یسعیٰ علی الراس |

کہ رخصت ہی اوسمین کہ جو مذکور ہوا ہی اوضاع سے وقت اذکار اور سماع کیواسطے ایسے عارفون کے کہ جو صرف کرتے ہین اپنی اوقات حسن اعمال مین اور واسطے ایسے سالکون کے کہ جو مالک ہین ضبط کرنے اپنے نفس کے قبایح اور برائی سے اور وہ ایسے لوگ نہین سنتے مگر خدا

اور نہین دیکھتے مگر خدا کو وہ لوگ حالت ذکر مین نوحہ کرتے ہین اور وقت شکر کے جہر کرتے ہین اور ہنگام وجد کے چیختے ہین اور جب مشاہدہ کرتے ہین تو راحت اور آرام پاتے ہین اور سیر کرتے ہین تو اوسکی بارگاہ قرب مین سیر کرتے ہین جبکہ غالب ہوتا ہی انپر وجد اوسکے غلبات مین اور پیتے ہین اوسکے مورد ارادت سے تو بعض پر طاری ہوتے ہین طوارق ہیبت کے تو وہ گر پڑتا ہی اور گھل جاتا ہی اور بعض پر چمکتے ہین برق لطف کے تو وہ حرکت کرتا ہی اور خوش ہوتا ہی اور بعض کو طالع ہوتا ہی جب مطلع قرب سے تو وہ حالت سکر مین غائب ہوتا ہی یہ کچھ جو ظاہر ہوا تھا جواب واللہ اعلم بالصواب شعر

| | |
|---|---|
| ومن یک وجدہ وجدا صحیحا | فلم یحتج الی قول المغنی |
| لہ من ذاتہ طرب قدیم | وسکر دائم من غیر دن |

انتہی من الشامیہ

## باب چھٹا تحقیقات کے بیان مین کہ حضرات صوفیہ کرام نے معاملۂ سماع مین تحریر کی ہے

عبارت کتاب مذاق العارفین ترجمہ احیاء العلوم کی آٹھوان باب سماع یعنی راگ اور وجد کے آداب مین رباعی

| | |
|---|---|
| اسرار دلی راگ سے ہوتے ہین عیان | ہے راگ غذائے روح ہر یک انسان |
| شرطون کے موافق نہو گر تو اوس سے | حاصل ہی ہوتا ہی نفاق و عصیان |

واضح ہو کہ جیسے لوہے اور پتھر مین آگ مخفی رہتی ہی یا جیسے پانی کہ نیچے مٹی کے ہی اسیطرح دلون اور باطن کے جواہر پوشیدہ ہین دلون مین اور اونکے اظہار کی تدبیر راگ سے بہتر کوئی نہین دلون کیطرف راستہ بجز کان کے معدوم ہی نغمات موزون اور لذیذ اونکا

اندر کے راز ظاہر کرتے ہین خواہ برے ہون یا بھلے کیونکہ دل کا حال بھرے برتن کا سا ہے کہ جب چھلکایگے تو وہی نکلیگا جو اوسمین بھرا ہے اسیطرح راگ بھی دلون کے حق مین سچی کسوٹی ہے جب اوس سے دلونکو حرکت ہوگی تو اونسے وہی باتین ظاہر ہونگی جو انپر غالب ہین اور ازانجا کہ دل بالطبع راگ کے مطیع ہین یہانتک کہ اوسکے سبب اپنی برائی بھلائی سب ظاہر کردیتے ہین تو ضرور ہوا کہ سماع اور وجد کو بشرح ذکر کیا جاے اور ان دونون کے فوائد اور آفات اور آداب و ہیہات اور علما کا اختلاف اسباب مین کہ یہ ممنوع ہین یا مباح بتفصیل بیان ہو اور ہم ان امور کو دو فصلون مین ذکر کرتے ہین

## فصل پہلی راگ کے مباح ہونے نہین ہونے مین علما کے اختلاف کا ذکر

اور جو بات کہ اس باب مین حق ہے اوسمین چار بیان ہین واضح ہو کہ اول راگ ہوتا ہے اور اوس سے دلپر ایک حالت ہوتی ہے جسکو وجد کہتے ہین اور وجد کے سبب اعضا کو حرکت ہوتی ہے وہ اگر غیر موزون ہوتی ہے تو اسکو اضطراب کہتے ہین اور اگر موزون ہوتی ہے تو تال اور ناچ نام ہوتا ہے ایسے ہم اول راگ کا حکم لکھتے ہین اور جتنے اقوال مختلف اسباب مین ہین اونکو نقل کرتے ہین پھر راگ کی اباحت کا ذکر کرینگے اور سب سے آخر مین اون لوگون کی حجت کا جواب دینگے جو اوسکی حرمت کے قائل ہین ؂

## پہلا بیان علما اور صوفیہ کے اقوال راگ کی حلت حرمت مین

قاضی ابو طیب طبری نے امام شافعی اور امام مالک اور امام اعظم اور سفیان ثوری رحمہم اللہ اور دوسرے بہت علما سے ایسے الفاظ نقل کیے ہین جنسے معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب راگ کی حرمت

قاس تھے اور امام شافعی رحمہ اللہ نے کتاب آداب القضا میں فرمایا ہے کہ گانا ایک برا کھیل ہے
باطل کیطرح کا جو شخص اوسکا مرتکب زیادہ ہو وہ بیوقوف ہے اوسکی گواہی نہ مانی جاوے اور
قاضی ابو طیب نے فرمایا ہے کہ اصحاب شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک ایسی عورت سے سننا جو مرد
کی محرم نہو کسی حال میں درست نہیں خواہ وہ کھلی ہو یا پردہ کی آڑ میں اور آزاد ہو یا
لونڈی اور حضرت امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ جب لونڈی کا مالک لوگون کو
اوسکے گیت سننے کے لئے جمع کرے تو وہ سفلہ ہے اوسکی گواہی نہ مانی جاویگی اور یہہ بھی اونہین
سے منقول ہے کہ آپ لکڑی وغیرہ سے گت لگانی بری جانتے تھے اور فرماتے تھے کہ یہہ
زندیقون کی ایجاد کی ہوئی ہے تاکہ اسکے باعث قرآن سے غافل ہوجائین اور امام
شافعی یہہ بھی فرماتے ہین کہ نرد سے کھیلنا زیادہ مکروہ ہے بہ نسبت ملاہی کے دوسری
چیز سے کھیلنے کے چنانچہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے اور مین شطرنج کھیلنا پسند نہین کرتا
اور جن چیزون سے لوگ کھیلتے ہین مین سبکو مکروہ جانتا ہون کیونکہ کھیلنا دین اور مروت
والونکا کام نہین اور امام مالک رحمہ اللہ نے راگ سے منع فرمایا اور فتوی دیا کہ جب
کوئی لونڈی خریدے اور معلوم ہو کہ یہہ گانیوالی ہے تو مشتری کو جائز ہے کہ اوسکو واپس
کردے اور یہی مذہب تمام اہل مدینہ منورہ کا ہے بجز ایک شخص تنہا ابراہیم بن سعد کے
اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ ان ملاہی کو سبکو برا جانتے تھے اور راگ سننے کو گناہ فرماتے
تھے اور یہی حال تمام اہل کوفہ سفیان ثوری اور حماد اور ابراہیم اور شعبی وغیرہم کا
ہے یہہ سب اقوال ابو طیب طبری نے نقل کئے ہین اور ابو طالب مکی رحمہ اللہ نے بہت
لوگون سے اباحت راگ کی نقل کی ہے اور فرمایا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے عبد اللہ
بن جعفر اور ابن زبیر اور مغیرہ بن شعبہ اور معاویہ رضی اللہ عنہم وغیرہم نے سنا ہے

اور بہت سے سلف صالحین صحابہ و تابعین نے اوسکو سنا ہی اور یہہ بھی ذکر کیا ہی کہ ہمارے
نزدیک مکہ کے اندر ہمیشہ حجاز والے برس کے افضل دنون مین سماع سنتے چلے آئے ہین اور وہ
ایسے چند روز ہین جنہین اللہ تعالے نے اپنے بندون کو ذکر کا حکم فرمایا ہی جیسے ایام تشریق
ہین اور مکہ معظمہ والون کیطرح مدینہ مطہرہ والے ہمیشہ راگ سنتے رہے ہمارے اس زمانہ
تک چنانچہ ہمنے ابو مروان قاضی کو دیکھا کہ اونکے پاس چند لونڈیان گانیوالی تھین
جنکو صوفیون کے لئے رکھہ چھوڑا تھا وہ لوگون کو راگ سنایا کرتی تھین اور حضرت عطا
رحمہ اللہ کے پاس دو لونڈیان گانیوالی تھین اونکے دوست اونکا راگ سنا کرتے تھے اور
یہہ بھی ابو طالب کا قول ہی کہ ابو الحسن بن سالم رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا کہ تم راگ کا کیسے
انکار کرتے ہو حالانکہ حضرات جنید اور سری سقطی اور ذو النون رحمہم اللہ راگ سنا
کرتے تھے اونہون نے کہا کہ مین اوسکو کیسے انکار کرون کہ مجھہ سے بہتر شخصون نے اوسکو
جائز رکھا ہی اور سنا ہی چنانچہ عبد اللہ بن جعفر طیار رضی اللہ عنہ سنا کرتے تھے اور
صرف انکار لہو اور لعب کا راگ مین کیا کرتے تھے اور یحییٰ بن معاذ رحمہ اللہ سے مروی
ہی کہ اونہون نے فرمایا کہ تین چیزین ہم سے جاتی رہین اور اب وہ ہمکو ہمیشہ کم ہی ہوتی نظر
آتی ہین اول خوبصورت ہونا مع محفوظ رہنے کے دوسرے خوبی گفتار مع دیانت کے سوم
بھائی بندی وفا کے ساتھہ اور میننے یہی قول بعینہ بعض کتابون مین حارث محاسبی رحمہ اللہ
سے منقول لکھا ہی اور اوس سے معلوم ہوا کہ حارث محاسبی باوجود اپنے زہد اور حفاظت
کے اور دین مین جد و جہد و آمادگی کے راگ کو جائز جانتے تھے اور ابن مجاہد رحمہ اللہ
کا دستور تھا کہ دعوت جب ہی منظور کرتے تھے کہ اوسمین راگ بھی ہو اور کسی بزرگ سے
منقول ہی کہ ایک بار ہم ایک دعوت مین گئے جسمین ابو القاسم منیع کے نواسے اور ابو بکر

بن ابو داؤد اور ابن مجاہد اور دوسرے انکے ہمسر رحمہم اللہ تھے آئے مین راگ موجود ہوا ابن مجاہد نے منیع کے نواسے کو ترغیب شروع کی کہ ابن ابی داؤد کو راگ سننے کو کہو ابن ابی داؤد نے کہا کہ مجھہ سے میرے باپ نے نقل کی ہے کہ حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ راگ کو برا جانتے تھے اور میرا باپ بہی اوسکو برا سمجھتا تھا اور مین اپنے باپ ہی کے مذہب پر ہون اور ابو القاسم نے کہا کہ میرے نانا احمد بن منیع نے مجھہ سے بیان کیا صالح بن احمد سے کہ اونکا باپ ابن خبازہ کا قول سنا کرتا تھا ابن مجاہد نے ابن ابی داؤد سے کہا کہ تم اپنے باپ کے قول سے مجھکو معاف کرو اور ابو القاسم سے کہا کہ تم اپنے نانا کے قول سے مجھکو معاف رکھو پہر ابو بکر کیطرف مخاطب ہوکر کہا کہ اگر کوئی ایک شعر پڑہے تو کیا وہ تمہارے نزدیک حرام ہے ابن ابی داؤد نے کہا کہ نہین پہر پوچھا کہ اگر وہ شخص پڑہنے والا خوش آواز ہو تو اوسپر شعر پڑہنا حرام ہوجائیگا اونہون نے کہا کہ نہین پہر پوچھا کہ اگر شعر کو ایسی طرح پڑہے کہ جو ممدود حرف تھا وہ مقصور ہوجاوے اور مقصور ممدود تو کیا اوسپر حرام ہوگا ابو بکر نے کہا کہ مین ایک شیطان پر تو غالب ہی نہین آیا اب دو پر کیسے غالب ہون اور ابو نعیم عسقلانی اسود جو اولیا مین سے تھے راگ سنتے تھے اور بیہوش ہوجاتے تھے اور سماع کے باب مین ایک کتاب لکہی ہے اوس مین منکرون پر رد کیا ہے اور بہت سے لوگون نے منکرون کے اقوال کے رد مین کتابین لکہی ہین اور کسی بزرگ سے منقول ہے کہ مینے خضر علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کو دیکھا اور اونسے عرض کیا کہ آپ اس راگ کے باب مین کیا فرماتے ہین جسمین ہمارے اصحاب اختلاف کرتے ہین اونہون نے فرمایا کہ وہ بے کدورت اور صاف ہے کہ بجز عالمون کے قدم کے اوسپر کوئی نہین جمتا اور ممشاد دینوری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مینے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کو خواب مین دیکھا اور عرض کیا کہ اس راگ مین سے آپ کچھ برا جانتے ہین آپنے ارشاد فرمایا
کہ مین اوسمین سے کچھ برا نہین جانتا مگر اون سے کہدینا کہ اوس سے پیشتر قرآن پڑھا کرین اور ختم
کے بعد قرآن ہی پر تمام کیا کرین اور طاہر بن بلال ہمدانی وراق جو علما مین سے تھی کہتے
ہین کہ مین مسجد جامع جدہ مین سمندر کے کنارہ پر معتکف تھا کہ ایک روز ایک جماعت
کو دیکھا کہ مسجد کے ایک گوشہ مین کچھ گا رہے ہین اور سنتے ہین مینے دل مین برا جانا اور کہا
کہ خدا تعالے کے گھر مین شعر پڑہتے ہین پس اوسی رات مینے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ
وسلم کو خواب مین دیکھا کہ اوسی گوشہ مین بیٹھے ہین اور آپکی برابر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ
عنہ ہین اور حضرت صدیق اکبر کچھ شعر پڑہتے ہین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم سنتے ہین اور وجد کی سی حالت مین ہوکر اپنا دست مبارک سینہ شریف پر رکھتے ہین
مینے اپنے دل مین کہا کہ مجھکو نہین مناسب تھا کہ جو لوگ اشعار سن رہے تھے اونکو برا جانون
یہان تو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سنتے ہین اور حضرت صدیق اکبر
رضی اللہ عنہ سنا رہے ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے میری طرف متوجہ
ہوکر فرمایا کہ ھذا الحق بحق یا یون فرمایا کہ حق من حق مجھکو صحیح یاد نہین رہا کہ کونسا لفظ تہا
اور حضرت جنید رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس جماعت پر تین جگہون مین رحمت اوترتی ہے ایک کہانے
کے وقت اسلیے کہ بدون فاقہ کے یہہ لوگ نہین کہایا کرتے دوسرے باہم ذکر کرنیکے وقت کیونکہ
بجز صدیقون کے مقامون کے اور کسی چیز کا ذکر نہین کرتے تیسرے راگ سننے کیوقت اسوجہ سے
کہ اوسکو وجد کے ساتھہ سنتے ہین اور حق کے سامنے ہوتے ہین اور ابن جریج سے منقول
ہے کہ وہ راگ سننے کی اجازت دیا کرتے تھے کسی نے اونسے پوچھا کہ قیامت کے روز راگ کیے
حسنات مین ہوگا یا منجملہ سیات کے فرمایا کہ نہ حسنات مین ہوگا اور نہ سیات مین اسلیے کہ

لغو کے مشابہ ہی اور اللہ تعالے فرماتا ہی لایؤاخذکم اللہ باللغو فی ایمانکم یہہ اقوال گزرا کے باب مین منقول ہین اور جو شخص تقلید مین حق کا طالب ہوتا ہی جب وہ سب اقوال کو دیکھتا ہی تو بعض اوقات ایک دوسرے کے معارض پاکر حیران رہجاتا ہی یا جدہر کو رغبت طبع کے دیکھی اوسطرف مائل ہوجاتا ہی اور یہہ امر نقصان مین داخل ہی بلکہ چاہیئے کہ حق کو حق کے طور پر طلب کرے یعنی جتنی باتین اوسمین ممنوع یا مباح معلوم ہوون ہر ایک کا حال دریافت کرے تاکہ انجام کو امر حق واضح ہوجاوے جیسا کہ ہم ذکر کرتے ہین ۞

## بیان دوسرا سماع کے مباح ہونیکی دلیل مین

جاننا چاہیئے کہ جو شخص راگ کو حرام کہتے ہین اوسکے یہہ معنی ہین کہ خدا تعالے اوسپر عذاب کریگا اور یہہ بات ایسی نہین کہ صرف عقل سے معلوم ہوجاوے بلکہ اسکے لئے دلیل نقلی چاہیئے اور شرعیات منحصر ہی نص مین اور قیاس مین جو منصوص چیز پر کیا جاوے اور نص سے ہماری غرض وہ بات ہی جسکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے قول یا فعل سے ظاہر فرمایا ہو اور قیاس سے وہ معنی مراد ہین جو آپکے الفاظ اور افعال سے سمجہہ مین آتے ہوون پس اگر کسی چیز مین نہ نص ہو نہ قیاس راست آتا ہو تو اوس چیز کی حرمت کا قول باطل ہی بلکہ وہ چیز دوسری مباحات کیطرح منصور ہوگی کہ اوسکے فعل مین کچھ حرج نہین اب راگ کو جو ہم دیکھتے ہین تو اوسکی حرمت پر نہ کوئی نص دلالت کرتی ہی اور نہ قیاس چنانچہ یہہ امر بیان چہارم سے پایہ وضوح کو پہونچیگا جسمین ہم نے قائلین حرمت کی دلیلون کا جواب لکھا ہی اور جب اونکی دلیلونکا جواب پورا ہوجائیگا تو اباحت کے لیے یہہ طریق کافی ہوگا مگر یہان دوسرا طریق ہم بیان کرتے ہین اور کہتے ہین کہ نص اور قیاس دونون راگ کے مباح ہونے پر دلالت کرتے ہین قیاس

تو اسلیے ہی کہ راگ مین کئی باتین مجتمع ہین تو چاہیے کہ اول اون باتون کو جدا جدا دیکھین پھر
مجموعہ پر لحاظ کرین یعنی راگ کیا ہی کہ سننا آواز موزون اور خوش کا جسکے معنی سمجھ مین آوین
اور دلکو حرکت دین تو اس تعریف مین وصف عام آواز خوش ہی پھر اوسکی بھی دو قسمین ہین
ایک موزون اور ایک غیر موزون اور موزون بھی دو قسم ہی ایک وہ کہ سمجھ مین آوے
جیسے اشعار ہوتے ہین اور ایک وہ کہ سمجھ مین نہ آوے جیسے جمادات اور حیوانات کی آوازین
ہین پھر خوش آوازون کا سننا باعتبار اچھا ہونیکے ایسی چیز نہین کہ حرام ہو بلکہ نص اور
قیاس کی رو سے حلال ہی قیاس تو یہہ ہی کہ اوسکا مآل یہہ ہی کہ حاسۂ سمع اپنی مخصوص چیز سے لذت
پاتا ہی اور انسان کے لیے ایک عقل اور پانچ حواس ہین اور ہر حاسہ کا ایک ادراک ہی اور جو
چیزین اوس سے مدرک ہوتی ہین اونمین سے بعض تو اونکو اچھی معلوم ہوتی ہین اور بعض
بری مثلاً آنکھ کو سبزہ اور جاری پانی اور اچھا چہرہ اور تمام خوبصورت رنگونکے دیکھنے سے
لذت ہوتی ہی اور میلے رنگون اور بری صورتون وغیرہ دیکھنے کو برا جانتی ہی اور سونگھنے کے
حاسہ کو خوشبوؤن سے لذت اور بدبوؤن سے نفرت ہی اور ذائقہ کو لذیذ چیزین چکنی اور شیرین اور
کھٹی اور چٹپٹی اچھی معلوم ہوتی ہین اور تلخ اور بدمزہ کسیلی اور پھیکی بری معلوم ہوتی ہین
اور حاسۂ لمس کو نرمی اور چکناہٹ اور برابری اچھی معلوم ہوتی ہی اور کھردراپن اور اونچا
نیچا برا معلوم ہوتا ہی اور عقل کو علم اور معرفت سے لذت ہی اور جہالت اور بلادت سے نفرت
اور یہی حال اون اشیا کا ہی جو حاسۂ سمع سے معلوم ہون کہ بعض لذیذ ہونگی جیسے بلبلون
کا چہچہا اور عمدہ باجون کی آواز اور بعض کریہہ ہونگی جیسے گدہے کی آواز تو اس حاسہ
کی لذت کو اور حاسون کی لذت پر قیاس کرنا نہایت ظاہر ہی اور نص سے بھی معلوم ہوتا ہے
کہ سننا آواز خوش کا مباح ہی کیونکہ اللہ تعالے نے اپنے بندونپر آواز خوش سے احسان

جتایا ہو چنانچہ ارشاد فرمایا یزید فی الخلق ما یشاء کہتے ہین کہ اس سے مراد آواز خوش ہی اور
حدیث مین ہی ما بعث اللہ نبیا الا حسن الصوت اور ایک حدیث مین ارشاد فرمایا کہ جو شخص
قرآن کو آواز خوش سے پڑہی اللہ تعالے اوسکی تلاوت کو زیادہ سنتا ہی بہ نسبت گانیوالی لونڈی
کے جیسے مالک اپنی لونڈی کے راگ کو اور ایک حدیث مین حضرت داؤد علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی مدح کے طور پر
ارشاد ہی کہ وہ اپنے نفس پر نوحہ کرنے اور زبور کی تلاوت مین خوش آواز تھے یہانتک کہ
اونکی آواز سننے کو انسان اور جن اور وحشی اور پرند جمع ہوا کرتے تھے اور آپکی مجلس سے
چارسو کے قریب جنازہ اوٹھا کرتے تھے کئی وقتون مین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
واصحابہ وسلم نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی تعریف مین فرمایا لقد اعطی
مزامیر آل داؤد اور اللہ تعالے کا ارشاد ان انکر الاصوات لصوت الحمیر اپنے
مفہوم سے آواز خوش کی مدح پر دلالت کرتا ہی اور اگر کوئی یہہ کہے کہ آواز خوش مباح اس شرط
سے ہی کہ قرآن کی تلاوت مین ہو تو اوسکو یہہ کہنا بھی ضرور ہوگا کہ آواز بلبل کا سننا حرام
ہے کیونکہ وہ بھی قرآن خوانی نہین اور اگر صوت بلبل بیمعنی کا سننا درست ہی تو جس آواز خوش
مین حکمت اور معنی صحیح پائے جاوین اوسکا سننا کیون ناجائز ہوگا اور ظاہر ہی کہ بعض
اشعار سراسر حکمت ہوتے ہین یہہ بحث تو خوش آوازی مین ہوئی اب دوسری بات کی بحث
کرتے ہین یعنی خوش آوازی کے ساتھہ موزونی بھی ہو کہ وزن اور چیز ہے اور حسن اور
چیز اکثر ایسا ہوتا ہی کہ آواز اچھی ہوتی ہی مگر وزن نہین ہوتا اور بعض اوقات موزون
ہوتی ہی اچھی نہین ہوتی اور موزون آوازین بلحاظ اپنے مخارج کے تین ہین ایک وہ
کہ جماد سے نکلین جیسے مزامیر اور تارون کی آوازین اور لکڑی کی گت اور ڈہولکی کی
آوازہی دوسری وہ کہ انسان کے گلے سے نکلین تیسری وہ کہ حیوان کے گلے سے نکلین

جیسے بلبلون اور قمریون اور دوسرے جانورون خوش الحان سجع والون کی آواز کا اس
قسم کی آوازین اچھی بھی ہوتی ہین اور موزون بھی اور انکا آغاز و انجام متناسب
ہوتا ہی اور اسی جہت سے انکا سننا اچھا معلوم ہوتا ہی اور آوازون مین اصل حیوانات
کے گلے ہین کہ مزامیر کو انہین کے مشابہ بنالیا ہی تاکہ صنعت خلقت کے مشابہ ہوجاوے
اور جتنی چیزین کہ کاریگرون نے ایجاد کی ہین کوئی ایسی نہین جسکی مثال خداتعالے کی
مخلوق مین نہو اصل مبدا فیاض نے اوسکو اختراع فرمایا پھر اوس سے کاریگرون نے سیکھکر
خالق کا اقتدا کیا اور اسکی شرح طول چاہتی ہی حاصل یہہ کہ ان آوازون کا سننا حرام نہین
ہوسکتا اس وجہ سے کہ اچھی ہین یا موزون ہین کیونکہ کسیکا مذہب یہہ نہین کہ بلبل کی آواز
سننا حرام ہی یا کسی اور پرند کی اور سب پرندون کے گلے یکسان ہین ایک کی حرام ہو
اور دوسرے کی نہو یہہ ہو نہین سکتا اور نہ جماد اور حیوان مین کچھ فرق ہے کہ حیوان کی
آواز تو درست ہو اور جماد کی نادرست تو چاہیے کہ جتنی آوازین تمام اجسام سے آدمی
کے اختیار سے نکلتی ہین اونکو بلبل کی آواز پر قیاس کیا جاے مثلاً جو آدمی کے حلق سے
نکلے یا لکڑی سے گت لگا دے یا ڈہول کی اور دف وغیرہ بجاوے سب جائز ہو وین اور
انہین سے اونکا سننا کیا جاوے جنکو شرع نے منع کیا ہی یعنی آلات لہو اور تار کے باجے اور
انکی حرمت لذت کے باعث نہین اسلیے کہ اگر لذت کیوجہ سے یہہ چیزین حرام ہوتین تو
جن چیزون سے آدمی لذت پاتا ہی سب حرام ہوتین بلکہ انکی حرمت کی یہہ وجہ ہی کہ لوگونکو
شراب کی حرص زیادہ تھی اسلیے اوسکی حرمت اس درجہ کو سخت ہوئی کہ ابتدا مین مٹکون کے
توڑنے کا حکم ہوا اور اوسی کی حرمت کے لحاظ سے جو باتین کہ میخوارون کے شعار سے تھین
مثل مزامیر وغیرہ کے وہ بھی حرام ہوئین کہ یہہ چیزین اوسکی توابع ہین جیسے اجنبی عورت

کے ساتھ خلوت حرام ہی اسوجہہ سے کہ وہ مقدمہ ہی جماع کا یا جیسے ران کا دیکھنا حرام ہوا کہ پیشاب
و پاخانہ کے مقام سے ملحق ہی اور شراب بمقدار قلیل حرام ہوئی گو نشہ نکرے اسلیے کہ تھوڑے کی
عادی ہونا بہت کی نوبت پہونچائیگا اور جتنی چیزین حرام ہین اونکے لیے ایک حد اور احاطہ
اونکے متصل ہی کہ حرمت اوس تک موجود ہی تا کہ حرام کی آڑ اور مانع اوسکے آس پاس ہے
جیسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا ہی کہ ہر بادشاہ کا ایک رمنہ ہوتا ہی اور
اللہ تعالے کا رمنہ اوسکے محرمات ہین غرضکہ مزامیر وغیرہ کی حرمت شراب کی تبعیت کی وجہ سے
ہوئی ہی اور اسکے تین سبب ہین اول یہہ کہ یہہ چیزین مے نوشی کیطرف بلاتے ہین کیونکہ
جو لذت انسے حاصل ہوتی ہی وہ شراب ہی سے کامل ہوتی ہی اور اسی سبب سے تھوڑی سی شراب
حرام ہوئی کہ بہت کیطرف داعی ہوتی ہی دوسرا سبب یہہ ہے کہ جسکو شراب چھوڑے تھوڑے دن
ہوئے ہون اوسکو یہہ آلات وہی شراب کے جلسے یاد دلواتے ہین تو یہہ یاد کا سبب پڑتے ہین
اور یاد سے شوق اوبھرتا ہی اور شوق جب زیادہ اوبھرتا ہی تو وہ فعل پر جرأت کا سبب
ہوتا ہی اور اسی علت کے باعث ابتدا مین دُبّا اور مزفّت اور حنتم اور نقیر کہ خاص شراب ہی
کے برتن ہوتے تھے ممنوع الاستعمال ہوئے کیونکہ اون برتنون کے دیکھنے سے شراب یاد آتی تھی
اور یہہ علت پہلی علت سے جدا ہی کیونکہ پہلی مین تذکر لذت معتبر نتھا اور یہان معتبر ہی پس اگر
راگ ایسی طرح ہو کہ جو شخص میخواری کے ساتھ سننے کا عادی ہو اوسکو میخواری یاد دلائے
تو وہ شخص راگ سے اسیوجہہ سے منع کیا جاویگا تیسرا سبب یہہ ہے کہ ان آلات پر اجتماع کرنا اہل فسق
کی عادت ہی تو اونکی مشابہت سے منع کیا گیا کیونکہ جو شخص کسی قوم کی مشابہت کرتا ہی وہ اونہین مین
سے ہوتا ہی اور اس علت کے سبب سے ہم کہتے ہین کہ اگر کسی سنت کو اہل بدعت نے اپنا شعار کر لیا ہو
تو اونکی مشابہت کے خوف سے اوس سنت کا ترک کرنا جائز ہی اور اسی علت کیوجہ سے ڈور وبجانا

حرام ہو کہ اسکو بند رود اسلے بجاتے ہین اور سابق مین بجر سے بجایا کرتے تھے اگر اسمین مشابہت نہوتی تو یہہ بھی مثل حج کے یا جہاد کے ڈہول کے ہوتا اور اسی علت بیہہ متفرع ہو کہ اگر کچھ لوگ ایک مجلس مزین کرین اور اوسمین آلات مےنوشی اور پیالہ شراب کے جمع کرین اور اونمین سکنجبین ڈالدین اور ایک ساقی مقرر کرین کہ وہ اونکو بہر بہر پیالے دے اور ساقی سے لیکر پیتے جاوین اور اپنی بولیان معمولی شراب نوشی کی بولتے جاوین تو یہہ فعل حرام ہوگا اگرچہ سکنجبین کا پینا مباح ہو مگر چونکہ اہل فساد کی صورت پر اوسکو پیا اسلئے پینا حرام ہوا اور اسیوجہ سے قبا پہننے اور سر کے بالون کے پٹے رکہانے سے اون تینون مین منع کیا جائے جہان یہہ طور اہل فساد کا ہو اور ماوراالنہر کے شہرون مین چونکہ یہہ طور اہل صلاح کا ہو منع کرنا نچاہیے حاصل یہہ ہو کہ انہین تینون علتون کے سبب مزمار عراقی اور تارون کے باجے مثل عود اور چنگ اور رباب اور سارنگی وغیرہ کے حرام ہوئے اور انکے سوا اور باجے اپنی اصل پر قیاس کئے گئے جیسے شاہین چروانون اور حاجیون کے اور شاہین ڈہول والون کے اور نقارہ اور جن آلات مین سے اچھی آواز موزون نکلتی ہو اور مےنوشون کی عادت اونکے بجانے کی نہین وہ سب اسلئے مباح ہوئے کہ نہ شراب سے متعلق ہین اور نہ اوسکی یاد دلاتے ہین اور نہ شائق مےنوشی کرتے ہین اور نہ موجب مشابہت اوس فرقہ کے ہین اسلئے اصل اباحت پر مثل پرندون کی آواز کے باقی رہی بلکہ ہم کہتے ہین کہ اگر کوئی شخص تارون کے باجے کو ناموزون بجائے کہ اوس سے لذت بھی نہو تب بھی وہ حرام ہو اور اس سے یہہ ظاہر ہوتا ہو کہ اونکی حرمت مین علت صرف لذت نہین اور نہ طیب ہونا بلکہ قیاس کی رو سے تو سب طیبات حلال ہین بجز اونکے جنکی حلت مین کوئی فساد ہو اللہ تعالےٰ فرماتا ہو قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ

وَالطَّیِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ تو یہہ آوازین اس جہت سے حرام نہین کہ وہ موزون ہین بلکہ اونکی حرمت ایک امر عارض کی جہت سے ہی اور امور عارضہ جنکے باعث راگ حرام ہوتا ہی ہم اگلی بیان مین ذکر کرینگے تیسری بات راگ مین یہہ ہی کہ سمجہہ مین آتا ہی یعنی شعر ہوتا ہی اور شعر انسان ہی کے گلے سے نکلتا ہی تو قطعاً مباح ہوا اسلیے کہ اب فقط اتنی زیادتی ہوئی کہ کلام مفہوم ہو گیا اور کلام مفہوم حرام نہین اور آواز طیب اور موزون بہی حرام نہین تو جب افراد حرام نہین ہوئے تو مجموع کیسے حرام ہوگا ہان اسبات کو دیکہا چاہیے کہ شعر مین سے کیا مضمون سمجہہ مین آتا ہی اگر اوسکا مفہوم امر ممنوع ہی تو اوسکے نثر او نظم دونون حرام ہین اور اوسکو موںہہ سے نکالنا ہی حرام ہی خواہ نغمہ کے ساتھہ ہو یا نہو اور اس باب مین حق وہ ہی جو امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا ہی کہ شعر ایک کلام ہی اگر اچہا ہی تو اچہا ہی اور بُرا ہی تو بُرا ہی جب شعر کا پڑہنا بدون آواز نغمہ کے درست ہی تو نغمہ کے ساتھہ بہی درست ہی اسلیے کہ جب افراد مباح ہوتے ہین تو مجموعہ بہی مباح ہوگا اور ایک مباح کو دوسرے سے ملاتے ہین تو کل حرام نہین ہوتا بشرطیکہ مجموع متضمن کسی امر ممنوع کا نہو جو افراد مین نہ پایا جاتا ہو اور راگ مین کوئی ممنوع بات پائی نہین جاتی اور شعر پڑہنے کا انکار کیسے ہو سکتا ہی حالانکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے سامنے شعر پڑہا گیا ہی اور آپنے فرمایا اِنَّ مِنَ الشِّعْرِ لَحِکْمَۃً اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس مضمون کا شعر پڑہا ہی شعر

| گئے وہ لوگ کہ جنکو عیش تہا جنکی حمایت مین | مین پیچہے رہ گئی ہی اسطرح جیسے جلد اجرب کی |
|---|---|

اور صحیحین مین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہی کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مدینہ طیبہ مین تشریف لائے تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور بلال رضی اللہ عنہ کو بخار چڑہا اور اون دنون مدینہ منورہ مین وبا تہی تہینے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ

عنہ کی خدمت مین عرض کیا کہ اے پدر مہربان کیا حال ہے اور بلال سے پوچھا کہ تم کیسے ہو
تو حضرت صدیق اکبر کو جب بخار چڑہا تھا تو اس مضمون کا شعر پڑہتے تہے **شعر**

| | |
|---|---|
| ہر ایک شخص کو ہوتی ہی صبح گہر مین ہے | شراک نعل سے بہی موت ہی قریب اوس سے |

اور بلال رضی اللہ عنہ کا جب بخار اوترتا تو بلند آواز سے یون کہتے **قطعہ**

| | |
|---|---|
| کاش مین جانتا کب اوترونگا وہان مین | اذخر ایک سمت کو ہو مجہسے اور اک سو جلیل |
| یا مجنہ کے ہو چشمون پہ کبہی میرا گذر | یا کبہی ورز پڑے شامہ نظر اور طفیل |

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہین کہ مینے اس حال کی اطلاع آنحضرت صلی اللہ علیہ و
آلہ واصحابہ وسلم کو کردی آپنے دعا مانگی کہ الٰہی ہمکو مدینہ ایسا محبوب کردے جیسا ہم مکہ سے
محبت رکہتے ہین یا اوس سے بہی زیادہ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مسجد مدینہ
طیبہ کی بنانے مین لوگون کے ساتھ اینٹین اوٹہاتے تہے اور یہہ مضمون ارشاد فرماتے تہے **شعر**

| | |
|---|---|
| یہہ شتر ہین نہ شتر خیبر کے | یہہ تو اچہے ہین کہین اور اطہر |

اور ایک بار آپنے یہہ بہی فرمایا ہی **شعر**

| | |
|---|---|
| عیش ہے گر یا الٰہی تو ہے عیش آخرت | اہل ہجرت اور میرے انصار کو کر مرحمت |

اور یہہ مضمون صحیحین مین ہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حسان بن ثابت
رضی اللہ عنہ کے لیے مسجد مین منبر رکہا کرتے تہے کہ وہ اوسپر کہڑے ہوکر آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا فخر بیان کرتے اور کفار سے اشعار مین مباحثہ اور خصومت کرتے اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرمایا کرتے کہ اللہ تعالےٰ حسان کو روح القدس سے تائید کرتا
ہے جبتک وہ خصومت اور مفاخرت اوسکے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کیطرف
سے کرتا ہی اور جب نابغہ نے اپنا شعر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے سامنے پڑہا

تو آپنے دعا دی کہ اللہ تعالے تیرے دانت نہ توڑیو اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی
ہین کہ اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے پاس شعر پڑہا کرتے تھے اور آپ
تبسم فرمایا کرتے تھے اور عمرو بن شرید اپنے باپ سے روایت کرتے ہین کہ اونہون نے کہا کہ مینے آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے سامنے سو قافیہ امیہ بن ابی الصلت کے اشعار سے پڑہے
ہر بار آپ یہی فرماتے تھے کہ اور پڑہو پہر آپنے فرمایا کہ یہہ شاعر تو اپنے اشعار مین گویا مسلمان ہے
اور حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سفر مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
کے لیے حدی پڑہی جاتی تہی انجشہ آپکا غلام تو عورتون کے لئے حدی پڑہتا تہا اور براء بن مالک
مردون کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے انجشہ کو ارشاد فرمایا کہ اونٹ ہانکنے مین
نرمی کر کہ اونکے سوار شیشہ کے برتن ہین اور حدی خوانی اونکے پیچہے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور اصحاب رضی اللہ عنہم کے زمانہ مین ہمیشہ رہی اور وہ اشعار ہی
ہوتے ہین کہ خوش آوازی اور موزونی نغمون سے پڑہے جاتے ہین اور صحابہ رضی اللہ عنہم مین سے
کسی سے اوسکا انکار منقول نہین ہوا بلکہ بعض اوقات اوسکی التجا کیا کرتے تھے یا اونٹون کی حرکت
کیواسطے یا خود لذت حاصل کرنیکے لیے پس اگ اس جہت سے بہی حرام نہین ہوسکتا کہ وہ کلام
لذیذ مفہوم ہے اور آواز خوش اور نغمۂ موزون سے ادا کیا جاتا ہے چوتہی بات راگ مین یہہ ہے کہ
دلکو حرکت دیتا ہے اور جو چیز اوسپر غالب ہوتی ہے اوسکو ابہارتا ہے تو اوسمین ہم یہہ کہتے ہین
کہ اللہ تعالے کا ایک بہید ہے کہ موزون نغمون کو روحونکی ساتھہ مناسبت رکہی ہے یہانتک کہ وہ
ارواح مین عجیب تاثیر کرتے ہین مثلاً بعض نغمات سے سرور ہوتا ہے اور بعض سے غم کسی سے نیند آتی
ہے کسی سے ہنسی کسی مین یہہ اثر ہے کہ اوس سے موزونیت کی حرکتین ہاتھہ اور پاون اور سر
وغیرہ اعضا مین پیدا کر دیتا ہے اور یہہ گمان کرنا نچاہیے کہ یہہ بات شعر کے معانی سمجھنے سے ہے

ہوتی ہی بلکہ تارون کے نغمات سے بہی یہی حال ہوتا ہی یہانتک کہ کہتے ہین کہ جس شخص کو بخار اور
اوسکے جنگ دفے اور ستار اور اوسکے نغمہ حرکت ندین تو وہ مزاج کا خراب ہے اوسکی کوئی تدبیر نہین
اور معنی کے سمجھنے سے کیسے کہہ سکتے ہین کہ یہ امر تو ذرا سے بچون مین بہی پایا جاتا ہی کہ جہان آواز
خوش سے لوری دی وہ رونا چھوڑکر چپکا اوسی آواز کو سنتا ہی اور اونٹ باوجود غبی ہونے
کے حدی سے ایسا اثر پاتا ہی کہ بہاری بہاری بوجھہ اوسکے سبب سے ہلکی جانتا ہی اور شدت نشاط
مین بڑی مسافت کو تہوڑی سمجھتا ہی اور حدی کا نشہ اوسکو ایسا چڑہتا ہی کہ بڑے بیابانون
مین جب بوجھہ اور محمل سے تہکتا ہی تو جہان آواز حدی کی سنی گردن بڑہاتا ہی اور کان آواز
حدی کیطرف لگا کر جلد چلتا ہی حتی کہ بوجھہ اور محمل سب ہل جہلکر ڈہیلے ہو جاتے ہین اور بعض
اوقات بوجھہ کی زیادتی اور سخت چلنے سے ہلاک ہی ہو جاتا ہی مگر اوسوقت حدی کے سرور
مین اوسکو کچھہ معلوم نہین ہوتا چنانچہ ابوبکر محمد بن داؤد دینوری رحمہ اللہ جو رقی کے
نام سے مشہور ہین نقل کرتے ہین کہ مین جنگل مین تہا کہ ایک قبیلہ عرب کا مجھکو ملا اور اسمین ایک
شخص نے میری دعوت کی اور اپنے خیمہ مین لیگیا خیمہ مین گہسکر دیکہا کہ ایک غلام سیاہ مقید ہے
اور چند اونٹ پیش دروازہ مرے پڑے ہین اور ایک جو باقی ہی وہ بہی اتنا دبلا اور مضطر
ہی کہ مرنیکے قریب ہے اس غلام نے مجھہ سے کہا کہ تم مہمان ہو اور تمہارا حق ہی تم میری سفارش
میرے آقا سے کردو کہ وہ مہمانون کی خاطر کرتا ہی تمہاری سفارش اتنی بات کے لئے رد نکریگا
اور غالبا مجھکو قید سے چھوڑ دیگا جب وہ شخص کہانا لایا مینے کہانے سے انکار کیا اور کہا کہ جب
تک اس غلام کے باب مین میری سفارش منظور نکروگے مین کہانا نہ کہاؤنگا اوس شخص نے کہا
کہ اس غلام نے تو مجھکو محتاج کر دیا میرا سارا مال مار ڈالا مینے پوچہا کہ اسنے کیا کیا اوسنے کہا کہ
میری گذران اونٹون کے کرایہ پر تہی اوسنے انپر بوجھہ بہت لادا اسکی آواز اچہی تہی جب اسنے

حکایت ابوبکر محمد بن داؤد دینوری

حدی پڑہی تو تین دن کی راہ ایک دن مین طے کر گئے جب اونکے بوجہہ اوتارے گئے تو
سب مر گئے صرف ایک رہ گیا ہی کہ وہ بہی قریبا الرگ ہے مگر تم میرے مہمان ہو تمہاری خاطر سے
مینے یہہ غلام تمکو ہبہ کیا مینے چاہا کہ اوسکی آواز سنون صبح کو اوسنے غلام سے کہا کہ حدی پڑہ
اور وہ اوسوقت ایک کنوئین سے پانی کا اونٹ لیئے آتا تہا جب اوسنے اپنی آواز بلند کی
تو وہ اونٹ ادہراودہر دوڑنے لگا اور سب رسیان توڑ ڈالین اور مین بہی مونہہ کے
بل گر پڑا مجہکو گمان نہین ہوتا کہ مینے اوس سے عمدہ آواز کبہی سنی ہو اس سے معلوم ہوا کہ راگ
کی تاثیر دلون مین محسوس ہوتی ہی اور جس شخص کو راگ سے حرکت نہو تو وہ ناقص اور اعتدال
سے ہٹا ہوا اور روحانیت سے دور اور اونٹون اور پرندون بلکہ تمام بہائم سے طبیعت
مین کثیف تر ہی اسلیئے کہ موزون نغمون سے سبکو اثر ہوتا ہی شیخ سعدی علیہ الرحمۃ فرماتے ہین شعر

| اشتر بشعر عرب درحالت ست وطرب | گر ذوق نیست ترا کژ طبع جانورے |
|---|---|

اور اسیوجہ سے پرند حضرت داؤد علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کی آواز سننے کو ہوا مین
ٹہیر جاتے تہے اور جس صورت مین کہ راگ کو دلمین تاثیر کرنے کے لحاظ سے خیال کرین تو اوسپر
مطلق اباحت یا مطلق حرمت کا حکم کرنا درست نہین بلکہ یہہ امر احوال و اشخاص کے اعتبار سے
اور طریق نغمات کے اختلاف کے لحاظ سے مختلف ہوتا ہی اور اوسکا حکم وہی ہی جو دل کے اندر
کی چیز کا حکم ہی ابو سلیمان رحمہ اللہ نے فرمایا ہی کہ راگ دلمین وہ بات نہین پیدا کرتا ہی جو اوسمین
موجود نہو بلکہ جو بات دلکے اندر ہوتی ہی اوسکو حرکت دے دیتا ہی غرضکہ کلمات مقفی اور موزون
کا گانا چند موقعون پر خاص غرضون کے لیئے دستور ہے جنسے دلمین اثر پیدا ہوا کرتا ہی اور
وہ سات جگہہ ہین اول حاجیون کا گانا کہ وہ اول شہرون مین نقارہ اور
تاشا ہین بجاتے ہین اور راگ گاتے پہرا کرتے ہین اور یہہ امر مباح ہی اسلیئے کہ ان اشعار مین

تعریف کعبہ اور مقام ابراہیم اور زمزم اور حطیم اور دوسرے مقامات متبرکہ کی اور جنگل وغیرہ
کا ذکر ہوتا ہی اور اسکا اثر یہہ ہوتا ہی کہ اگر شوق پہلے سے ہوتا ہی تو حج بیت اللہ کا اشتیاق
دوبالا ہوجاتا ہی ورنہ شوق اوسوقت اوبہر کہڑا ہوتا ہی اور چونکہ حج کار ثواب ہی اور اوسکا شوق
اچہا ہی تو شوق کا پیدا کرنا خواہ کسی چیز سے ہو اچہا ہی ہوگا اور جیسے وعظ کہنے والیکو جائز
ہی کہ وعظ مین کلام منظوم اور مقفی پڑہکر اور خانہ کعبہ اور افعال حج اور اوسکا ثواب بیان کرکے
لوگون کو حج کا اشتیاق بڑہاوے تو دوسرے شخص کو بہی جائز ہوگا کہ نظم دلکش سے شوق حج
کا اوبہارے اسلئے کہ وزن وقافیہ جب کلام مین ہوتا ہی تو کلام کی تاثیر دلمین زیادہ ہوتی ہی
اور جب اوسپر آواز خوش اور نغمہ دلکش بہی زیادہ ہو تو اور زیادہ اثر ہوتا ہی اور اگر
نقارہ اور شاہین اور گت ہو تو تاثیر تگنی ہوتی ہی اور یہہ سب امور جائز ہین بشرطیکہ اوسمین
مزامار اور تار کے باجے جو شرابخوارون کے تمغے ہین داخل نہون ہان اگر اس راگ سے اوس
شخص کا شوق دلانا منظور ہو جسکو حج کو جانا جائز نہین مثلاً ایک شخص فرض حج ادا کرچکا ہی
اور اب اوسکے ماباپ اوسکو جانے کی اجازت نہین دیتے تو اوسکے حق مین حج کو جانا حرام
ہی اور راگ سے اوسکو شوق حج کا دلانا بہی حرام ہی اسلئے کہ حرام بات کا شوق دلانا بہی حرام
ہی خواہ راگ سے ہو یا کسی اور چیز سے اسیطرح اگر راستہ امون نہو اور اکثر تلف ہی ہوتے ہین
تب بہی تحریک اور تشویق جائز نہین **دوم وہ اشعار جسکے غازی عادی**
**ہین** لوگون کو جہاد پر اوبہارنے کے لئے وہ بہی مباح ہین جیسے حاجیون کو مباح ہین مگر
چاہیئے کہ غازیون کے اشعار اور اونکے گانے کے طریق اور ہون اور حاجیون کے جدا کیونکہ
جہاد کا شوق بیان شجاعت اور کافرون پر غیظ و غضب کی تحریک اور نفس و مال کو جہاد کے
سامنے حقیر جاننے سے اور بہادری کے اشعار سے ہوتا ہی جیسے متنبی نے اس مضمونکا ایکشعر کہا ہی

| | |
|---|---|
| ڈرے نہ تو جو تہ تیغ ہو کے عزت سے | تو پھر مریگا کبھی خواری اور ذلت سے |

اور دوسرا شعر اسی مضمون کا اوسنے کہا ہی شعر

| | |
|---|---|
| نامرد بزدلی کو سمجھتے ہین احتیاط | پر اصل مین یہہ ڈہوکا ہی طبع لئیم کا |

اور کسی دوسریکا شعر ہے شعر

| | |
|---|---|
| اے برادر تو حدیث نبوی کو سن لے | باغ فردوس ہے تلوار کے سایہ کے تلے |

غرضکہ اشعار شجاعت کے طریق جداگانہ ہین اور تشویق کے جداگانہ اور شجاع بنانا امر مباح ہی جسوقت جہاد مباح ہوا اور مستحب ہے اوسوقت کہ جہاد مستحب ہو مگر اونہین لوگون کے حق مین جنکو جہاد مین جانا جائز ہو سوم وہ اشعار جنکو بہادر مقابلہ کے وقت پڑہتے ہین اونسے مقصود یہہ ہوتا ہی کہ نفس شجاعت کرے اور مددگار دلیری پر اقدام کرین اور لڑنے مین اونکو سرگرم جوش کرے ان اشعار مین شجاعت اور فتح کی تعریف ہوتی ہی اگر الفاظ عمدہ اور آواز اچھی ہوتی ہی تو دلپر اثر بہت ہوتا ہی اور انکا پڑہنا بھی مباح لڑائی مین مباح اور مستحب مین مستحب ہوتا ہی اور مسلمانون سے جنگ کرتے مین ممنوع ہی اسیطرح ذمیون کے لڑنے اور دوسری لڑائیون مین کہ ممنوع ہین انکا پڑہنا ممنوع ہی کیونکہ ممنوع بات کا شوق دلانا بھی ممنوع ہی اور ان اشعار کا پڑہنا بہادران صحابہ رضی اللہ عنہم سے منقول ہی جیسے حضرت امام الاشجعین علی بن ابیطالب اور حضرت سیف اللہ المسلول خالد بن ولید رضی اللہ عنہم وغیرہما ایسا کرتے تھے اور اسی بنا پر ہم کہتے ہین کہ غازیون کے لشکر مین شاہین کا بجانا نہ چاہیے اسلیے کہ آواز اوسکی نرم کنندہ اور رنج پیدا کرنیوالی ہی عقدہ شجاعت اوسسے ڈہیلے ہوجاتے ہین اور نفس کی جیتی ہبدل بہ سستی ہوتی ہی اور اہل و عیال و وطن کا شوق پیدا ہوتا ہی اور جنگ مین کمزوری پڑتی ہی اسیطرح جتنی آوازین اور نغمات کہ دلکو نرم کرین

اور حزن مین مبتلا کرین وہ بہادری دلانیوالی نغمات کے مخالف ہین تو جو کوئی اونکو
اس قصد سے پڑہے کہ دل متغیر ہو جائین اور جنگ مین فتور پڑجاوے تو وہ گنہگار نافرمان
ہوگا ہان اگر قتال ممنوع ہو اور اوس سے دل ہٹانے کی نیت سے کریگا تو مطیع ہوگا چہارم
نوحہ کی آوازین اور نغمات مین اور اونکی تاثیر یہ ہے کہ حزن کو اوبہارتے مین
اور رونا او ربیشہ کو اوداس کرنا اونکا اثر ہے اور حزن دو طرح کا ہے ایک اچھا اور ایک
برا حزن مذموم تو وہ ہے جو فوت ہوئی چیزون پر ہو کہ خدا تعالیٰ اوپر غم نکرنیکے لئے ارشاد
فرماتا ہے لِکَیۡلَا تَاسَوۡا عَلٰی مَا فَاتَکُمۡ اور مردون پر غم کرنا بہی اسی مین داخل ہے کیونکہ گویا حکم
الٰہی پر ناراض ہونا اور ایسی چیز پر افسوس کرنا ہے جسکے لئے کچھہ تدارک نہین تو اسطرح کا
حزن چونکہ مذموم ہے اسلئے نوحہ سے اوسکو اوبہارنا بہی برا ہے اور یہین وجہ نوحہ کی نہی
صریح نہی آگئی ہے اور حزن محمود وہ ہے کہ آدمی امر دین مین اپنے قاصر ہونے اور اپنی
خطاؤن کو یاد کرنے پر حزن کرے اور اوسکے لئے رونا اور رونی صورت بنانی اور
غم کیصورت کرنی اچہی ہے اور اسی پر حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام روئے تہے
تو اس غم کی تحریک اور تقویت اچہی ہے کیونکہ اس سے تدارک کی آمادگی ہوتی ہے اور اسی جہت سے
حضرت داؤد علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کا نوحہ کرنا اچہا تہا کیونکہ دوام حزن اور
کثرت گریہ خطاؤن اور گناہون کے باعث سے تہی چنانچہ آپ خود غم کرتے اور دوسرون
کو رلاتے حتیٰ کہ آپکی نوحہ کی مجلسون مین سے جنازہ اوٹہتے تہے اور یہ نوحہ الفاظ اور نغمہ سے کرتے
تہے اور ایسا نوحہ اچہا ہے کیونکہ جو اچہی بات کیطرف پہونچائے وہ اچہا ہے اور اس بناپر اگر
کوئی واعظ خوش آواز منبر پر لحن سے کچھہ اشعار غم مین ڈالنے والے اور دل نرم کرنیوالے
پڑہے یا روئے اور رونی صورت اسلئے بناوے کہ دوسرے لوگ اپنی خطاؤن پر غم کرین تو اوسکو

یہہ افعال حرام نہونگے پنجم خوشی کے اوقات مین سرور کی تاکید کیجا لیے گانا کہ یہہ مباح بہی ہی بشرطیکہ وہ سرور مباح ہو جیسے ایام عید مین اور شادی کی تقریبون مین اور غائب شخص کے آنے مین اور ولیمہ اور عقیقہ اور لڑکا پیدا ہونے اور ختنہ اور حفظ قرآن مجید مین سرور کی جہت سے گانا مباح ہی اور وجہ اس راگ کے جائز ہونیکی یہہ ہی کہ الحان سے بعض ایسے ہین کہ اونسے خوشی اور اُمنگ اور سرور اوبہرتے ہین تو جن موقعون سرور جائز ہی اونمین سرور کا اوبہارنا بہی درست ہی اور دلیل نقلی اسکے جواز کی یہہ ہی کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے مدینہ طیبہ کو اپنے قدوم میمنت لزوم سے رشک روضہ رضوان فرمایا تو عورتین چہتو نپر دف بجا کر گیت کیطرح یہہ گاتی تہین شعر

| بدر طالع گشت بر ما از ثنایائے وداع | | شکر واجب ہست بر ما تا دعا داعی کند |
|---|---|---|

تو چونکہ یہہ حضرت کی تشریف آوری کا سرور تہا اور وہ سرور عمدہ تہا تو اوسکا ظاہر کرنا شعر و نغمات اور اوچہلنے اور حرکات سے بہی اچہا ہی تہا اور بعض اصحاب رضی اللہ عنہم سے مروی ہی کہ اونکو جب سرور ہوا ہی تو ایک ٹانگ پر خوشی کے مارے اوچہلتے تہے چنانچہ اونکا حال احکام رقص مین آویگا اور یہہ بات ہر آنیوالے کے آنے مین جائز ہی جسکے آنے مین خوشی درست ہوا اور اسباب سرور مین سے جونسا سبب مباح ہو اوسمین بہی درست ہی اور اوسپر وہ روایت دلالت کرتی ہی جو صحیحین مین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے اونہون نے فرمایا کہ مینے جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکہا ہی کہ مجہکو اپنی چادر سے چہپا دیتے اور مین حبشیون کو دیکہا کرتی کہ مسجد مین کہیلا کرتے تہے یہانتک کہ مین خود ہی تہک جاتی تو اب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی نو عمری کے لحاظ سے کہ اس عمر مین عورتین حریص کہیل کی ہوتی ہین خیال کرلو کہ کتنی دیر کہڑی ہوتی ہونگی کہ تہک جاتی تہین اور بخاری و مسلم نے

یہ حدیث عقیل کی زہری سے او نھون نے عروہ سے او نھون نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت
کی ہو کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لیگئے اور
اونکے پاس دو لڑکیان ایام منی مین دف بجاتی اور ناچتی تہین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم تمام بدن مبارک چادر سے چہپائے ہوئے تہے اون لڑکیون کو حضرت صدیق
اکبر نے جہڑکا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اپنا چہرہ مبارک کہولکر فرمایا کہ ای ابوبکر
انکو جانے دو اور کچھ مت کہو کہ یہہ عید کے دن ہین اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی
ہین کہ مینے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو دیکہا کہ مجھکو اپنی چادر مین چہپائے
تہے اور مین حبشیون کا تماشہ دیکھہ رہی تہی اور وہ مسجد مین کہیل رہے تہے پس حضرت عمر رضی اللہ
عنہ نے اونکو جہڑکا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اونکو فرمایا کہ اے بنی ارفدہ
تم بیخوف رہو اور عمرو بن حارث نے جو ابن شہاب سے حدیث روایت کی ہے اوسمین بہی اسیطرح
ہے اور اوسمین یہہ ہے کہ دونون لڑکیان گاتی اور بجاتی تہین اور حدیث ابو طاہر مین
ابن وہب سے قول حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا یون ہے کہ بخدا مینے حضرت رسول خدا
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو دیکہا ہے کہ میرے حجرہ کے دروازہ پر کہڑے ہوتے اور حبشی
مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مین اپنے ہتہیارونکا تماشا کرتے اور آپ اپنی
چادر سے مجھکو چہپا دیتے کہ مین اونکا تماشا دیکہون پہر میری خاطر کہڑے رہتے یہانتک کہ
مین خود ہی ہٹ جاتی اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ فرمایا کہ مین
آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے سامنے گوڑیون سے کہیلا کرتی اور میری ساتہیلیان
میرے پاس آیا کرتین اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے حیا کرکے کوٹہری
مین گہس جاتین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اونکو میرے پاس بہیجدیا کرتے

تاکہ وہ میرے ساتھ کھیلیں اور ایک روایت میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے
ایک روز حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ یہ کیا ہیں اونہوں نے عرض کی کہ
میری گوڑیاں ہیں آپنے فرمایا کہ انکے بیچ میں جو نظر آتا ہی وہ کیا ہی اونہوں نے عرض کیا کہ
گھوڑا ہی آپنے فرمایا کہ اس گھوڑے کے ادہر اودہر کیا ہیں آپنے عرض کیا کہ اوڑنیکے پر ہیں
آپنے فرمایا کہ گھوڑے کے دو بازو ہیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ آپنے سنا
نہیں کہ حضرت سلیمان علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے گھوڑوں کے پر تھے حضرت عائشہ رضی اللہ
عنہا فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اسکو سنکر اتنا ہنسے کہ آپکی کچلیاں
ظاہر ہوگئیں اور ہمارے نزدیک حدیث لڑکیوں کی عادت پر محمول ہی کہ تصویر مٹی یا کپڑے کی
بدون پوری صورت کے بنالیتی ہیں چنانچہ بعض روایت میں آیا ہی کہ اوس گھوڑے کے
دو پر کپڑے کے تہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہی کہ میرے پاس آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم تشریف لائے اوسوقت کہ میرے پاس دو لڑکیاں روز بعاث کا ذکر
گارہی تہیں آپ بستر پر لیٹ رہے تہے اور اپنا مونہہ پھیر لیا اتنے میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ
عنہ آئے اور اونہوں نے مجھکو جھڑکا کہ شیطان کا مزمار آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم کے پاس وارکہتی ہو پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے حضرت صدیق اکبر
رضی اللہ عنہ کیطرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ انکو کچھ مت کہو جب حضرت صدیق رضی اللہ عنہ ان
لڑکیوں سے غافل ہوئے تو میں نے انکو اشارہ کیا وہ باہر چلی گئیں اور عید کا دن تہا کہ اوس
روز حبشی سپھری گدکے سے کہیل رہے تہے مجھکو شک ہی کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
سے اول درخواست کی یا خود آپنے ارشاد فرمایا کہ تم دیکھنا چاہتے ہو میں نے عرض کیا کہ ہاں
آپنے مجھکو اپنی پس پشت کھڑا کیا اور میرا رخسار آپکے عذار مبارک پر تہا اور آپ اون سے

فرماتے تھے کہ تماشا دیکھے جاؤ یہانتک کہ جب مین تھک گئی تو آپنے پوچھا کہ بس مینے عرض
کیا کہ ہان آپنے فرمایا کہ تو اب جاؤ اور صحیح مسلم مین یون ہے کہ مینے اپنا سر آپکے شانہ مبارک
پر رکھکر اونکا کھیل دیکھنا شروع کیا یہانتک کہ مین خود ہی ہٹ گئی تو یہہ سب روایتین صحیح
مین ہین اور انسے صاف ظاہر ہے کہ راگ اور کھیل حرام نہین اور ان احادیث مین
چند اقسام کی اجازت بہی پائی جاتی ہے اول کھیلنے کی رخصت اور ظاہر ہے کہ حبشیون کی
عادت ہے کہ ناچتے اور کھیلتے ہین دوسرا اس تماشہ کا مسجد مین ہونا تیسرے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا اونکو یہہ فرمانا کہ تماشہ کیے جاؤ کہ اسمین اجازت کھیل کی
اور اوسکی درخواست ہے تو اوسکو حرام کیسے کہہ سکتے ہین چوتھے ابو بکر رضی اللہ عنہ اور حضرت
عمر رضی اللہ عنہ کو انکار اور تغیر سے منع فرمانا اور اوسکی وجہ بیان کرنی کہ عید کا روز ہے
اور وہ سرور کا وقت ہے اور گانا بجانا اسباب سرور مین سے ہے پانچوین بہت دیر تک آپکا
کھڑے رہنا اوسکے دیکھنے اور سننے کو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی خاطرداری کے لیے
اور اسمین یہہ بہی پایا جاتا ہے کہ عورتون اور لڑکون کے دل خوش کرنے کے لیے خوش خلقی
کرنی اور کھیل کو دیکھنا بہتر ہے اس سے کہ زہد کی راہ سے بدخلقی اور کج ادائی اونکے ساتھ
کیجاوے اور نہ آپ دیکھے اور نہ اونکو دیکھنے دے چھٹے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
کا ابتدا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو یہہ فرمانا کہ تم دیکھنا چاہتی ہو اور یہہ فرمانا کچھ انکی
کی موافقت کی مجبوری سے نتہا کہ خوف اونکے غصہ اور وحشت کا تہا اسلیے کہ اگر بالفرض
اول اونکی درخواست ہوتی اور آپ نامنظور فرماتے تو عجب نتہا کہ سبب وحشت ہوتا لیکن
ابتدا سوال کرنے مین تو کوئی خدشہ نتہا پہر اسکی کیا حاجت ہولی ساتوین گانا اور دف
بجانا دونون لڑکیون کا جائز ہوا باوجودیکہ مزمار شیطان سے اوسکو تشبیہ دی گئی اور اس سے

یہہ بھی نکلا کہ حرام فرمارا اور چیز ہی آٹھوین یہہ کہ دونون لڑکیون کی آواز آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے کان مین پڑتی تھی اور آپ لیٹے رہی اگر بالفرض کسی جگہہ مین تار وکے باجے بجتے ہوتے تو آپ وہان کا بیٹھنا پھر کانون مین اوسکی آواز کا آنا ہرگز روا نرکہتے اس سے معلوم ہوا کہ عورتون کی آواز کی حرمت مزامیر کی آواز کی حرمت کیطرح نہین بلکہ عورتون کی آواز اوسجگہہ حرام ہوتی ہی جہان فتنہ کا خوف ہو غرضکہ یہہ قیاسات اور نصین دلالت کرتی ہین کہ راگ اور ناچ اور دف بجانا اور سپر اور ہتھیارون سے کھیلنا اور حبشیون اور زنگیون کے ناچ کو دیکھنا سب اوقات سرور مین مباح ہی بقیاس روز عید کہ وہ بھی سرور کا وقت ہی اور اوسکی مثل شادی اور ولیمہ اور عقیقہ اور ختنہ اور مسافر کے گھر آنیکا دن ہی اور تمام اسباب فرح یعنی جنسے شرعاً خوشی کرنی درست ہی اونکا بھی حال ہی اور از انجملہ کہ یارون کی ایکجاجگہہ جمع ہونے اور ملاقات کرنے اور باہدیگر کھانا کھانے اور گفتگو کرنے سے بھی خوشی کرنی جائز ہی تو یہہ موقع بھی راگ سننے کا ہی ششم عاشقونکا راگ شوق کی تحریک اور عشق کے دوبالا ہونے اور نفس کی تسکین کے لئے تو اگر معشوق کے سامنے ہوتب تو غرض لذت کی زیادہ ہونے سے ہوتی ہی اور اگر اوسکی جدائی مین ہو تو مقصود شوق کا اوبھارنا ہوتا ہی اور شوق ہرچند رنج ہی مگر اوسمین وصال کی توقع ملی ہی گو نہ لذت بھی دیتا ہی کیونکہ توقع لذیذ ہوتی ہی اور یاس دردو دہندہ ہوتی ہی اور لذت توقع اوسیقدر قوی ہوتی ہی جسقدر شوق قوی ہوتا ہی غرضکہ اس راگ مین عشق کا دوبالا کرنا اور شوق کو حرکت دینا اور توقع وصال کی لذت کا حاصل کرنا ہوتا ہی اور حسن محبوب کا بیان طول دیا جاتا ہی اور اسطرح کا راگ بھی حلال ہی بشرطیکہ معشوق اون لوگون مین سے ہو جنکا وصال مباح ہو مثلاً کوئی شخص اپنی منکوحہ یا حرم پر عاشق ہو جاوے

تو اوسکے راگ پر کان لگاتا ہی تاکہ آنکھ کو اوسکے دیدار سے اور کان کو اوسکی آواز سے لذت
ہو اور معانی لطیف وصال اور فراق کے دل سمجھتا جاوے تو یہ لذت کے اسباب پیاپے ہوجاوین
اور یہ اقسام لذت دنیا کے مباحات اور متاع سے تمتع لینے کے ہین اور متاع دنیا سب لہو و لعب
ہی اور یہ امور بھی اوسی مین سے ہین اور اسیطرح اگر اوسکے پاس سے چھن جاوے یا کسی اور سبب سے
جدائی واقع ہو تو اوسکو جائز ہی کہ اپنے شوق کی تحریک راگ سے کرے اور سماع سے لذت
رجاء وصال او بہارے لیکن اگر اوسکو بیچ ڈالے یا زوجہ کو طلاق دیدے تو اوس صورت مین تحریک
شوق راگ سے اوسپر حرام ہی اسلئے کہ جس جگہہ وصال اور دیدار جائز نہین تو وہان تحریک
شوق بھی ناجائز ہی اور جو شخص اپنے دلمین صورت کسی عورت یا لڑکے کی خیال کرلے جسکی طرف دیکھنا
اوسکو حلال نہین اور جو کچھہ راگ سنے اوسکو اوسی صورت پر ڈہالتا جاوے تو یہ حرام ہی کیونکہ
اس سے فکر افعال ممنوعہ کا پیدا ہوتا ہی اور اکثر عشاق اور جوانان بیوقوف غلبہ شہوت مین
اس خیال سے خالی نہین ہوتے کچھہ نہ کچھہ دلمین رکھتے ہین اور یہ امر اونکے حق مین ممنوع ہی
اسوجہ سے کہ اسمین ایک اور رگ مخفی ہے نہ اسوجہ سے کہ خود راگ مین کوئی بات بُری ہو
بعین وجہ جب کسی حکیم سے پوچھا گیا کہ عشق کیا چیز ہے تو کہا ایک دہواں ہے جو آدمی کے دماغ پر
چڑہ جاتا ہی جماع سے جاتا رہتا ہی اور سماع سے بڑہتا ہی ہفتم **اون لوگونکا سماع**
**جو اللہ تعالے کے عاشق اور اوسکے دیدار کے مشتاق ہوں کہ**
جس چیز پر نظر کرین اوسمین اوس نور پاک کو دیکھین اور جو آواز سنین اوسکو اوس سے یا
اوسکے باب مین جانین تو ایسے لوگون کے حق مین راگ اونکے شوق کو اوبہارتا ہی اور عشق
و محبت کو پختہ کرتا ہی اور دلپر کام چقماق کا کرتا ہی اور اوسمین سے اون مکاشفات اور لطائف
کو ظاہر کرتا ہی کہ خارج از حیطہ وصف ہین جو اونکو چکہتا ہی وہی اونکو پہچانتا ہی اور جسکو

سوم وہ مرید ہی کہ اوسکی شہوت بہی ٹوٹ گئی ہی اور اوسکی آفتون سے بہی محفوظ ہی اور بصیرت
مفتوح اور دلپر محبت الٰہی غالب ہی مگر اوسنے علم ظاہر کی تحصیل بخوبی نہین کی اور نہ اللہ تعالےٰ
کے اسما اور صفات سے واقفیت بہم پہونچائی اور نہ یہہ معلوم کیا کہ خدا تعالےٰ پر کون
چیز جائز ہی اور کون محال تو ایسے شخص کے سامنے اگر باب سماع مفتوح ہوگا تو جو کچہہ سنیگا
اوسکو خدا تعالےٰ کے حق مین ڈہالیگا خواہ واقع مین جائز ہو یا ناجائز پس اس صورت مین اگر
سے جو فائدہ ہوتا اوسکی نسبت کر ضرر زیادہ ہوگا کیونکہ اکثر باتین جو لایق جناب کبریائی
نہین اوسکے ڈہالنے سے کافر ہو جائیگا سہل تستری رحمہ اللہ فرماتے ہین کہ جس وجد کا
شاہد قرآن اور حدیث نہو وہ باطل ہی پس ایسے شخص سماع کے قابل نہین اور نہ وہ جنکا
دل دنیا کی محبت اور لوگون کی تعریف و ثنا کے شوق مین ملوث ہی اور نہ وہ لایق ہین
جو صرف لذت اور بالطبع اچہا معلوم ہونیکو سنتے ہین اسلیے کہ سماع اونکی عادت ہو جاتی ہی اور عبادت اور عمل کی
نگرانی سے روکدیتا ہی اور جس راہ کی طی کرنے کے درپے تہا وہ متروک ہو جاتا ہی حاصل یہہ کہ سماع قدم کے لغزش کرنیکی جا ہی
ضعیف دلونکو اوس سے علیحدہ رہنا واجب ہی حضرت جنید بغدادی رحمہ اللہ فرماتے ہین
کہ مینے خواب مین شیطان کو دیکہا اور اوس سے پوچہا کہ تجہکو ہمارے یارون پر بہی کچہہ قابو
چلتا ہی اوسنے کہا کہ ہان دو وقتون مین ایک سماع کے وقت دوسرے نظر کے وقت کہ ان
دونون مین مجہکو اونپر دخل ملجاتا ہی آپنے جو اس خواب کو بیان کیا تو کسی بزرگ نے
فرمایا کہ اگر مین اوسکو دیکہتا تو یون کہتا کہ تو بڑا احمق ہی بہلا جو کوئی سننے کے وقت
خدا تعالےٰ ہی سے سنے اور دیکہنے کے وقت اوسکی طرف دیکہے تو اوسپر تو کیسے جیتیگا آپنے
فرمایا کہ تمنے درست کہا تیسرا ادب یہہ ہی کہ قوال جو کچہہ کہے اوسکو خوب دل لگا کر سنے اور ادہر
اودہر التفات کم کرے اور سننے والونکو نہ تاکے اور جو کچہہ اونپر وجد کی کیفیت ظاہر ہو اوسکو

نہ دیکھے بلکہ اپنی طرف دہیان کرے اور دل کی نگرانی کرے اور دیکھے کہ خدا تعالےٰ
تیرے باطن مین اپنی رحمت سے کیا چیز ڈالتا ہی اور حرکت کو روکے رہی جو یاران جانتے ولکو
پریشان کرتی ہو بلکہ ایسی طرح بیٹھے کہ اعضا ظاہری سے کچہہ نہ ہلے کھنکارنے اور جمائی
لینے سے احتراز کرے اور گردن نیچے کو ڈال لے جیسے کوئی بڑی گہری فکر مین ڈوبا ہوا
تالی بجانا اور ناچنا اور تمام حرکتین بناوٹ کی اور نمود کی کچہہ نکرے اور اثناء سماع
مین وہ کلام نکرے جسکی ضرورت نہو اور اگر وجد غالب ہوا اور بے اختیار ہلائے تو اوسمین
وہ مجبور ہے کچہہ ملامت کے قابل نہین مگر جب افاقہ ہوا اور سیدہا ہو بیٹھا چاہئے کہ سکون اور وقار اختیار
کرے یہہ نہین چاہئے کہ اوسی حالت پر باقی رہے اس شرم سے کہ لوگ یہہ کہینگے کہ اوسکا
وجد تہا جو ذراسی دیر مین جاتا رہا اور نہ یہہ چاہئے کہ زبردستی وجد ظاہر کرے تاکہ
لوگ یہہ نہ کہین کہ بڑا سخت دل ہی اور صفائی اور رقت سے بے بہرہ ہی کہتے ہین کہ
ایک جوان حضرت جنید رحمہ اللہ کے ساتھہ رہتا تہا جب کوئی ذکر سنتا تو چلّانے پڑتا
آپنے ایک روز اوسکو فرمایا کہ اب اگر ایسا پہر کروگے تو میرے ساتھہ مت رہنا اسکے بعد
وہ اپنے نفس کو اتنا روکنے لگا کہ ہر بال مین سے اوسکے پانی کا قطرہ نکلتا چیخ نہ مارتا
ایک روز جو اوسنے اپنے نفس کو بہت روکا تو گلا گہٹنے لگا آخر ایک نعرہ ایسا مارا کہ اوسکا
دل پہٹ گیا اور جان نکل گئی اور مروی ہی کہ حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ
والسلام نے بنی اسرائیل مین وعظ کہا اونمین سے ایک شخص نے اپنا کپڑا پاکر تار تار کر ڈالا
اللہ تعالےٰ نے حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کو وحی بہیجی کہ اوسکو
کہدو کہ ہمارے لئے اپنے دل کے ٹکڑے کرے کپڑے نہ پہاڑے ابو القاسم نصر آبادی
نے ابو عمرو بن عبید رحمہم اللہ سے کہا کہ مین یہہ کہتا ہون کہ اگر کچہہ لوگ جمع ہون اور

اونکے ساتھہ مین کوئی قوال کچھہ گاوے تو یہہ امر اس سے بہتر ہی کہ وہ لوگون کی غیبت کرین
اور ابو عمرو نے کہا کہ راگ مین نمود کرنے یعنی جو حالت اپنے اندر نہوا وسکو ظاہر کرنا تیس
برس کی غیبت کرنے سے بہی برا ہی اب اگر یہہ کہو کہ افضل وہ شخص ہی کہ جو ضبط کئے بیٹھا
رہی اور سماع اوسکے ظاہر مین کچھہ اثر نکرے یا وہ افضل ہی جسپر اثر ظاہر ہو تو اسکا جواب
یہہ ہی کہ اثر کا نہ ظاہر ہونا کئی طرح سے ہوتا ہی کبھی تو اسوجہ سے ہوتا ہی کہ وجد ہی کم ہو
تب تو البتہ نقصان مین داخل ہی اور کبھی اسطرح ہوتا ہی کہ وجد تو باطن مین قوی ہوتا
ہی مگر چونکہ ضبط اعضا کی قوت سالک مین بدرجہ کمال ہوتی ہی اسلئے ظاہر نہین ہوتا تو
یہہ درجہ کمال کا ہی اسمین نقصان نہین اور کبھی اسلئے ظاہر نہین ہوتا کہ حالت وجد کی
سالک کو ہر وقت اور ہر حال مین یکسان رہتی ہی تو سماع سے کچھہ زیادہ اثر معلوم نہین
ہوتا یہہ درجہ نہایت اعلے ہی کمال کا کیونکہ وجد والونکا وجد غالباً ہمیشہ نہین رہا کرتا
تو جو شخص وجد دائمی مین ہو تو وہ حق سے وابستہ اور عین شہود کا ملازم ہی اوسکو
احوال عارضی بدل نہین سکتے اور عجب نہین کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جو عرب
سے فرمایا تہا کہ ہم بہی کبہی ایسے ہی تہے جیسے کہ تم ہو مگر اب ہمارے دل سخت ہو گئے اس قول
سے وجد دائمی کا اشارہ ہو یعنی ہمارے دل قوی اور مضبوط اس درجہ کو ہو گئے ہین
کہ ہر حال مین وجد کے ملازم رہنے کی طاقت رکہتے ہین اسیوجہ سے ہم گویا قرآن کے معنی ہمیشہ
سنتے رہتے ہین ہمارے حق مین قرآن کوئی نئی بات اور عارضی نہین کہ اوس سے ہم متاثر
ہون غرضکہ وجد کی قوت تحریک ظاہر کیا کرتی ہی اور عقل و ر روک کی قوت اوسکو
ضبط کیا کرتی ہے اور بعض اوقات ان دونون مین سے ایک چیز دوسری پر غالب
ہو جاتی ہی یا تو اسوجہ سے کہ خود نہایت درجہ کو قوی ہوتی ہی یا اسوجہ سے کہ طرف مقابل

کہ در ہوتی ہو اور نقصان اور کمال اسیکے برعکس ہوا کرتا ہو تو تمکو یہہ گمان کرنا چاہئے
کہ جو شخص خود زمین پر تڑپتا ہو وہ تو وجد مین کامل ہو اور جو اپنے اضطراب کو ضبط کرے
ہو وہ ناقص ہو بلکہ بہتیرے ضبط والے بہ نسبت تڑپنے والے کے وجد مین کامل ہوتے ہین چنانچہ
حضرت جنید رحمہ اللہ شروع سلوک مین کچہ حرکت کیا کرتے تہے اور آخر کو بالکل جنبش کرتے
تہے کسی نے جو اسکا سبب پوچہا تو آپنے یہہ آیہ پڑہی وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً
وَهِيَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ صُنْعَ اللَّهِ الَّذِي أَتْقَنَ كُلَّ شَيْءٍ اسمین یہہ اشارہ ہو کہ
دل تڑپ رہا ہو اور ملکوت مین جولانیان کرتا ہو اور ظاہر مین اعضا ساکن اور ٹہیرے
ہوئے ہین اور ابو الحسن محمد بن احمد جو بصرہ مین تہے کہتے ہین کہ مین ساٹہہ برس سہل
تستری رحمہ اللہ کے ساتہہ رہا مینے اونکو کبہی نہین دیکہا کہ کبہی کسی ذکر یا قرآن کی آیت
سنکر اونمین کچہ تغیر ہوا ہو جب وہ آخر عمر مین پہونچے تو ایک شخص نے اونکے سامنے یہہ آیہ
پڑہی فَالْيَوْمَ لَا يُؤْخَذُ مِنْكُمْ فِدْيَةٌ الآیہ تو مینے دیکہا کہ کانپ اوٹہے اور قریب
تہا کہ گر پڑین جب وہ اصلی حالت پر آئے تو مینے پوچہا کہ یہہ کیا بات تہی آپنے فرمایا کہ
شفیق من اب ہم ضعیف ہو گئے اسیطرح ایکبار یہہ آیہ سنی الْمُلْكُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ
لِلرَّحْمَٰنِ تو تڑپ گئے ابن سالم جو آپکے مرید تہے اونہون نے اسکی وجہ پوچہی فرمایا کہ مین
ضعیف ہو گیا کسی نے اونسے عرض کیا کہ اگر یہہ بات ضعف سے ہو تو حال کی قوت کیا ہو
آپنے فرمایا کہ قوی الحال وہ ہو کہ جو وارد اوسپر آوے اوسکو اپنے حال کے زور سے نگل جاے
کوئی واردات کیسی ہی زبردست کیون نہو اوسکو متغیر نہ کرسکے اور باوجود وجد کے
ضبط ظاہر پر قادر ہونے کا سبب یہہ ہوتا ہو کہ ہر وقت کے شہود سے سب حالتین یکسان
ہو جاتے ہین چنانچہ سہل تستری رحمہ اللہ کا قول منقول ہو کہ میری حالت نماز سے پیشتر

اور اوسکے بعد ایسا ہی اسلیے کہ آپ ہر وقت دل کے نگران اور خدا تعالے کے ساتھ حاضر رہتے تھے تو اسطرح کا شخص سماع سے پہلے اور پیچھے یکسان رہیگا کیونکہ اوسکا وجد اور حال ایک ہی ہوگا اور اشتیاق برابر اور ذوق متواتر رہیگا اسطرح کہ سماع سے اوسمین کچھہ ترقی نہوگی چنانچہ مروی ہی کہ ممشاد دینوری ایک جماعت پر گذرے کہ اونمین قوال کچھہ کہہ رہا تہا وہ آپکو دیکہکر چپ ہوگئے آپنے فرمایا کہ تم اپنا کام کرو میرے کان مین تو اگر تمام دنیا کے ملاہی اکٹھے ہونگے تب بھی میری ہمت کو نہ روکین گے اور نہ میری حالت مین کچھہ ترقی ہوگی اور حضرت جنید رحمہ اللہ فرماتے ہین کہ علم کے فضل کے ہوتے ہوئے وجد کا نقصان کچھہ ضرر نہین کرتا اور علم کا فضل وجد کے فضل سے زیادہ کامل ہی اب اگر یہہ کہو کہ ایسا شخص پہر سماع مین کیون آتا ہی تو اسکا جواب یہہ ہی کہ ان لوگون مین سے بعض نے تو سماع کو بوڑہاپے مین چھوڑ دیا تہا اور بہت کم سماع مین آتے تھے یعنی کسی بھائی کی خاطر اور اوسکے دل خوش کرنیکو کبھی اتفاق ہوجاتا تہا اور بعض اوقات اسلیے شریک ہوتے تھے کہ لوگ اونکی قوت کے کمال کو دیکھین اور جانین کہ ظاہر کا وجد کچھہ کمال کی بات نہین اور ظاہر کا ضبط کرنا اونسے سیکھین کہ تکلف اور بناوٹ سے اسطرح علحدہ رہتے ہین گو اونسے اونکی پیروی نہوسکے اسوجہ سے کہ یہہ امر اونسے مثل سرشت ہو رہا ہی اور اگر وہ لوگ اتفاق ابنا جنس کے سوا اور کسی سماع مین جاتے ہین تو بدنون سے اونکے شریک رہتے ہین اور دلون سے اون سے دور رہتے ہین جیسے بدون سماع کے غیر جنسون مین اگر کسی ضرورت سے بیٹھتے ہین تو وہان بھی یہی حال ہوتا ہی کہ ظاہر اونمین ہوتا ہی اور باطن ملکوت مین اور کچھہ لوگون سے سماع کا ترک منقول ہی اور گمان ہوتا ہی کہ اونہون نے اوسکو برا جانا ہی مگر واقع مین سبب ترک کا یہی ہی کہ اونکو سماع کی حاجت نہ تھی دائم الوجد تھے اور

بعض لوگ اسوجہ سے زاہد تھے کہ اونکو سماع مین حظ اور حالی نتہا اور نہ اہل لہو تھے تو
اسلیے ترک کر دیا کہ بیفائدہ بات مین کیون مشغول ہون اور بعضون نے اسلیے ترک
کیا کہ اونکو یاران جلسہ میسر نہوی چنانچہ کسی شخص سے پوچہا گیا کہ تم راگ کیون نہین سنتے
اوسنے جواب دیا کہ کس سے سنون اور کسکے ساتہہ چوتہا ادب یہہ ہی کہ جب اپنے نفس کو
روک سکتا ہو تو نہ کہڑا ہو اور نہ رونے مین آواز بلند کرے لیکن اگر ناچنی اور رونی صورت
بناوے تو مباح ہی بشرطیکہ ریا منظور نہو کیونکہ رونی صورت بنانے سے حزن پیدا ہوتا ہے
اور سرور نشاط کی تحریک کا سبب رقص ہوا کرتا ہی اور سرور مباح کی تحریک جائز ہی اور
اگر ناچنا حرام ہوتا تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کے ساتہہ حبشیونکو ناچتے نہ دیکہتین چنانچہ آپ بعض روایات مین یون ہی فرماتے ہین
کہ وہ ناچ رہے تہے اور صحابہ رضی اللہ عنہم مین سے بہی بعض اکابر کا ناچنا سرور کیوقت
مروی ہی اور وہی سرور موجب اونکے رقص کا ہوا ہی چنانچہ حضرت امیر حمزہ رضی اللہ
عنہ کے بیٹی کے قصہ مین جب حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ اور حضرت جعفر آپکے بہائی
اور زید بن حارثہ رضی اللہ عنہم مین جہگڑا ہوا کہ اس لڑکی کی پرورش کون کرے
تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تو یہہ فرمایا
کہ تو مجہہ سے ہے اور مین تجہہ سے اسکو سنکر حضرت علی رضی اللہ عنہ اوچہلنے لگے اور حضرت
جعفر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تو میری صورت اور سیرت کے مشابہ ہوگیا تو وہ حضرت علی
رضی اللہ عنہ سے بہی زیادہ اوچہلے اور آپنے حضرت زید رضی اللہ عنہ کو فرمایا کہ تو
ہمارا بہائی اور مولی ہی تو وہ حضرت جعفر سے بہی زیادہ اوچہلے پہر آپنے فرمایا کہ یہہ لڑکی
جعفر پاس رہیگی کیونکہ اوسکی خالہ جعفر کی منکوحہ ہی اور خالہ گویا والدہ ہی ہی اور ایک

حدیث مین ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ تجھکو حبشیون کا ناچ پسند ہی غرضکہ ناچ اور اوچھلنا خوشی کے سبب سے ہوتا ہی تو اوسکا حکم بہی خوشی ہی پر مترتب ہوگا یعنی جس صورت مین کہ خوشی اچھی ہو اور ناچ سے اوسکو ترقی اور تاکید ہو تو وہ ناچ محمود اور اچھا ہوگا اور اگر خوشی مباح ہوگی تو ناچ بہی مباح ہوگا اور اگر بری ہوگی تو وہ بہی برا ہوگا ہان یہہ حرکت اکابر اور مقتدا لوگون کی شان کے لایق نہین کیونکہ یہہ امر اکثر لہو ولعب کے طور پر ہوتا ہی اور جو بات کہ لہو ولعب کی صورت پر لوگون کی نظرون مین ہو تو اوس سے مقتداؤن اور پیشواؤن کو اجتناب کرنا چاہیے تاکہ لوگون کی نظرون مین حقیر نہون اور لوگ اونکا اقتدا نہ چھوڑین باقی رہا کپڑونکا پہاڑنا تو اوسکی اجازت نہین مگر اوس صورت مین کہ آدمی اپنے اختیار مین نرہے اور یہہ کچہہ بعید نہین کہ دلپر وجد کا غلبہ اس درجہ کو ہو کہ وہ اپنے کپڑے پہاڑ دے اور وجد کے نشہ مین اوسکو معلوم نہو یا معلوم ہی ہو مگر یہہ ون کپڑے پہاڑنے کے نفس کو ضبط نکر سکتا ہو تو اوس شخص کا حال ایسا ہوگا جیسے زبردستی کسی سے کوئی کام لیا جاوے کیونکہ وہ تو تڑپنے اور کپڑے پہاڑنے مین بچاؤ کی صورت دیکہکر مجبوری سے اوسکو اختیار کرتا ہی جیسے بیمار آہ مجبوری سے کرتا ہی اگر کوئی اوسکو بزور آہ سے روکے تو ہرگز اوس سے صبر نہو سکیگا باوجودیکہ فعل اختیاری ہی کیونکہ یہہ ضرور نہین کہ جن فعلون کا حاصل ہونا ارادہ سے ہو انسان اوسکے ترک پر قادر بہی ہو مثلاً سانس لینا بہی ارادہ سے حاصل ہوتا ہی لیکن اگر کسی سے کہا جاوے کہ ایک ساعت کو سانس روک لو تو وہ اپنے اندر سے گہبراکر سانس لینا اختیار کریگا یہی حال چیخنے اور کپڑے پہاڑنے کا ہے کہ یہہ بہی کبہی ایسی ہی طرح ہوتے ہین تو اونکو

حرام نہین کہہ سکتے چنانچہ سری سقطی رحمہ اللہ کے سامنے ذکر تیز وجد اور غالب کا ہوا آپ نے فرمایا کہ ہان وجد غالب ہوتا ہی کہ اگر وجد والے کے موںہہ پر تلوار لگے تو اوسکو خبر نہو لوگون نے دوبارہ پوچہا اور اپنے گمان مین بعید جانا کہ اس حد کو وجد ہوجاوے اسلیے بہت اصرار کیا مگر آپنے پہر کچہہ نہ کہا اور اوسکے معنی یہہ ہین کہ بعض اوقات مین بعض شخصون کو ایسا ہی وجد غالب ہوتا ہی کہ کیسی ہی ایذا اونکو دیجاوے وہ معلوم نہین کرتے اب اگر یہہ کہو کہ سماع کے بعد اور وجد سے فارغ ہونے پر جو صوفی نے کپڑے چیر کر اور چہوٹے چہوٹے ٹکڑے کرکے لوگونکو دیتے ہین اور اوسکو نام خرقہ کہتے ہین تو اس باب مین تم کیا کہتے ہو یہہ امر کیسا ہی تو اسکا جواب یہہ ہی کہ پہاڑنا مباح ہی بشرطیکہ پارچہ پہٹا ہوا مربع قابل پیوند لگانے کپڑون یا جانماز کے ہو اسلیے کہ پہاڑنے مین کچہہ ممنوع بات نہین آخر تہان کو بہی پہاڑ کرہی کپڑا یا کرتہ بناتے ہین اور مال کا ضائع کرنا بہی نہین اسلیے کہ اس پہاڑنے سے ایک غرض متعلق ہی یعنی پیوند لگانا کہ وہ چہوٹے ہی ٹکڑے لگایا جاتا ہی اور سبکو بانٹنا اس نظر سے کہ خیر مین سب شریک ہون مباح اور مقصود ہی اسلیے کہ ہر مالک کو اختیار ہی کہ اپنے تہان کے سو ٹکڑے کرکے مثلاً سو فقیرونکو دیدے لیکن ہان یہہ چاہیے کہ وہ ٹکڑے ایسے ہون جو پیوندون مین کام آوین اور سماع مین جو ہمنے کپڑے پہاڑنے کو منع لکہا ہی تو اوسے پہاڑنیکو منع کیا ہی جس سے کچہہ کپڑا بگڑ جاوے اور کسی کام کا نرہی کیونکہ یہہ محض ضائع کرنا ہی تو اختیار کے ساتہہ جائز نہین ہی نہ یہہ مین مجبوری ہی پانچوان ادب یہہ ہی کہ کہڑا ہونے مین لوگون کی موافقت کرنی چاہیے یعنی اگر کوئی شخص وجد صادق مین آکر بدون نمود اور بناوٹ کے کہڑا ہوجاوے یا بدون اظہار وجد کے باختیار خود کہڑا ہو اور لوگ اوسکے لیے کہڑے ہوجائین تو

اونکے ساتھہ آپ بھی کھڑا ہو جاوے کہ یاران جلسہ کی موافقت آداب صحبت مین سے ہے
اسیطرح اگر لوگون کی عادت یہہ ہو گئی ہو کہ اگر وجد والے کی پگڑی گر جاوے تو وہ بھی
اپنی پگڑیان اوسکی موافقت کو اوتار لین یا اوسکی چادر اوتر جاوے تو اپنی بھی اوتار لین
تو ایسی باتون مین سبکے موافق کام کرنا خوبی آداب صحبت او رعشرت مین داخل ہی کیونکہ
ہمراہیون کی مخالفت کرنی موجب وحشت ہی اور ہر قوم کی رسم جداگانہ ہی تو جیسا دیس
ویسا بھیس کرنا چاہیئے جیسا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا ہی خالقو
الناس باخلاقهم یعنی لوگون سے اونکی عادتون کے موافق ملو خصوصی جب ایسے اخلاق
ہون کہ اونمین حسن عشرت اور دلون کا خوش کرنا موافقت کرنے سے پایا جاتا ہو تو
اونکا استعمال ضروری ہی اور یہہ جو معترض کہتا ہی کہ یہہ امر بدعت ہی صحابہ رضی اللہ عنہم
کے وقت مین نہ تہے تو یہہ اوس صورت مین صحیح ہو کہ جتنے مباحات ہین وہ سب صحابہ
رضی اللہ عنہم سے منقول ہون حالانکہ کچھہ ضرور نہین کہ مباحات صحابہ رضی اللہ عنہم سے
منقول ہون بلکہ ممنوع وہ بدعت ہی جو مخالف کسی سنت کے ہو جسکے کرنیکا حکم شارع علیہ الصلوۃ
والسلام نے دیا ہو اور امر متنازع فیہ مین کسیطرح کی ممانعت منقول نہین اور آنیوالے کے
لئے آنیکے وقت کہڑا ہو جانا عرب کی عادت مین نہتا یہانتک کہ صحابہ رضی اللہ عنہم آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے لئے بھی بعض احوال مین کہڑے نہوتے تہے جیسا کہ حضرت
انس رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہی مگر چونکہ اسمین کوئی نہی عام ثابت نہین ہوئی تو
جن شہرونمین آنیوالے کی تعظیم کی عادت کہڑے ہونے سے ہی اونمین کسی کے لئے کہڑا ہونا
کچھہ مضائقہ نہین اسلئے کہ مقصود تو اوسکی تعظیم اور عزت اور دل خوش کرنا ہی تو جس
بات مین موافقت کرنیسے دوسرے کا دل خوش کرنا مقصود ہو اور لوگونے اوسکو دل خوش کرنیکی اصطلاح ٹہرالی ہو تو ایسی چیزین

فاتہ بیان نہین ... [illegible]

اونکی موافقت کرنے مین کچہہ مضائقہ نہین بلکہ بہتر یہی ہی کہ موافقت کرے بجز اوس صورت
کے جسپر شرع وارد ہوا اور اوسکی تاویل کچہہ نہو اور ایک ادب یہہ ہی کہ لوگون کے ساتہہ ناچنے
کو نہ اوٹہے اگر وہ لوگ اوسکا ناچ برا جانتے ہون اور اونکے احوال مین ابتری نہ ڈالے
اسلیے کہ جو ناچ بدون اظہار وجد لینے کے ہو تو وہ مباح ہی اور جو تواجد کے نام سے ہوتا
ہی اوسمین سبکو بناوٹ کا اثر معلوم ہوتا ہی اور جو صدق کے ساتہہ کہڑا ہوتا ہی اوسکو
طبیعتین ثقیل نہین جانتی ہین غرضکہ حاضرین جلسا اگر اہل باطن ہوتے ہین تو اونکے
دل راستی اور تکلف کی کسوٹی ہوتے ہین چنانچہ کسی بزرگ سے پوچہا گیا کہ وجد صحیح کیا
ہی اونہون نے فرمایا کہ اوسکا صحیح ہونا یہہ ہی کہ وجد والے اوسکو قبول کرین بشرطیکہ اوسکے
موافق ہون مخالف نہون اب اگر یہہ کہو کہ کیا بات ہی کہ طبیعتین رقص سے نفرت کرتے
ہین اور ظاہرا یہہ گمان ہوتا ہی کہ رقص باطل اور لہو اور دین کے مخالف ہی کہ جب کوئی
دین مین کوشش کرنیوالا اوسکو دیکہتا ہی تو اوسکا انکار ہی کرتا ہی تو اسکا جواب یہہ ہی
کہ کوئی کتنا ہی لہو کا زاہد ہو اوسکے جد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے
زیادہ نہو گی حالانکہ آپنے مسجد مین حبشیون کو ناچتے دیکہا اور انکار نفرمایا کیونکہ
وہ وقت بہی اوسکے لائق تہا اور وہ لوگ اوسکے لایق تہے یعنی عید کا دن تہا اور حبشی
ناچ رہے تہے ہان ناچ سے باین لحاظ طبیعتین متنفر ہین کہ اکثر اوسکے ساتہہ لہو ولعب
ہوتا ہی اور لہو ولعب ہرچند مباح ہی مگر ایسون ہی کے لیے جیسے زنگی اور حبشی ہین
اور منصب والون کے لیے مکروہ ہی کہ اونکی شان کے لایق نہین اور جو چیز اسوجہ سے مکروہ
ہو کہ منصب والون کے لایق نہین تو اوسکو حرام نہین کہہ سکتے مثلاً اگر کوئی سائل کسی فقیر
سے کچہہ مانگے اور وہ اوسکو ایک روٹی دیدے تو یہہ دینا عمدہ طاعت ہی اور اگر کوئی بادشاہ

کچھہ سوال کرے اور بادشاہ اوسکو ایک یا دو روٹی دے تو تمام خلق کے نزدیک برا ہوگا اور
تاریخون مین لکہا جائیگا کہ منجلہ بادشاہ کی برائیون کے ایک یہہ حرکت تہی اور اوسکی اولاد و خلفا
کو اوسکے سبب لوگ ننگ دلائین گے مگر باوجود اسکے یون نہین کہہ سکتے کہ بادشاہ مذکور نے
جو حرکت کی وہ حرام تہی اسلیئے کہ اوسنے باین لحاظ کہ فقیر کو دیا اچہا فعل کیا ہی مگر اپنی شان کے
اعتبار سے ایک یا روٹی کا دینا مثل نہ دینے کے ہی اور برا ہی اسیطرح ناچ اور دوسرے
مباحات کا حال ہی کہ عوام کے حق مین مباح ہین اور نیک بندون کے حق مین برائیان
ہین اور نیکون کی بہلائیان مقرب بندون کے حق مین برائیان ہین لیکن یہہ حکم
اوسی صورت مین ہی کہ اوسکو بلحاظ منصب کے دیکہین ورنہ اگر بلا لحاظ کسی منصب وغیرہ کے
دیکہین تو یہی حکم کرنا واجب ہوگا کہ بذات خود اسمین کچھہ حرمت نہین واللہ اعلم تفصیل گذشتہ
سے یہہ ثابت ہوا کہ سماع چار قسم ہی حرام اور مباح اور مکروہ اور مستحب سماع حرام اون
لوگون کے حق مین ہی جو جوان ہون اور جنپر دنیا کی شہوت غالب ہو کہ سماع اونمین کسی قسم
کی تحریک نکریگا بجز اسکے کہ جو بری صفتین اونکے دل پر غالب ہین وہ حرکت مین آجاوینگی
اور مکروہ اون لوگون کے حق مین ہی کہ جو سماع کو مخلوق کیصورت پر تو نہین ڈہالتے مگر
اکثر اوقات اوسکو عادت ٹہرالیا ہی لہو کے طور پر اور مباح اون لوگون کے حق مین ہی جنکو
سماع سے کوئی بہرہ سوا خوش آوازی سے مزہ پانیکے نہین اور مستحب اون لوگون کو ہی
جنپر خدا تعالے کی محبت غالب ہے اور سماع بجز صفات محمودہ کے اور کسی چیز کی تحریک اونمین
نہین کرتا والحمد للہ اولا و آخرا و ظاہرا و باطنا وصلی اللہ علی کل عبد مصطفی
تمام ہوئی عبارت کتاب مذاق العارفین ترجمہ احیاء العلوم کی اور یہہ ترجمہ پورا آٹہون
باب کا بالاستیعاب ہے اور اب یہان سے بعض اور کتابون معتبر کا ترجمہ عبارت درج

ہوتا ہی تو اول رسالہ قشیریہ کے ترجمہ کا اتفاق ہوا و ہو ہذا ؕ

## باب بیچ بیان سماع کے

فرمایا اللہ تعالےٰ و تقدس نے فَبَشِّرْ عِبَادِیَ الَّذِیْنَ یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ
اَحْسَنَہٗ ط یعنی پس خوشخبری دے اون میرے بندونکو جو سنتے ہین قول کو پھر اتباع کرتے
ہین اوسمین سے احسن اور بہتر اوسکا اور حرف لام لفظ قول مین تعمیم اور استغراق کا ہے اور
دلیل اسپر یہہ ہے کہ اونکی مدح کی ہے ساتھ اتباع احسن کے اور فرمایا اللہ تبارک و تعالےٰ نے
فَھُمْ فِیْ رَوْضَۃٍ یُّحْبَرُوْنَ ط اور تفاسیر مین ہے کہ یحبرون یعنی سماع کے ہے اور
جان کہ سننا اشعار کا ساتھ الحان طیبہ اور نغمہ ہاے متلذذہ کے اگر سننے والا معتقد کسی
امر ممنوع کا نہو اور کسی صفت مذمومہ فی الشرع پر سماع نکرتا ہو اور اوسکا سماع ایسا نہو کہ طرف
خواہش نفسانی کے کھینچے اور نہ داخل کرے لہو مین تو یہہ سماع مباح ہے فی الجملہ اور اختلاف
نہین ہے اسمین کہ بتحقیق اشعار پڑہے گئے ہین روبرو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ
وسلم کے اور آپنے اشعار کو سنا ہے اور کبھی پر اشعار مین انکار اور منع نفرمایا سو جبکہ جائز
ہوا سننا اشعار کا بدون الحان طیبہ اور خوش آوازی کی تو حکم نہین بدلتا سننے مین
ساتھ الحان کے اور یہہ امر ظاہر ہے پھر یہہ بات کہ واجب کرے سننے والے پر وفور رغبت
کو طاعات پر اور یاد کرنے ایسی چیزونکو جو مہیا اور طیار کی ہین اللہ تبارک سبحانہ نے واسطے
اپنے بندون متقی کے درجات سے جبکہ یہہ امر باعث ہوتا ہے آدمی کو اوپر بچنے کے معاصی
اور پہونچاتا ہی طرف قلب کے فی الحال صفائی واردات کو تو یہہ بات مستحب ہے دین مین اور
مختار ہے شرع اطہر مین اور تحقیق کہ جاری ہوئے ہین لفظ جناب رسول اللہ صلی اللہ

علیه وآله واصحابه وسلم کی زبان مبارک سے ایسے که قریب هین شعر سے اور نهین مقصود که وه شعر هون یعنی بلا اراده قریب شعر کے صادر هوے هین اور خود بنفس نفیس قصد موزون کرنے شعر کا نهین کیا چنانچه غزوه خندق مین حضرت انس بن مالک رضی الله عنه سے مروی هے که انصار رضی الله عنهم خندق کهود رہے تهے اور یهه وزن کهه رہے تهے ؎

| علی الجهاد ما بقینا ابدا | نحن الذین بایعوا محمدا |
|---|---|

پس جواب دیا اونکو جناب رسول الله صلی الله علیه وآله واصحابه وسلم نے که ؎

| کرم الانصار والمهاجره | اللهم لا عیش الا عیش الآخره |
|---|---|

اور یهه لفظ آپ صلی الله علیه وآله واصحابه وسلم سے نهین هین اوپر وزن شعر کے اور نه اوپر اراده شعر کے لیکن قریب شعر کے هین اور تحقیق کرتے هین سلف متقدمین اور اکابر رحمهم الله نے ابیات ساتهه خوش آوازی کے پس منجمله قائلین بالا باحت کے سلف سے حضرت مالک بن انس اور اهل حجاز هین که یهه سب مباح رکهتے هین غنا اور راگ کو لیکن راگ حدار پس اجماع هے انکا اسکے جواز پر اور تحقیق که وارد هین اور پهونچے هین آثار اسباب مین اور مروی هے ابن جریج رحمه الله سے که یهه رخصت اور اجازت دیتے تهے سماع کی تو اونسے کها گیا که جب آپ روز قیامت کے میدان حشر مین بلائے جاوگے اور آپکے حسنات اور سیات حاضر کیے جاوینگے تو یهه سماع آپکا کونسی جهت اور جانب مین هوگا تو فرمایا که نه جانب حسنات مین اور نه جهت سیات مین هوگا یعنی مطلب یهه هے که سماع منجمله مباحات کے هے لیکن حضرت امام شافعی رحمه الله سو آپ اسکو حرام نهین فرماتے تهے بلکه اکثر اور عوام روایات مین مکروه فرماتے هین یهانتک که اگر کسی شخص نے اپنے حرفت اور پیشه راگ کا کیا هو اور متصف هو علی الدوام سماع کا بوجه لهو کے تو رد فرمائی هے آپنے شهادت اوسکی اور ٹهرایا هے اوسکو منجمله السی چیزون

کے کہ جسنے مروت جاتی رہتی ہو اور ساقط ہوتی ہو اور لاحق نہین کیا ہو اسکو سات محرمات
کے اور ہمارا کلام نہین ہو اس قسم کے سماع مین کیونکہ یہہ طائفہ بزرگ اور بلند درجہ مین آرہے
کہ سماع کو بطور لہو کے سنین اور جیسے راگ کے بسو فرما دین اور بیہودین ساتھ دلون اپنے
کے فکر کرنیوالے مضامین لغو مین یا سنین بطور صنعت کے اور کفر کے اور تحقیق کہ مروی ہے
حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے آثار اباحت سماع مین اور اسیطرح عبید اللہ بن جعفر
بن ابیطالب سے اور اسیطرح عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے حدا وغیرہ مین اور پڑھے
گئے روبرو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے اشعار پس نہی نفرمائی
آپنے اوس سے اور مروی ہو جناب علیہ الصلوۃ والسلام سے کہ پڑھوائے آپنے اشعار منجملہ
مشہور اور ظاہر کے یہہ ہو کہ آپ داخل ہوئے خانہ جناب صدیقہ حضرت عائشہ رضی اللہ
عنہا مین اور وہان دو لڑکیان گاتی تھین سو آپنے منع نفرمایا اونکو چنانچہ بطول اسناد
حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہو کہ تحقیق حضرت ابوبکر داخل ہوئے انکے پاس اور
وہان لڑکیان گا رہی تھین ایسے واقعے جو ہوئے تھے انصار مین روز بعاث کے سو
حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہ یہہ مزمار شیطان کا خانہ دولت جناب رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مین پس فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
نے کہ چھوڑ دو انکو اے ابوبکر پس تحقیق کہ واسطے ہر قوم کے ایک عید ہوتی ہو اور ہماری عید
یہہ روز ہو اور نیز بطول اسناد حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہو کہ اونہوں نے
نکاح کیا تھا ایک اپنے رشتہ دار عورت کا انصار سے پس تشریف لائے جناب نبی صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور کہا کہ آیا رخصت کردیا تمنے لڑکی کو سو عرض کی حضرت عائشہ
رضی اللہ عنہا نے کہ ہان پھر فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ کیسی گانیوالیکو

اوسکے ہمراہ پہونچایا ہی غرض کی کہنہیں پس فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ تحقیق انصار میں غزل ہوتے ہیں پس اگر پہونچا دیتے تم کوئی ایسا کہ کہتا ع
اتینا کم اتینا کم فحیانا وحیا کم یعنی تو خوب تہا اور بہی بطول اسناد مروی ہی حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ سنا ہینے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ فرماتے تہے حسن زیادہ کرو تم قرآن مجید کا ساتہہ اپنی آوازوں کے پس تحقیق کہ خوش آوازی زیادہ کرتی ہی قرآن مجید کا حسن پس دلالت کی اس خبر نے اوپر فضیلت خوش آوازی کے اور بہی بطول اسناد مروی ہی حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ واسطے ہر چیز کے ایک زیور ہوتا ہی اور زیور قرآن مجید کا خوش آوازی ہی اور بہی بطول اسناد مروی ہی حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ دو آواز ملعون ہیں ایک تو آواز ویل کا وقت مصیبت کے اور دوسرا آواز مزمار کا وقت راگ کے پس مفہوم خطاب کا مقتضی ہی اباحت سوا ان دو آواز غیر ان دونوں حالوں میں یعنی حالت مصیبت اور حالت راگ میں والا باطل ہوگی وجہ خاص کرنے کی اور اخبار اس باب میں بہت ہیں اور زیادتی اسقدر پر ذکر روایات سے خارج کرتی ہی ہمکو مقصود سے کہ جو اختصار ہی اور تحقیق مروی ہی کہ ایک شخص نے یہہ اشعار پڑہے روبرو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے **شعر**

| | |
|---|---|
| اقبلت فلاح لہا | عارضان کالسبج |
| ثم ادبرت فقلت لہا | والفواد فی الوہج |
| عادلی وتحملا | قد عرفت فی اللجج |

پس فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ لا حرج انشاء اللہ
تعالے کہا مصنف کتاب رسالہ قشیریہ یعنی اوستاد ابوالقاسم عبد الکریم بن ہوازن
قشیری رحمہ اللہ نے کہ کہا اوستاد رحمہ اللہ نے کہ تحقیق خوش آوازی منجملہ انعامات
الٰہی تعالے شانہ کے ہی جسکو کہ ملے آدمیوں سے اور فرمایا اللہ تعالے نے یَزِیْدُ فِی الْخَلْقِ
مَا یَشَاءُ کہا گیا تفسیر مین کہ مراد اس زیادتی سے جو آیہ شریفہ مین مذکور ہے خوش آوازی
ہی اور مذمت کی اللہ تعالے و تقدس نے آواز بد کی اور فرمایا تعالے سبحانہ نے اِنَّ اَنْکَرَ
الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِیْرِ یعنی تحقیق کہ منکر تر آوازون کی آواز گدہے کی ہی
اور لذت پانا دلونکا اور مانوس ہونا اونکا ساتھ آواز طیبہ کے اور راحت پانا ساتھ
اوسکے ایسا ہی کہ اسمین انکار کرنا امکان نہین رکہتا کیونکہ لڑکا بچہ ساکن ہوتا ہی آواز
طیبہ سے اور اونٹ تحمل کرتا ہی سختی سیر اور شدت بوجہ کا اور آسانی پاتا ہی ساتھ حُدی
کے فرمایا اللہ تعالے نے اَفَلَا یَنْظُرُوْنَ اِلَی الْاِبِلِ کَیْفَ خُلِقَتْ اور حکایت کیا
گیا ہی اسمعیل بن علیہ سے کہا کہ مین جارہا تھا ہمراہ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کے وقت
دوپہر سو پہونچے ہم ایک موضع مین کہ وہان ایکشخص کچہہ پڑہتا تھا تو آپنے فرمایا کہ چلو
اور میل کرو طرف اوسکے پہر مجہہ سے فرمایا کہ کیا طربناک کرتا ہی تجہکو یہہ تو مینے کہا کہ نہین سو
فرمایا کہ تجہے قوت حس کی نہین ہی اور فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم نے کہ نہین کان لگایا اللہ تعالے نے ساتھ کسی چیز کے مثل کان لگانے اوسکے کو
واسطے نبی کے کہ تغنی کرے ساتھ قرآن مجید کے مروی ہی ساتھ طول اسناد کے حضرت
ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ

نہین کان لگایا آخر حدیث تک اور کہا گیا ہی کہ سنتے تھے قرات حضرت داؤد علی نبینا و
علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جن اور انس اور وحش اور طیور جبکہ پڑہتے تھے آپ زبور اور
اوٹہائے جاتے تھے آپ کی مجلس سے چار سو جنازہ اون لوگون کے کہ جو مرتے تھے بسبب
سننے قرات آپکی کے اور فرمایا جناب نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے حضرت ابو موسیٰ
اشعری رضی اللہ عنہ کو کہ تحقیق دی گئی ہی تمکو ایک مزمار منجملہ مزامیر آل داؤد سے اور
کہا حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ
وسلم سے کہ اگر مین جانتا کہ تحقیق آپ سنتے ہین تو البتہ آراستہ کرتا مین قرات کو اور
بطول اسناد مروی ہی حکایت ابو بکر بن داؤد دینوری رحمہ اللہ سے کہا کہ مین
ایک جنگل مین تہا سو پہونچا مین ایک گروہ کے نزدیک قبائل عرب سے کہ ضیافت کی ایک
نے اون گروہ سے میری سو دیکہا مینے اوسکا ایک سیاہ غلام قید وہان اور دیکہا
مینے اونٹون کو مردہ صحن گہر مین پس کہا مجہہ سے اوس غلام نے کہ تم آج کی رات مہمان
اور میرے مالک کے نزدیک گرامی ہو تو میری سفارش کرنا کہ وہ
تمہاری سفارش رد نکریگا پس کہا مینے صاحب خانہ سے کہ مین کہانا نہ کہاؤنگا
جب تک کہ تو رہا کرے اس غلام کو تو اوسنے جواب دیا کہ اس غلام نے فقیر اور محتاج کر دیا
مجہے اور برباد کیا مال میرا پس مینے اسکی حقیقت اوس سے دریافت کی تو کہا اوس نے اور
جواب دیا کہ یہہ غلام خوش آواز ہی اور مین اپنا گزارہ ان اونٹون سے کرتا تہا سو لادا
اسنے اونپر بوجہ بہاری اور گایا اونکے واسطے راگ حدا تو کاٹا اونہون نے راستہ تین
روز کا ایک دن مین پس جبکہ اوتارا اونپر سے بار تو مر گئے وہ سب لیکن بغیر مین نے
بخشا اوسے تمکو اور کہولدی غلام سے قید پہر جبکہ صبح ہوگئی تو چاہا مینے کہ سنون اوسکی

آمانا اوس سوال کیا مالک نے اسکا اور امر کیا اوسنے غلام کو کہ کے حدار واسطے ان اونٹون
کے جو وہان کنوئے پر تھے اور پانی بھرتے تھے سو کہا اوسنے راگ حدار اور گرے اونٹ
اپنے موہون پر اور توڑ ڈالین رسیان اپنی اور مین گمان نہین کرتا کہ مینے سنی کوئی
آوازا اوس سے بہتر اور گرا مین اپنے مونہہ کے بل ہانتک کہ اوسنے اشارہ کیا غلام کو خاموشی کا اور
کہا حضرت جنید رحمہ اللہ نے کہ کیا حال ہے انسان کا کہ ہوتا ہے راہ یاب اور جبکہ سنتا ہے
راگ تو اضطراب کرتا ہے تب فرمایا کہ تحقیق اللہ تبارک و تعالی نے جبکہ مخاطب کیا ذریہ
کو میثاق اول مین ساتھہ قول أَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ کے تو سلب کیا شیرینی اس کلام نے
ارواح کو سو جبکہ سنتے ہین سماع تو تحریک دیتا ہے وہ ذکر اونکو اور سنا مینے اوستاد ابو
علی رحمہ اللہ سے کہ کہتے تھے سماع تین حال پر ہے ایک حرام ہے اور یہہ عوام کا سماع ہے اسواسطے
انکے نفس بحال خود باقی ہوتے ہین اور دوسرا مباح ہے اور یہہ زاہدونکا ہے اسواسطے
کہ اونکو مجاہدہ حاصل ہوتا ہے اور تیسرا مستحب ہے اور یہہ ہم لوگونکا یعنی صوفیہ صحابی کا
ہے اسواسطے کہ انکا دل زندہ ہوتا ہے اور سنا مینے اوستاد ابو علی رودباری رحمۃ اللہ علیہ سے
کہ حارث محاسبی رحمۃ اللہ کا قول نقل کرتے تھے کہ تین چیزین ایسی ہین کہ اگر وہ ملین
تو اوسنے نفع نہ دی حاصل کیا جاوے اور ہمنے اونکو گم کیا ہے یعنی ہمکو وہ نہین ملتی ہین
ایک خوبصورتی ہے جو امن اور صیانت کے ساتھہ ہو دوسرے خوش آوازی جو دیانت کے
ساتھہ ہو تیسرے بہتر برادری جو وفاداری کے ساتھہ ہو اور پوچھا گیا حضرت ذوالنون
مصری رحمۃ اللہ سے حال خوش آوازی کا تو فرمایا کہ یہہ مخاطبات اور اشارات ہین کہ ودیعت
رکہا ہے اوسکو اللہ تعالی نے واسطے ہر طیب اور طیبہ کے اور دوسری بار پوچھا گیا تو فرمایا
کہ سماع ایک وارد حقانی ہے کہ جنبش دیتا ہے دلونکو طرف حق کے سو جو کوئی کہ سنے اوسکو

ساتھ حق کے وہ محقق ہی اور جو کوئی کہ سنے اوسکو ساتھ نفس کے وہ زندیق ہی اور فرمایا
حضرت جنید رحمہ اللہ نے کہ نازل ہوتی ہی رحمت الٰہی فقرا پر تین مقام مین ایک وقت سماع
کے کیونکہ یہہ لوگ نہین سنتے مگر حق سے اور نہین کھڑے ہوتے مگر وجد سے دوسرے وقت
کھانا کھانے کے کیونکہ یہہ لوگ نہین کھاتے مگر فاقہ سے تیسرے وقت ہمکلامی علم کے کیونکہ
یہہ لوگ تذکرہ نہین کرتے مگر صفت اولیا کا اور فرمایا اونھون نے کہ سماع فتنہ ہی اوس
شخص کو کہ طالب ہو اسکا اور حکایت کیا گیا ہی انسے کہ فرمایا سماع کو احتیاج تین چیز کی
ہی ایک وقت دوسرے مکان تیسرے برادران کی اور پوچھا گیا حضرت شبلی رحمہ اللہ
سے حال سماع کا تو فرمایا کہ ظاہر اوسکا فتنہ ہی اور باطن اوسکا عبرت ہی سو جو کوئی کہ جانتا
ہو اشارہ تو حلال ہی اوسکو سماع ورنہ وہ شخص طالب فتنہ کا ہی اور پیش ہوا ہی واسطے
بلا کے اور کہا گیا ہی کہ لایق نہین ہی سماع کا مگر وہ شخص کہ نفس اوسکا مردہ ہو اور قلب
زندہ ہو اور نفس اوسکا ذبح کیا گیا ہو ساتھ شمشیر مجاہدہ کے اور دل زندہ ہو ساتھ
نور موافقت کے اور پوچھا گیا ابو یعقوب نہرجوری سے حال سماع کا تو فرمایا کہ ایک حال
ہی کہ شروع کراتا ہی رجوع کو طرف اسرار کے بحیثیت احتراق کے اور کہا گیا ہی کہ سماع لطیف
غذا ہے روحانی ہی واسطے اہل معرفت کے اور سنا مینے اوستاد ابو علی رحمہ اللہ سے کہ کہتے
تھے کہ سماع حرام ہے مگر جو کہ موافق شرع اطہر کے ہو اور حماقت ہی مگر جو کہ حق سے ہو اور فتنہ ہی
مگر جو کہ عبرت سے ہو اور کہا گیا ہی کہ سماع دو قسم ہے ایک سماع بشرط علم اور صحو کے ہی پس
شرط ایسی سامع کی ہی معرفت اسامی اور صفات کے ورنہ واقع ہوگا کفر محض مین اور
دوسرا بشرط حال کے ہی پس شرط ایسے سامع کی ہی فانی ہونا اپنے احوال بشریہ سے اور صحو
ہونا آثار حظوظ سے بسبب ظہور احکام حقیقت کے اور حکایت کیا گیا احمد بن ابی الحواری سے

کہ کہا پوچھا مینے ابو سلیمان سے حال سماع کا تو کہا کہ دوستی اگر ہو تو یہہ دوست تر ہے میرے
نزدیک اس سے کہ ایک سی ہو اور پوچھا گیا ابو الحسین نوری سے حال صوفی کا تو کہا صوفی
وہ ہی کہ جو سنے سماع کو اور اختیار کرے اسباب کو اور پوچھا گیا ابو علی رودباری سے حال سماع
کا ایک روز تو کہا کہ اے کاش خلاص ورہائی پا دین ہم اوس سے بالتمام سنا مینے شیخ
ابو عبدالرحمن سلمی سے کہ کہتے تھے سنا مینے ابو عثمان مغربی سے کہ کہتے تھے جو شخص کہ
دعوی کرے سماع کا اور نہ سماع کرے صوت طیور پیر اور آواز کواڑ پر اور آواز ہوا پر تو
وہ مدعی فریبی ہے سنا مینے ابو حاتم سجستانی سے کہ کہتے تھے سنا مینے ابو نصر السراج سے
کہ کہتے تھے کہ سنا مینے ابو الطیب احمد بن مقاتل عکی سے کہ کہتے تھے کہا جعفر نے کہ تھا ابن
زیری اصحاب جنید رحمہم اللہ سے ایک شیخ فاضل سو اکثر حاضر ہوتے تھے موضع سماع میں
تو اگر خوش آتا تھا اونکو کچھ تو بچھا لیتے تھے اپنے تہ بند اور بیٹھتے تھے اوسپر اور کہا گیا ہے کہ
صوفی مع اپنے قلب کے ہے اگرچہ خوش آوے اور کہا گیا کہ سماع واسطے ارباب قلوب کے نہیں
لئے شیخ اور اوٹھایا جوتا اپنا اور سنا مینے محمد بن حسین سے بطول اسناد کہ پوچھا گیا حضرت
رویم سے حال وجد صوفیہ کا وقت سماع کے تو جواب دیا کہ وہ مشاہدہ کرتے ہیں اون
معانی کا کہ جو غائب ہیں غیر اونکے سے تو اشارہ کرتے ہیں طرف اونکے سماع کہ متوجہ ہو طرف
میرے پس نعمت دیجاتی ہے ساتھہ اونکے خوشی سے پھر واقع ہوتا ہے حجاب تو عود کرتا ہے
یہہ سرور طرف بکا اور گریہ کے پس بعض کپڑے پھاڑتے ہیں اور بعض چیخ مارتے ہیں اور
بعض روتے ہیں اور ہر آدمی اپنے قدر اور اندازہ پر ہے اور بطول اسناد مروی ہے
حصیری سے کہ کہا اونہوں نے اپنے بعض کلام میں میں کیا کرتا ہوں ایسا سماع کہ
منقطع ہو جاوے جو وقت کہ منقطع کرے اوسکو کہ تو والا چاہیے کہ ہووے سماع اوسکا متصل غیر منقطع

اور کہا اونہون نے کہ چاہیے کہ ہو تشنگی دائم اور شرب دائم اور جسقدر شرب اور پینا زیادہ
ہو اوسیقدر پیاس بڑہتی جاوے اور آیا ہی مجاہد رحمہ اللہ سے تفسیر اس قول الہی
تعالے مین فہم فی روضۃ یحبرون ۔ یہہ کہ یحبرون کے معنی سماع کے ہین جو
حور العین سے ایسے الفاظ کے مانند ہوگا نحن الخالدات فلا نموت ابدا ونحن
الناعمات فلا نبوس ابدا اور کہا گیا ہی کہ سماع تمسخر ہے اور وجد ارادۃ الی الحق ہے
اور باسناد ابو عثمان مغربی سے مروی ہی کہا کہ دل اہل حق کے حاضر ہوتے ہین اور
کان انکے کشادہ ہوتے ہین اور اسے نہین سنا کہ قول ابو سہل صعلوکی کا نقل کرتے
تہے کہ سماع سننے والا درمیان حجاب اور تجلی کے ہوتا ہی پس حجاب واجب کرتا ہی لہب اور
شعلہ زنی کو اور تجلی موجب ہوتی ہی راحت پانے کو اور حجاب سے پیدا ہوتے ہین حرکات
مریدین کے اور یہہ مقام ضعفا اور عجز کا ہی اور تجلی سے پیدا ہوتا ہی سکوت واصلین کا اور
یہہ مقام استقامت اور تمکین کا ہی اور یہی ہی صفت حضور کی کہ نہین ہی اسمین مگر محو ہونا
نیچے واردات ہیبت کے فرمایا اللہ تعالے سبحانہ نے فلما حضروہ قالوا انصتوا کہا ابو عثمان
نے کہ سماع تین وجہ پر ہی ایک وجہ واسطے مریدون کے اور مبتدیون کے ہی کہ وہ ساتھہ اس
سماع کے طالب ہوتے ہین احوال شریفہ کے مگر اسمین انپر خوف فتنہ اور ریا وغیرہ کا ہوتا
ہی اور دوسری وجہ واسطے صادقون کے ہی کہ وہ ساتھہ اس سماع کے طالب ہوتے ہین
زیادتی کے اپنے احوال شریفہ مین اور حاصل کرتے ہین اس سماع سے وہ جو موافق
ہو انکی اوقات کے اور تیسری وجہ واسطے اہل استقامت کے ہی عارفون سے سو یہہ گروہ
اسکو نہین اختیار کرتے اللہ سبحانہ تعالے پر یعنی کسی چیز کو درمیان اوس چیز کے کہ
جو وارد ہوا انکے قلوب صافیہ پر حرکت اور سکون سے اور بطول اسناد مروی ہی ابو علی

سماع تین

رودباری ہے قول ابو سعید خراز رحمہم اللہ کا کہ جو شخص کہ دعوی کرے مغلوب ہونے
اپنے کا باوجود فہم کے یعنی سماع مین اور یہہ کہ حرکات بالک ہین اسکے یعنی بے اختیار صادر
ہوتے ہین تو نشانی اسکے صدق کی یہہ ہے کہ تحسین کرین اسکی وہ اہل مجلس کہ نہین اسنے
وجد کیا ہی کہا شیخ ابو عبدالرحمن نے کہ ذکر کیا مینے اس حکایت کو ابو عثمان مغربی سے تو فرمایا
انہون نے کہ یہہ نشانی صدق کی ادنی ہی بلکہ علامت صحیحہ یہہ ہی کہ نہ باقی رہی مجلس مین کوئی
اہل حق مگر کہ انس حاصل کرے ساتھہ اسکے اور نہ باقی رہی کوئی اہل باطل مگر کہ وحشت حاصل
کرے اس سے کہا بندار بن حسین رحمہ اللہ نے کہ سماع تین وجہ پر ہی بعض کا سماع بالطبع ہوتا ہی
اور بعض کا بالحال اور بعض کا بالحق ہوتا ہی پس انہین سے جو کہ سامع بالطبع ہی تو اوسکے شریک
سب خاص اور عام ہین اسواسطے جبلت بشری یہی لذت پاتا ہی ساتھہ آواز خوش کے اور
جو کہ سامع بالحال ہی تو وہ تامل کرتا ہی اوسمین کہ جو وارد ہوا سپر ذکر عتاب اور خطاب اور وصول
اور ہجر اور قرب اور بعد اور افسوس گذشتہ اور تشنگی آیندہ اور وفا عہود اور تصدیق
وعید اور توڑنے پیمان اور ذکر قلق اور اشتیاق اور خوف فراق اور فرحت وصال
وغیرہ سے اور جو کہ سامع بالحق ہی پس وہ سامع باللہ اور سامع للہ ہی اور وہ نہین موصوف
ہوتا ساتھہ ان احوال کے کہ جو مخلوط ہین ساتھہ حظوظ بشریہ کے کیونکہ وہ حظوظ باقی
ہین ساتھہ اپنے اسباب اور علل کے پس وہ یعنی سامع بالحق سامع ہین حیثیت صفائی
توحید حق سے نہ حظ سے اور کہا گیا ہی کہ اہل سماع تین طبقہ پر ہین ایک طبقہ ابناء حقائق
ہین کہ یہہ رجوع کرتے ہین اپنے سماع مین طرف مخاطبہ کرنے حق کے کہ انکو ہی اور دوسرا طبقہ
وہ ہی کہ یہہ مخاطب کرتے ہین حق تعالے کو ساتھہ اپنے دلون کے ساتھہ اون معانی
کے کہ جسکا سماع کرتے ہین اور طلب کرتے ہین ساتھہ صدق کے اوسمین کہ اشارہ کرتے

ہین ساتھہ اوسکے طرف خداوند کریم کے اور تیسرا طبقہ وہ فقیر مجرد ہین کہ اونہون نے قطع کیا ہی تعلقات کو دنیا اور آخرت سے اور سماع کرتے ہین یہہ ساتھہ خوشی قلوب اپنی کے اور یہہ طبقہ قریب تہا اونہین کا ہی طرف سلامتی کے اور مروی ہی کہ پوچھا گیا ابوعلی رودباری رحمہم اللہ سے حال سماع کا تو کہا کہ یہہ مکاشفہ اسرار کا ہی طرف مشاہدہ محبوب کے اور پوچھا گیا خواص رحمہ اللہ سے کہ کیا حال ہی آدمی کا کہ حرکت کرتا ہی نزدیک سننے غیر قران مجید کے ایسا کہ نہین وجد کرتا سننے قرآن مجید مین تو جواب دیا کہ اسواسطے کہ سننا قرآن مجید کا ایک صدمۂ عظیم ہی کہ ممکن نہین کسی ایک کو یہہ کہ حرکت کرسکے اوسمین بسبب شدت غلبہ اوسکی کے اور سننا قول کا راحت پاتا ہی تو اسمین حرکت کرتا ہی اور عبدالرحمن رازی رحمہ اللہ نے قول حضرت جنید رحمہ اللہ کا نقل کیا کہ جب وقت کہ دیکھے تو مرید کو کہ وہ دوست رکہتا ہی سماع پس جان لے کہ اسمین بقیہ بطالت کا ہی اور قول سہل بن عبداللہ رحمہ اللہ کا ہی کہ سماع ایک علم ہے کہ مستاثر ہی ساتھہ اسکے خاص اللہ پاک کہ اسکو بجز اوسکے کوئی نہین جانتا اور منقول ہی کہ حضرت ذوالنون مصری رحمہ اللہ جبکہ پہونچے بغداد مین تو جمع ہوئے انکے پاس تمام صوفی اور اونکے ساتھہ قوال بہی تہا تو سب نے آپسے اجازت چاہی کہ قوال آپکے روبرو کچہہ کہے پس آپنے اجازت دی تو شروع کیا یہہ قول **شعر**

| | |
|---|---|
| صغیرۃ ھواک عذبنی | فکیف بہ اذا احتنکا |
| وبعد رضاک تقتلنی | وقتلی لا یحل لکا |
| فانت جمعت من قلبی | ھوی قد کان مشترکا |
| الا تری لمکتئب | اذا ضحک الخلی بکا |

پس کہڑے ہوگئے ذوالنون اور گرے اپنے مونہہ کے بل اور خون ٹپکتا تہا اون کی

پیشانی سے مگر نہین گرتا تمام زمین پر پہر کہڑا ہوا ایک اور شخص اوس گروہ سے کہ وجد کرنیکا
تو کہا اوسکو ذوالنون رحمہ اللہ نے اَلَّذِی یَرَاکَ حِیْنَ تَقُوْمُ پس بیٹھہ گیا وہ شخص کہا
ابو علی رحمہ اللہ نے اس حکایت مین کہ تہے حضرت ذوالنون رحمہ اللہ صاحب اطلاع کے
اوس شخص پر کہ خبردار کر دیا کہ یہہ مقام مقام اوسکا نہین ہی اور تہا وہ شخص صاحب انصاف
کا کہ قبول کیا اوسنے یہہ اور لوٹ کر بیٹھہ گیا اور منقول ہی کہ ملک مغرب مین دو شیخ تہے اور
اونکے اصحاب اور شاگرد تہے کہ ایک کا نام جبلہ تہا اور دوسرے کا نام زریق تہا تو ملاقات
کی زریق نے ایک روز مع اپنے یارون کے پس پڑہا ایک شخص نے یاران زریق سے کچہہ تو
چیخ ماری ایک نے یاران جبلہ سے اور مر گیا پہر جبکہ صبح ہوئی تو کہا جبلہ نے زریق سے کہ کہان
ہے وہ شخص جسنے پڑہا تہا کل کے روز اور چاہیے کہ پڑہے آج بہی کوئی آیت پس پڑہی
اوسنے ایک آیت اور چیخ ماری جبلہ نے سو مر گیا پڑہنے والا تو کہا جبلہ نے کہ ایک بدلا ایک
کے اور ابتدا کرنیوالا ظالم تر ہی اور پوچہا گیا ابراہیم مارستانی سے حال حرکت کرنیکا وقت
سماع کے تو کہا کہ پہونچا ہی مجہے یہہ کہ تحقیق حضرت موسی علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام وعظ
فرماتے تہے بنی اسرائیل مین پس پہاڑا اونمین سے ایک نے قمیص اپنا تو وحی فرمائی اللہ تبارک
وتعالی نے کہ کہو تم اوس سے کہ پہاڑ واسطے میرے دل اپنا اور مت پہاڑ کپڑا اپنا اور پوچہا
ابو علی مغربی نے حضرت شبلی رحمہ اللہ سے اور کہا کہ اکثر ہوتی ہی میرے کان مین آیت کتاب
عزوجل کی تو کہینچتی ہی مجہے اوپر ترک کرنے اشیا کے اور اعراض کرنے کے دنیا اور پہر رجوع کرتا
ہون طرف اپنے احوال اور لوگون کے پس کہا حضرت شبلی رحمہ اللہ نے وہ جو جذب کرتا
ہی تجہے طرف اپنے پس وہ الطاف اور انعطاف ہین اوس سے تجہپر اور وہ جو واپس ہوتا ہی تیرے
نفس پر پس وہ شفقت ہی اوس سے تجہپر اسواسطے کہ ہنوز تمہکو مرتبہ بری ہونے اور انقطاع طاقت

اور قوت سے توجہ الی اللہ مین صحیح نہین ہوا ہی اور منقول ہی حضرت شبلی رحمہ اللہ سے
کہ آپ ایک رات مسجد مین تہے ماہ رمضان مین اور نماز پڑہتے تہے پیچہے اپنے امام کے کہا
راوی نے کہ مین اونکے پہلو مین کہڑا تہا کہ امام نے پڑہا وَلَئِن شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ
بِالَّذِي اَوْحَيْنَا اِلَيْكَ تو چیخے آپ ایک چیخنا کہ مین سمجہا کہ انکی روح پرواز کر گئی اور
وہ تڑپتے تہے اور کہتے تہے کہ اسی طرح پر خطاب کیا جاتا ہی احباب کو مکرر کرتے تہے اسکو
بہت بار اور حکایت ہی حضرت جنید رحمہ اللہ سے کہا کہ مین گیا ایکبار روز حضرت سری
سقطی رحمہ اللہ کے نزدیک اور دیکہا وہان ایک شخص بیہوش پڑا ہوا تو مینے اوسکا حال
دریافت کیا کہا کہ اسنے سنا تہا ایک آیت کو کتاب اللہ عز وجل سے پس کہا مینے کہ پڑہی جاے
اسپر وہی آیت دوبارہ سو پڑہی گئی اور اوسکو افاقہ بہی ہو گیا پس کہا مجہہ سے کہ تمنے
یہہ کہان سے جانا تو کہا مینے کہ تحقیق پیراہن حضرت یوسف علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام
کا گئی تہین بسبب اسی کے آنکہین حضرت یعقوب علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کی اور
پہر بعد مین لوٹ کر بہی اسی سبب سے بینا ہوئین تو اسکو مجہہ سے اونہون نے پسند کیا اور
منقول ہی کہ ایک جوان حضرت جنید رحمہ اللہ کی صحبت مین رہا کرتا تہا اور جب کبہی
کہ سنتا تہا کچہہ ذکر سے تو چیخ مارا کرتا تہا تو کہا اوسکو حضرت جنید رحمہ اللہ نے ایک روز
کہ اگر پہر تونے ایسا کیا تو ہماری صحبت مین مت آنا پس وہ جب سنتا تہا کچہہ تو متغیر
ہوتا تہا اور اپنا نفس ضبط کرتا تہا یہانتک کہ ہر بن مو سے قطرے ٹپکتے تہے پس ایکروز اوسنے
ایک چیخ ماری اور نکل گئی جان اوسکی اور منقول ہی ابو الحسن دراج رحمہ اللہ سے کہا کہ مینے
ارادہ کیا جانیکا پاس یوسف بن الحسین رازی کی بغداد سے پس جبکہ داخل ہوا مین شہر
رے مین تو تلاش کیا مینے اونکا مکان سو جو کوئی کہ مین اوس سے تلاش کرتا تہا کہتا تہا

مجہ سے کہ تو کیا کریگا اوس زندیق کو یہانتک کہ یہہ بات سنتے سنتے میرا سینہ تنگ ہوگیا
اور یہانتک کہ مینے ارادہ لوٹنے کا کیا پس شب باشی کی مینے ایک مسجد مین اوس رات اور
کہا مینے یعنی اپنے دل مین کہ مین آخر اس شہر تک آیا ہون اور کچہہ نہین تو انکی زیارت
ہی کر لینا چاہیے پس لگا مین پوچھنے یہانتک کہ پہونچا مین ایک مسجد مین کہ وہ اونکی
محراب مین بیٹہے تہے اور اونکے روبرو رحل پر قرآن مجید رکہا تہا کہ تلاوت کرتے تہے
اور وہ ایک شیخ تہے خوبصورت اور خوبصورت ریش والے تو نزدیک ہوکر سلام کیا مینے اور
جواب دیا اونہون نے سلام کا اور پوچھا کہ تم کہان سے آئے مینے کہا کہ مین بغداد سے بارادہ
زیارت شیخ کے آیا ہون پہر کہا اونہون نے کہ اگر راستے کے بعض شہرون مین کوئی کہتا کہ
تم یہان ٹہیرو ہمارے پاس کہ ہم تمکو مکان یا چوکری خرید کر دینگے تو آیا تمکو یہہ بات تیری
زیارت سے مانع ہوتی مینے کہا کہ یا سیدی ابہی تک تو خداوند کریم نے میرا امتحان ایسا نہین فرمایا
اور اگر ایسا ہوتا تو نہین معلوم کہ مین کیا کرتا پہر کہا کہ تجہے کیا خوش آتا ہی کہ کہے تو کچہہ مینے
کہا ہان اور کہا مینے یعنی بالحان شعر

| رایتک تبنی دائبا فی قطیعتی | | ولو کنت ذا حزم لهدمت ما تبنی |
|---|---|---|

پس بند کر دیا اونہون نے مصحف مجید اور لگے رونے یہانتک کہ تر ہوگئی ڈاڑہی اور
کپڑے اونکے اور یہانتک کہ مجہے رحم آیا اونکے شدت رونے پر پہر کہا کہ اے فرزند مت
ملامت کر تو اہل ری کو اونکے کہنے پر کہ یوسف بن حسین زندیق ہی اور حالانکہ وقت نماز سے
اِسوقت تک مین پڑہتا تہا قرآن مجید اور نہ گرا میری آنکہہ سے ایک قطرہ اور تحقیق کہ قائم ہوئی
مجہپر قیامت اس بیت سے اور منقول ہی انہین دراج رحمہ اللہ سے کہا کہ مین اور ابن
قرطی جاتے تہے دریا دجلہ پر درمیان بصرہ اور ابلہ کے کہ ناگاہ وہان ایک محل بلند اور

بہتر تہا اور ایک اوسمین جھروکا تھا اور اوسمین ایک شخص تہا کہ اوسکے روبرو ایک چہوکری گارہی تہی اور کہہ رہی تہی شعر

| کل یوم تتلون غیر ھذا بک اجمل | | فی سبیل اللہ ود کان منی لک یبذل |
|---|---|---|

اور ناگاہ ایک جوان نیچے جھروکے کے تہا کہ اوسکے ہاتھہ مین ایک لوٹہ تہا اور گدڑی پہنے ہوا تہا وہ سنتا تہا پس کہا اوسنے اے لونڈی تجھکو اپنے مولی کی زندگی کی قسم کہ اس ثانی مصرعہ کو پہر لوٹا کل یوم تتلون غیر ھذا بک اجمل سو لوٹایا اوسنے یہہ مصرع تو کہا فقیر نے کہ قسم ہی خدا کی یہہ حال میرے تلون کا ہی ساتھہ حق کے اور ماری ایک چیخ اور مرگیا پس کہا مالک محل نے چہوکری سے کہ تو لوجہ اللہ آزاد ہی اور نکلے اہل بصرہ اور فارغ ہوئے اوسکے کفن اور نماز اور دفن سے تو کہڑا ہوا مالک محل کا اور کہا کہ تم لوگ بہچے کیا نہین جانتے مین تمکو شاہد کرتا ہون کہ جو چیز میری ملک ہے وہ خدا کی ہی اور جو مملوک میرے ہین وہ آزاد ہین پہر تہہ بند باندہا ایک اور چادر اوڑہی ایک اور صدقہ کردیا محل اور خود چلا گیا اور نہین دیکہا گیا بعد اسکے وہ اور نہ سنی گئی اوسکی کچہہ خبر اور منقول ہی کہ ابو سلیمان دمشقی نے کسی کوچہ گرد سے سُنا کہ وہ کہتا تہا یا سعتر بری تو گر پڑے وہ بیہوش پس جبکہ افاقہ ہوا اونکو تو اسکی کیفیت دریافت کی گئی پس کہا اونہون نے کہ مین سمجہا کہ یون کہتا ہی اسع تری بری اور منقول ہی عتبۃ الغلام نے سنا ایک شخص سے کہ کہتا تہا سبحان رب السماء ان المحب لفی عناء تو کہا عتبہ نے کہ سچ کہا اور سُنا ایک دوسرے شخص نے یہی قول تو کہا کہ جہوٹ کہا تو ہر ایک شخص سماع کرتا ہی بحیثیت اپنے رتبہ کے اور منقول ہی رویم سے کہا کہ سوال کیا گیا اون مشائخ رحمہم اللہ سے جو بیٹہتے تہے سماع مین یعنی حال سماع کا تو کہا کہ مانند اون گلہ کے ہی کہ پڑے اوسمین بہیڑیا اور حکایت ہی ابو سعید خراز سے کہا کہ دیکہا مینے علی بن موفق

حالت سماع مین کہ کہتے تھے مجھے کھڑا کردو تو کھڑا کردیا اونکو پس کھڑے ہوگئے وہ اور وجد
کیا پھر کہا کہ مین شیخ زمانہ کا ہون اور کہا گیا ہے کہ کھڑے ہوئے رہتی ایک رات کو صبح تک
کہ کھڑے ہوتے تھے اور گرتے تھے اس بیت پر اور لوگ کھڑے رو رہے تھے **شعر**

| بالله فارد و فواد مکتئب | | لیس له من حبیبه خلف |
|---|---|---|

اور منقول ہے خادم سہل بن عبد اللہ رحمہ اللہ سے کہا کہ خدمت کی مینے انکی بہت برسون
تو نہین دیکھا مینے اونکو متغیر ہوتے نزدیک سماع کے بلکہ سنا کرتے تھے ذکر اور قرآن مجید
وغیرہ پھر جبکہ انکی آخر عمر ہوئی تو پڑہا اونکے روبرو اس آیت کو فَالْيَوْمَ لَا يُؤْخَذُ
مِنْكُمْ فِدْيَةٌ الآیۃ پس دیکھا مینے اونکو کہ متغیر ہوگئے اور لرزنے لگے اور قریب تھا گر پڑین
پھر جبکہ رجوع کیا حالت صحو کیطرف تو پوچھا مینے اونسے سبب اسکا تو فرمایا کہ اے حبیب پیرے
مین ضعیف ہوگیا ہون اور حکایت ہے ابن سالم سے کہا کہ دیکھا مینے ایک دفعہ دوسری
بار کہ انکے روبرو پڑہا اس آیت کو اَلْمُلْكُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ لِلرَّحْمٰنِ تو متغیر ہوگئے اور
اور قریب تھا کہ گر پڑین تو کہا مینے اونسے یہہ حال تب جوابدیا اونہون نے کہ مین ضعیف
ہوگیا ہون اور یہہ صفت ہے حضرات اکابر کی کہ نہین وارد ہوتا ہے اونپر کوئی وارد گو
قوی ہو مگر یہہ کہ وہ قوی تر ہوتا ہے اور سنا مینے شیخ ابا عبد الرحمن سلمی سے کہ وہ کہتے تھے
داخل ہوا مین اوپر شیخ عثمان مغربی کے اور پایا مینے کہ وہ ہلاتے تھے پانی کو کوئے سے چرخی
پر تب کہا اے عبد الرحمن آیا جانتا ہے تو کہ کیا کہتی ہے یہہ چرخی کہا مینے کہ نہین جانتا کہا کہ
کہتی ہے اللہ اللہ اور مروی ہے حضرت اسد اللہ الغالب جناب علی بن ابو طالب رضی اللہ
عنہ سے کہ سنی آپنے آواز ناقوس کی تو فرمایا آپنے اصحاب سے کہ تم جانتے ہو یہہ کیا کہتا ہے کہا
کہ نہین پس کہا آپنے کہ کہتا ہے یہہ کہ سبحان اللہ حقا ان المولی یبقی ابدا اور

منقول ہی کہ ایک جماعت صوفیۂ کرام رضی اللہ عنہم کی جمع تھی قزاز کے گھر مین اور اونکے
ہمراہ قوال تھے کہ وہ راگ گاتے تھے اور وجد کرتے تھے پس آئے اونپر ممشاد دینوری رحمۃ اللہ
علیہ تو یہہ لوگ خاموش ہو گئے تو فرمایا اونہون نے کہ تم رجوع کرو اپنے کام کیطرف جو کرتے
تھے کیونکہ اگر جمع ہون تمام دنیا کے ملاہی میرے کان مین تو نہ مشغول کرے میرے دلکو
اور نہ بدلے جو حال کہ مجھہ مین ہی اور منقول ہی ابو علی رودباری رحمۃ اللہ سے کہا کہ پہونچا
ہی ہمکو اس معاملہ مین مثل تیزی شمشیر یعنی دلیل قاطع کی کہ اگر ہم میل کرین کچھہ تو آگ مین
ہین اور منقول ہی کہ حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام وعظ فرمارہے تھی کہ چیخ
ماری اونمین سے ایک نے سو گھر کا اور جھڑکا اوسکو حضرت موسیٰ نے پس وحی فرمائی اللہ
تبارک وتعالیٰ نے کہ اے موسیٰ یہہ لوگ ساتھہ خوشبو میری کے خوشبودار ہوئے اور
بیچ محبت میری کے تباہ ہوئے اور بیچ وجد میرے کے چیخے سو تم مت منع کرو میرے بندونپر
اور منقول ہی کہ سنا حضرت شبلی رحمۃ اللہ نے کسی کہنے والیکو کہتا تھا الخیار عشرۃ
بدانق تو چیخ ماری اونہون نے اور کہا کہ جب خیار ایک دانگ کے دس ہوئین تو شرار
کا کیا حال ہوگا اور کہا گیا ہی کہ جسوقت راگ کرینگی حورین جنت مین تو لہراوینگے اشجار اور
کہا گیا ہی کہ تھے عون بن عبداللہ کہ امر کرتے تھے چھوکری کو جو اونکی تھی اور خوش آواز
تھی پس وہ گاتی تھی اپنی آواز دردناک کے ساتھہ یہانتک کہ روتے تھے لوگ اور پوچھا
گیا ابو سلیمان دارانی سے حال سماع کا تو فرمایا کہ جو دل کہ چاہے خوش آوازی کو تو وہ
ضعیف ہی علاج کیا جاوے اوسکا جیسے کہ علاج کیا جاتا ہی لڑکا جبکہ چاہتے ہین کہ وہ سو جاوے
پھر کہا ابو سلیمان نے کہ تحقیق خوش آوازی نہین داخل کرتی دلمین کچھہ مگر یہہ کہ حرکت
دیتی ہی اوس چیز کو کہ جو دلمین ہی کہا ابن ابو الجواری رحمۃ اللہ نے کہ سچ کہا واللہ ابو سلیمان

نے اور کہا حریری نے کو تو اربا نہین کے معنی ین کہ یعنی سننے والے اللہ تعالے سے
اور کہنے والے ساتھہ اللہ تعالے کے اور سوال کیا گیا بعض سے سماع کا تو کہا کہ یہ ایک
بجلی ہے کہ چمکجاتی ہے اور پہر دب جاتی ہے اور نور ہے کہ جھلک جاتا ہے اور پہر پوشیدہ ہوتا
ہے کیا مزہ دار ہے اگر باقی رہے اپنے صاحب کے ساتھہ ایک پلک مارنے تک پہر یہہ شعر پڑھا

| خطرت فی السر منہ خطرۃ | خطرۃ البرق ابتدا ثم |
|---|---|
| اضمحل ای زور لک لو قصدتہ | وھلم بک لو حقا فعل |

اور کہا گیا ہے کہ سماع میں حصہ تمام اعضا کا ہے پس جو کہ واقع ہو آنکہہ پر تو روتی ہے
اور جو کہ واقع ہو زبان پر تو چیخ مارتی ہے اور وہ جو واقع ہو ہاتہہ پر تو پہاڑتا ہے کپڑے
اور مارتا ہے طمانچہ اور وہ جو واقع ہو اوپر پاؤن کے تو ناچتا ہے اور کہا گیا ہے کہ ایک بادشاہ
عجم کا مرگیا تہا اور چہوڑا تہا اوسنے ایک لڑکا اپنا پس چاہا لوگون نے کہ بیعت کرین اوسسے
سو کہا کہ کیونکر ہم معلوم کرین اسکی عقل اور ذہن کو تو اتفاق کیا اسپر کہ بلاوین کسی قوال
کو کہ کہے وہ کچہہ تو اگر اسنے اچہی طرح سنا تو معلوم ہوجاویگی اسکی سمجہہ اور کیاست پس
لائے وہ قوال اور کہا قوال نے کچہہ تو ہنسنے لگا وہ بچہ دودہ پیتا تو بوسہ دیا سبنے اوسکے
روبرو زمین کو اور بیعت کی اوسسے اور منقول ہے ابو علی سے کہا کہ جمع ہوئے ایک جگہہ مین
ابو عمرو بن نجید اور نصر آبادی اور طبقہ پس کہا نصر آبادی نے کہ مین کہتا ہون کہ جب کہ
جمع ہو قوم اور کہے ایک اونمین کا کچہہ اور خاموش ہون باقی تو بہتر ہے اس سے کہ غیبت کرین
کسی کی پس کہا ابو عمرو نے کہ البتہ اگر غیبت کرے کسی کی تیس سال تو یہہ امر امید نجات بہتری
کا ہے تجہکو اس سے کہ ظاہر کرے تو سماع مین جو کچہہ نہین ہے تجہمین اور منقول ہے اوستاد ابو علی
سے کہا کہ لوگ سماع مین تین قسم پر ہین ایک متسمع ہے دوسرا مستمع ہے تیسرا سامع ہے پس متسمع

وہ ہے جو سُنے بمقتضا وقت کے اور مستمع وہ ہے جو سُنے ساتھ حال کے اور سامع وہ ہی جو سُنے ساتھ حق کے
اور پوچھا مینے اوستاد ابو علی دقاق سے مکرر کہ چاہتا تھا مین رخصت سماع کی تو وہ حیلہ کر دیتے
تھے ایسا کہ جو واجب کرے منع ہونا اوس سے پھر بعد تکرار کے فرمایا کہ تحقیق مشائخ رحمہم اللہ نے
کہا ہی کہ وہ سماع کہ جو جمع کرے تیرے دلکو طرف اللہ تعالے کے تو مضائقہ نہین اوسمین
اور مروی ہی باسناد طویل حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ وحی فرمائی اللہ تعالے
نے طرف حضرت موسی علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے کہ تحقیق مینے پیدا کیے ہین تجہمین
دس ہزار کان "تا آنکہ سُنا تو نے کلام میرا اور پیدا کین مینے دس ہزار زبان "تا آنکہ جواب دیا
تو نے اور محبوب ترین کامون کا طرف میرے اور قریب تر اونکا یہہ ہی کہ بہت پہونچاوے تو
درود اوپر حبیب میرے کے جو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ہین اور اونکی آل پر
اور کہا گیا ہے کہ دیکھا بعض نے جناب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو خواب مین تو فرمایا
کہ غلطی سماع مین اکثر ہوتی ہی اور منقول ہی باسناد طویل ابو حارث اولاسی سے کہا کہ دیکھا مینے
ابلیس کو خواب مین اوپر بعض چھتون اولاس کے اور مین بھی چھت پر تہا اور اوپر داہنے
اوسکے ایک جماعت تہی اور اوپر بائین اوسکے ایک جماعت تہی اور اونپر لباس
لطیف پاکیزہ تھے پس کہا ایک جماعت کو اونمین سے کہ کہو کچھہ سو کہا اونہون نے اور گایا
تو خوش آئی مجھے خوش آوازی اونکی یہانتک کہ مینے چاہا کہ اپنے کو چھت سے گرا دون پھر
اوسنے کہا ناچو سو ناچے وہ خوب ناچ پھر مجھہ سے کہا کہ اے ابو الحارث نہین پائی مین نے کوئی
چیز ایسی کہ بسبب اوسکے دخل پاؤن مین تم لوگونپر مگر یہہ اور مروی ہی عبد اللہ بن علی سے
کہا کہ بیٹھا مین ایک رات ساتھ حضرت شبلی رحمہ اللہ کے پس کہا قوال نے کچھہ سو چیخ ماری
حضرت شبلی نے اور وجد کیا تو کہا گیا اونسے کہ اے ابو بکر کیا ہوا تمکو درمیان اس جماعت کے

پہر کہڑے ہوئے اور وجد کیا اور کہا کہ مجھے دو نشے ہین اور دوسری مجلسونکو ایک نشہ ہے
مین مخصوص ہون انہین سے اکیلا اور منقول ہو ابو علی رودباری سے کہا کہ چڑہا مین
ایک محل پر پس دیکہا مینے ایک جوان خوبرو پڑا ہوا اور گرد اوسکے لوگ جمع تہے سو دریافت
کیا مینے حال اوسکا تو کہا اونہون نے کہ چڑہا تہا یہ اس محل پر اور ایک چہوکری یہ
گا رہی تہی شعر

| کبرت همت حین طمعت فی ان یراک | | وما حسبت لعین ان تری من قد راکا |
|---|---|---|

پس چیخ ماری اسنے ایک چیخ اور مر گیا یہانتک تمام ہوئی عبارت مترجم کتاب رسالہ قشیری
کی جو تحقیق سماع مین ایک باب لکہا ہو واللہ اعلم *
اب بیان ہے کتاب مقصد الحلم ترجمہ عین العلم کہ جو ترجمہ فقیر نے کیا ہو لکہا مصنف عین العلم
رحمہ اللہ نے نوین باب کتاب مذکور مین جو آفات اللسان کے بیان مین ہو تحقیق سماع
مین لکہا ہو کہ نظر اہل تحقیق کی اباحت اور حرمت سننے غنا مین بقول صحیح کے مطابق وے
اثر کے ہو دلونپر پس مستحب ہے اگر مشتاق کرے راگ سامع کو طرف حج اور غزا کے کہ جو واجب
ہوین بجالانا اوس وقت کے کہ یہہ واجب ہوں اور والدین اسکی اجازت دیوین
یا غالب ہو خوف ہلاک کا راستہ مین اور مثل اسکے دوسرے مواقع مین اگر ہوں اور یہہ
مستحب ہے راگ اگر اندوہگین کرے سامع کو تقصیرات دینے پر اور باعث ہو اوپر تدارک
اور مکافات اوسکے کے چنانچہ مروی ہو حضرت داؤد علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام سے
اور جیسے کہ پڑہتے ہین واعظ لوگ منبر پر اور یہی مستحب ہے اگر زیادہ کرے محبت مولیٰ تعالےٰ
کی اور مباح ہو اگر زیادہ کرے سرور سامع کا ایسی چیزمین کہ وہ سرور مباح ہو اوس چیز
مین مثل عیدین یا نکاح یا ولادت یا ختنہ یا حفظ قرآن مجید یا آنے مسافر کے کہ سرور

ایسے اوقات اور مقامات مین ماثور ہی سلف رحمہ اللہ سے اور بہی مباح ہی اگر مشتاق کری راگ طرف ملاقات بہائیون یا بی بی یا حماد کہ کے اور حرام ہی راگ اگر مشتاق کرے طرف زنا کے معاذ اللہ منہا یا اندوہگین کرے مردون پہ یا بلا اور مصیبت پر فرمایا اللہ تبارک و تعالے نے لکیلا تاسوا علی ما فاتکم یعنی اندوہ نکرو تم اوسپر جو فوت ہو چکا ہی اور ادنی رتبہ غنا کا اور راگ سننے کا یہہ ہی کہ واسطے شہوت نفس کے ہو اور یہہ دم شیطان سے ہوتا ہی کہ وہ طرف سننے کلام حسن اور جمال کے آتش شہوت کی تیز کرتا ہی اور بڑہکاتا ہی اور یہہ حرام ہی اور اس سے بڑہکر یہہ ہی کہ واسطے لہو اور بازی اور لذت پانے کے ساتھہ مجرد نغمہ کے ہو بغیر تحریک شہوت کے اور یہہ مباح ہی اور ہمیشگی اور مداومت مواظبت اسکی گناہ ہی اور اس سے بڑہکر وہ ہی کہ کبہی ہو واسطے آرام دینے نفس کے اور قطع کرنے ملال کے ہو کہ بسبب کثرت عبادات کے حاصل ہوا ہی اور یہہ مباح بلکہ مستحب ہی اور اس سے بڑہکر یہہ ہی کہ واسطے مقابلہ حال اپنے کے ہو بیچ اوس معاملہ کے جو اپنے مولے تعالے سے رکہتا ہی اور وصل اور قرب اور بُعد اور خطاب اور عتاب وغیرہ سے اور شرط ہی اس سماع مین رعایت کرنا شرع اطہر کا ساتھہ حمل کرنے معانی ابیات کو ایسی چیزون پہ کہ مناسب جناب اقدس الٰہی تعالے کے ہون اور بڑہکر سب مراتب سے یہہ ہی کہ محض واسطے محبت الٰہی تعالے کے ہو اور یہہ مرتبہ اوس کسی کیواسطے ہی کہ وہ فانی ہو اپنے حظ نفس سے اور غائب ہو غیر مولی تعالے سے یہانتک کہ ملاحظہ شہود اپنے سے ساتھہ حق تعالے کے بہی فانی ہو اور اس درجہ کو فنا البقا کہتے ہین اور اس سماع سے پیدا ہوتا ہی وجد اور وجد کہتے ہین اوس حالت کو کہ جو پیش آوے دل کے شوق اور خوف اور حزن اور قلق سے اور فائدہ دیتا ہی وجد صفائی قلب کا کدورات سی او حصول علم ربانی کا اور مکاشفہ کا اور بہت حالات ہین کہ جو حاصل ہوتے ہین وجد سے ایسے کہ ممکن نہین ہے تعبیر اور بیان

اونکا جیسے کہ قاصر ہو عبارت بیان کرنے فصاحت اور بلاغت سے اور تواجد یعنی بتکلف وجد
کرنا مذموم ہی اگر واسطے ریا اور نمود مخلوق کے ہو اور مذموم نہین ہی اگر بارادہ وصول کے
ہو طرف حقیقت کے بسبب وارد ہونے حدیث اللهم ارزقنی حبك وحب من یحبك وحب
عمل یقربنی الی حبك کے توسل فرمایا دعا مین ساتھہ طلب کرنے حب الٰہی اور حب دوستان
الٰہی اور حب اوس عمل کی کہ نزدیک کرے طرف حب الٰہی تعالیٰ شانہ کے اور وجد ایسا
عمل ہی کہ پہونچانیوالا ہی طرف محبت الٰہی کے پس دوستی اوسکی اگرچہ بتکلف ہو درست ہے بسبب
اوسکے کہ جو گذرا آداب تلاوت مین جائز ہونے تکلف گریہ سے بباعث مشاہدہ ہونے اس
بات کے کہ ہمیشگی ہونا ذکر ایک چیز کا اور دیکھنا طرف اوس چیز کے اور فکر کرنا اوسکے فضائل
مین پہونچاتا ہی انسان کو طرف عشق اوس چیز کے اور محکم کرتا ہی اوسکو دل مین یہانتک کہ
ممتنع اور دشوار ہوتا ہی خلاص ہونا اوس سے اور آداب سماع کے یہہ ہین کہ مغنی اونمین سے
نہو کہ حرام ہی نظر کرنا طرف اوسکے مثل امرد بے ریش اور عورت اجنبی کے مگر سامع ایسا بوڑہا ہو
کہ ایمن ہو اپنے نفس پر کہ فتنہ مین نہ پڑیگا جیسا کہ حکم بوسہ روزہ دار کا ہی اور نہو آلہ
غنا کا مزمار مثل رباب اور چنگ اور بربط اور طبلہ دراز تنگ درمیان کہ دونون طرف سے
کشادہ ہو اور رود اور نائی عراق کے کیونکہ یہہ چیزین شعار اور لوازم شرابخوارون کے
مین پس حرام ہین بسبب تبعیت شراب کے چنانچہ حرام ہی خلوت کرنا ساتھہ عورت اجنبیہ کے
اور نظر کرنا طرف ران اوسکی کے کہ مقدمات زنا سے ہی اور بسبب اسکے کہ مزامیر یاد دلاتا ہی
شراب کو اور مشتاق کرتا ہی طرف اوسکے مثل مزفت اور حنتم کے کہ ظروف شراب کے تہے جبکہ
شراب حرام ہوئی تو استعمال ان ظروف کا بہی ممنوع ہوا اور راگ مین کہ جو مزامیر کے ساتھہ
ہو تشبیہ ہے ساتھہ اہل فسق کے اور تشبیہ انکی حرام ہی چنانچہ حرام ہی تشبیہ جمع کرنے لوگون

اور حاضر کرنے آلات طرب اور برپا کرنے ساقی اور دَور کرنے پیالہ سکنجبین کے مثلاً اس جگہ
اشیاء مباح اس وضع سے بسبب تشبیہ انکی کے حرام ہین تو استعمال اشیاء مخصوصہ انکی کا بھی
حرام ہے بخلاف مثل دف اور طبل اور شاہین وغیرہ کے کہ معتاد اہل شرکے نہین ہین اور
باقی ہین اپنی اصل اباحت پر اور نہون وہ جو گاتے ہین آیات قرآن مجید کے کیونکہ
جائز نہین ہے قرآن مجید مین مد کرنا مقصور کا اور قصر کرنا ممدود کا کہ یہہ لازم ہے الحان
موسیقی مین واسطے موافق کرنے آواز کے اور جائز نہین ہے قرآن مجید مین منع کرنا اور
آیت سے کہ موافق مزاج سامع کے نہو مثل آیات معاملات اور حدود کے اور جائز نہین ہے
مقرون کرنا دستک اور دف بجانے کا ساتھہ پڑھنے قرآن مجید کے اور نہو حالت سماع
مین ایسی چیز کہ مشوش کرے دل سامع کو اور باز رکھے فراغ سے اور نہووے وہ
چیز کہ شاغل بزمان ہے مثل وقت نماز وطعام کے یا شاغل بمکان ہے مثل شارع عام
یا وہ جگہہ کہ اوسمین صورت قبیح یا رایحہ کریہہ ہووے یا وہ شاغل اخوان ہون جیسے حاضر ہونا
کسی ایسے متکبر کا کہ محتاج ہو سامع طرف رعایت کرنے حال اوسکے کے اور وہ کہ متکلف کرنیوالا
ہو ساتھہ رقص اور پارہ کرنے لباس کے کہ مشوش کرے خاطر حاضر ہونیوالے کو اور
وہ کہ تکلف کرنیوالا ہو اظہار زہد مین اور مفلس ہو باطن مین محبت مولی تعالے سے اور
وہ کہ عدیم الذوق ہو سماع مین اور وہ کہ جاہل ہو اور حمل کرے قول مغنی کو ایسے معنی
پر کہ جو لایق جناب مقدس الٰہی تعالے کے نہو اور وہ کہ آلودہ ہو دل اوسکا ساتھہ
محبت دنیا اور شہوت نفس کے اور وہ کہ نغمہ کو واسطے مجرد لہو کے سُنے اور آداب سماع
سے یہہ ہے کہ سُنے سماع کو ساتھہ حضور دل کے اور التفات نکرے دائین بائین اور سُننے
والون کیطرف بلکہ مشغول رہے ذات سے اور رعایت کرے اپنے دل کی اور وہ جو کشوف

ہوا دسیر حقایق اور معارف سے آدر ہیئے اور ہیئت تامل کرنیوالون کے مستغرق ہو کر اوپر
احتراز کرے اور سے کہ مشوش کرے دلکو کہانسی یا رجائی ور مونہہ سے منکرات مثل ہاتھہ پر
ہاتھہ مارنے اور حرکت کرنے سے ساتھہ ہاتھہ کے یا موافقت نغمہ سے اور رقص کرنا اور کپڑے
پہاڑنا مگر وہ شخص کہ مغلوب العقل ہووے اس حیثیت سے کہ اوسکا علم اپنے فعل کا نہو یا ملزم تو
ہو مگر طاقت منع ہونے کی نرکہتا ہو بسبب غالب اور طاری ہونے ایسے حال کے کہ باعث ہو سکے
حرکات اضطراری پر پس ایسی حالت مین معذور ہے چنانچہ غالب ہوا اوپر حضرت امیر المؤمنین
عمر رضی اللہ عنہ کے حمایت کرنا دین کا روز صلح حدیبیہ مین اور آپنے انکار صلح سے کیا
اور روز مرنے عبد اللہ بن ابی رئیس منافقون کے اوپر انکار کیا آپنے نماز گذارنے اور
دعا فرمانے جناب آنسرور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا اوسکے جنازہ پر اور کہڑے ہونے
جناب آنسرور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو اوسکی قبر پہ اور جیسے کہ غالب ہوئی ابی ج
رضی اللہ عنہ پہ محبت جناب آنسرور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی جسکے پیا انہون نے
خون آنسرور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا بعد حجامت کے ساتھہ قصد تبرک کے لیکن
وصف مغلوبیت کا ایک قسم کا قاصر ہونا ہے کہ قدر اہل کمال کی اس سے کہین بلند اور بالا ہے
خصوصا حضرات انبیا علیہم الصلوۃ والسلام کہ یہہ صاحب شریعت کے اور بسبب تکمیل مخلوق
کے مبعوث ہوئے ہین اگر یہہ مغلوب الحال ہوون تو تکمیل متعذر ہو اور آداب سماع سے یہہ ہے
کہ مساعدت اور موافقت کرے یا رون کی اوٹہنے اور اوتارنے عمامہ مین اگر عادت ہو
ان امور کی ان لوگون مین کیونکہ مخالفت کرنا امر معتاد مین سبب وحشت کا ہوتا ہے اور
خوش کرنا اہل مجلس کا ایسے کامون سے کہ ان سے نہی صریح نہین آئی ہے اور بعد سلف کے قوم
مین معتاد ہوئے ہین مستحب ہے اگرچہ بدعت ہو اور آداب سماع سے یہہ ہے کہ پوشیدہ کرے

سماع کو تاکہ اقتدا نکرین ساتہہ اسکے عوام اور مطلق مباح نہ جانین اور ظاہر مین منع کرے
عوام کو اوس سے کہ وہ ضرر کرتا ہی اکثر کو بجہت اجازت اوسکی کے ہوائے نفسانی پیدا اور چاہیے کہ
تخلف کرے حضور مجلس سماع سے وہ کوئی کہ کامل ہو معرفت اور محبت اور اوسکی بجہت غنی ہونے
اسکے کے محرک خارجی سے مگر یہہ کہ حاضر ہو بارادہ خوش کرنے اہل مجلس کے ساتہہ موافقت
انکی کے اور بارادہ تعلیم انکی کے ضبط کرنے جوارح کو حرکات ناموزون سے باوجود کمال
حال کے اور اولی اور اسلم تمام احوال مین اجتناب کرنا ہی سماع سے مطلق بسبب ہونے اختلاف
کے اس مسئلہ مین قدیم اور جدید مین اور نادر ہونے تحقیق شروط جواز کے بجہت دشواری
دریافت مکائد نفس اور شیطان کے فنعوذ باللہ من مکائدہ یہانتک تمام ہوئی
عبارت کتاب مقصد الحلم ترجمہ عین العلم کی واللہ اعلم اب شروع ہی ترجمہ عبارت کتاب
کشف المحجوب کا جو تصنیف ہی علی بن عثمان بن علی الجلالی غزنوی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ
کی اور نہایت معتبر اور معتمد کتاب ہے اور فقیر نے ان اوراق مین تمام باب اس کتاب کا
نقل کیا ہی کہ اسمین خاص مسئلہ سماع کا بہی مفصل معلوم ہو جاوے اور سوائے اسکے بعض فوائد
زوائد جو مناسب مقام کے ہین وہ بہی دریافت ہون کہ خالی فایدہ سے نہوگا۔
کشف الحجاب گیارہوان بیان سماع مین جان کہ اسباب حاصل ہونے علم کے پانچ ہین
ایک سننا دوسرے دیکہنا تیسرے چکہنا چوتہے سونگہنا پانچوین چہونا اور خداوند تعالی
نے واسطے دل کے یہہ پانچ دروازے پیدا کئے ہین اور ہر قسم کا علم ساتہہ ایک کے انمین سے
متعلق ہی جیسے کان کو علم ہی آوازون اور خبرونکا اور آنکہہ کو علم ہے رنگتون وغیرہ کا
اور ذائقہ کو علم ہی شیرین اور ترش کا اور ناک کو علم ہی خوشبو اور بدبو کا اور لمس کو
علم ہی سختی اور نرمی کا اور ان پانچ مین سے چار کو خاص ایک محل مین رکہا ہی یعنی سننا

کان مین اور دیکھنا آنکھہ مین اور سونگھنا ناک مین اور چکھنا زبان مین ہے اور ایک کو
تمام اعضا مین عام کیا ہی یعنی چھونا اور سختی نرمی معلوم کرنا اسواسطیکہ بغیر آنکھہ کے دیکھنا
اور بجز کان کے سننا اور بدون ناک کے سونگھنا اور سوا زبان اور تالو کے مزہ پانا
نہین ہوتا مگر تمام بدن سخت اور نرم اور سرد اور گرم کو پہچانتا ہی اور ادراک کا امکان
کے جائز ہی کہ یہہ ہر ایک تمام اعضا مین شائع اور عام ہون مثل لمس کے اور نزدیک
فرقہ معتزلہ کے روا نہین ہے کہ یہہ ہر ایک بغیر اپنے محل مخصوص کے ہو اور باطل ہی
قول اونکا ساتھہ دلیل حاسۂ لمس کے کہ اوسکا محل عضو خاص نہین ہی بلکہ یہہ تمام اعضا
مین عام ہین اور جبکہ ایک ایسا ہوا تو دوسرے بھی نہین ہی رد آئی اور اس مقام پر اسیقدر
مراد ہی لیکن اسقدر سے چارہ نہ تہا تحقیق بیان معانی کو پس یہہ چار حواس کہ ذکر اونکا
گذرا بغیر پانچوین کے کہ وہ کان ہی ایک حاسہ دیکھتا ہی کہ آنکھہ ہی اور دوسرا سونگھتا ہے
کہ ناک ہی اور تیسرا چکھتا ہی کہ ذائقہ ہی اور چوتہا چھوتا ہی کہ لمس ہے اور ممکن ہے کہ اس دیکھنے
مین عالم بدیع کے اور سونگھنے مین چیزون خوش کے اور چکھنے مین نعمتون عمدہ کے اور
چھونے مین چیزون نرم کے عقل کو دلیل ہو اور طرف خداوند کریم اوسکے کے راہ بتادی
کیونکہ جان لیگا کہ یہہ نو پیدا ہی اور محل تغیر ہے اور جو چیز کہ تغیر سے خالی نہو وہ نو پیدا
اور محدث ہی اور یہہ خالق تعالے ہی نہ اس قسم سے کہ مکون ہے اور آفریدگار اوسکا ممکن
ہے اور مخلوق مجسم ہے اور پیدا کرنیوالا جسم نہین ہے اور آفریدگار اوسکا قدیم ہی اور یہہ
حادث اور آفریدگار اوسکا نا متناہی ہی اور یہہ متناہی ہی اور آفریدگار اوسکا قادر ہے
سب چیزون اور سب کا مونپر اور عالم ہی سب معلومات کا اور تصرف اوسکا ملک مین
جائز ہی جو چاہے سو کرے پہچانے رسولون اور برہان اور دلائل صادق سے گرچہ

کچھہ اوسپر واجب نہین ہی اور باوجود معرفت کے ساتھہ کان کے اوسکی معلومات خاص بوجہ کان ہی کے نہین ہین اور اسی سبب سے ہی کہ اہل سنت والجماعت فضیلت رکھتے ہین سمع اور کان کی اوپر بصر اور آنکھہ کے معاملہ تکلیف اور احکام مین اور اگر کوئی مبطل اور مخطی یہہ کہے کہ کان مقام خبر کا ہی اور آنکھہ محل نظر کی یعنی اور اسی سے دیدار الٰہی ہوگا اور دیدار الٰہی تعالےٰ شانہ کا فاضل زیادہ ہی یعنی سننے سے تو ہم جواب دینگے کہ ہمنے ساتھہ کان کے جانا ہی کہ بہشت مین دیدار ہوگا کیونکہ بیچ جائز ہونے دیدار کے ساتھہ عقل کے حجاب کشف سے اولےٰ تر نہین ہی اور ساتھہ خبر کے جانا ہمنے کہ مومنون کو مکاشف کرینگے اور حجاب کو انکے اسرار سے اوٹھا دینگے تاکہ خداوند عز وجل کو دیکھین پس سمع اور کان فاضل ہوا بصر اور آنکھہ سے اور یہی تمام احکام شرع اطہر مبنی سماعت پر ہین اگر سمع نہوتا تو ثبوت اونکا محال ہوتا اور یہی انبیا علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام جبکہ مبعوث ہوئے تو اول زبان سے کہا یعنی اظہار نبوت اور دعوت کو کیا تاکہ جو لوگ سننے والے تھے وہ ایمان لائے پھر معجزے دکھائے اور اس دکھانے مین تاکید ساتھہ سمع کے بہی تہی اور بدین دلائل جس کسی نے کہ سماع کا انکار کیا گویا بالکل شرع کا انکار کیا اور اوسکا حکم اوپر اپنے مخفی کیا اور اب ہم پورا پورا اسکا حکم انشاء اللہ تعالےٰ ظاہر اور واضح کرتے ہین ؂

## باب بیان سماع قرآن مجید مین اور وہ جو متعلق ہی اوسکے

اولی تر تمام مسموعات کا دلکو ساتھہ فوائد کے اور سر کو ساتھہ زوائد کے اور کان کو ساتھہ لذات کے کلام خداوند عز وجل کا ہی اور مامور ہین تمام مومن اور مکلف ہین سب کافر

آدمی اور جنے سا تھ سننے کلام اللہ تعالےٰ مقتدر کے آدم منجملہ معجزات قرآنی سے ایک یہ
بہی ہی کہ اسکے سننے سے رقت عظیم ہوتی ہو یہانتک کہ کفار قریش کے رات کو چھپا کرتے تہے اور
جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نماز میں ہوتی تہو اور جو کچہ کہ آپ پڑہتے تہے وہ
سنتے تہے اور تعجب کرتے تہے جیسے نضر بن الحارث کہ بڑا فصیح انہین کا تہا اور عتبہ بن ربیعہ
کہ بلاغت میں سحر کرتا تہا اور ابو جہل بن ہشام کہ خطوط نمین بر ابین نظم کے پیدا کرتا تہا اور
مثل اسکے یہانتک کہ ایک رات جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ایک
سورہ پڑہ رہے تہے عتبہ بیہوش ہوا اور ابو جہل سے کہا کہ مجہے معلوم ہوگیا کہ یہہ کلام مخلوق
کا نہیں ہے اور اللہ تعالےٰ وتبارک نے جنو نکو یہہ پہنچایا یہانتک کہ گروہ گروہ آتے تہے اور
کلام خدا تعالےٰ کا حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے سنتے تہے چنانچہ قرآن
مجید میں فرمایا فَقَالُوْا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا پہر ہمکو خبر کیا قول جنون سے کہ یہہ قرآن
مجید راہ نمای تمہارے دلکو طرف راہ صواب کے اور فرمایا یَّهْدِیْۤ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ
وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا پس یہہ قرآن مجید نیک تر ہی اندروٹ پیندکے اور الفاظ او
سو جزا اور مختصر ترین دوسرے الفاظون سے اور امر اوسکے لطیف ترین اور امرونسے اور نہی
اوسکی زاجر تر ہی اور نہیون سے اور وعدہ اوسکے دلربا ترین تمام وعدون سے اور وعید
اوسکے جانگداز ترین تمام وعیدون سے اور قصے اوسکے سیر ترین تمام قصون سے اور امثال
اوسکی فصیح ترین سب مثالون سے ہزار ون دل ہین کہ اوسکے سماع کے شکار ہین اور ہزار ون
جان ہین کہ اوسکے لطائف کی لوٹ ہین عزیزان دنیا کو ذلیل کرتا ہی اور ذلیلان دنیا
کو عزیز جیسا کہ جناب عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے سنا کہ انکی بہن اور والدہ مسلمان ہوگئی
تو شمشیر برہنہ سے انکے قتل کا ارادہ کیا اور حق تعالےٰ نے لشکر اپنے الطاف کو گوشہ ہاے

سورہ طہ مین گہات بیٹہا یا جبکہ آپ اپنی بہن کے دروازہ پر آئے تو پڑہ رہی تہین طٰہٰ
مَا اَنزَلنَا عَلَیکَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰی اِلَّا تَذْکِرَۃً لِّمَنْ یَّخْشٰی تو انکی جان شکار اوسکے
دقائق کے ہوئے اور دل انکا بستہ اوسکا تو اونہون نے طریق صلح کا ڈہونڈہا اور لباس
جنگ کا اوتارا مخالفت سے موافقت پر آئے اور مشہور ہے کہ جب روبرو جناب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے یہہ آیہ پڑہی کہ اِنَّ لَدَیْنَا اَنْکَالًا وَّجَحِیْمًا وَّطَعَامًا
ذَا غُصَّۃٍ وَّعَذَابًا اَلِیْمًا تو آپ بیہوش ہو کر گرے اور کہتے ہین کہ کسی شخص نے روبرو
حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے یہہ آیہ پڑہی اِنَّ عَذَابَ رَبِّکَ لَوَاقِعٌ تو اونہون نے ایک
نعرہ مارا اور بیہوش ہوئے کہ اونکو اوٹہا کر گہر لیگئے اور ایک مہینہ متصل تک خوف وخشیت
الٰہی تعالےٰ سے بیمار رہے اور کہتے ہین کہ ایک شخص نے روبرو عبد اللہ بن حنظلہ رضی اللہ
عنہ کے یہہ آیہ پڑہی لَہُمْ مِّنْ جَہَنَّمَ مِہَادٌ وَّمِنْ فَوْقِہِمْ غَوَاشٍ تو اونپر رونا طاری
ہوا یہانتک کہ حکایت کرنیوالا کہتا ہے کہ مینے جانا کہ جان انسے جدا ہو لی پہر وہ کہڑے ہوئے
انسے کہا کہ اے اوستاد بیٹہو جواب دیا کہ ہیبت اسکی مجہے نہین بیٹہنے دیتی اور کہتے ہین کہ
روبرو حضرت جنید رحمہ اللہ کے یہہ آیہ پڑہی کہ لِمَ تَقُولُونَ مَا لَا تَفْعَلُونَ کَبُرَ
مَقْتًا عِنْدَ اللّٰہِ اَنْ تَقُولُوا مَا لَا تَفْعَلُونَ تو اونہون نے کہا کہ اے بار الٰہا اگر
ہمارا قول ہے تو بامداد اور عون تیری ہے اور اگر ہمارا فعل ہے تو بتوفیق تیری کے ہے
پس کہان ہے قول اور فعل تجہے اور حضرت شبلی رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ انکے روبرو یہہ
آیہ پڑہی وَاذْکُرْ رَّبَّکَ اِذَا نَسِیْتَ تو اونہون نے کہا کہ شرط یاد کی بہولنا نہین ہے
اور تمام عالم یاد مین ہے اور ایک نعرہ مارا اور بیہوش ہو جبکہ ہوش مین آئے تو کہا کہ تعجب ہے اوس دل سے کہ کلام اوسکا سنے
اور بیچارہ ہو اور تعجب ہے اوس جان سے کہ کلام اوسکا سنے اور نہ نکلے ایک نے گروہ مشائخ سے کہا ہے کہ ایکبار

مین کلام اللہ مجید پڑہتا تہا ہاتف نے آواز دی کہ نرم اور آہستہ پڑہ کہ چار شخص جنون کے
ہیبت اس آیت کی سے مر گئے ہین درویش نے کہا کہ مین دس برس سے قرآن مجید کو سوا اندر
نماز کے اور زیادہ مقدار جواز نماز سے نہین پڑہتا اور نہ سنتا ہون پوچہا کہ اسکا کیا
سبب ہے جواب دیا کہ اس خوف سے کہ مجہپر حجت ہو ایک روز مین نزدیک شیخ ابو العباس سقالی
رحمہ اللہ کے آیا اونکو پایا کہ وہ پڑہتے تہے یہہ آیہ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوكًا لَّا
يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ اور روتے اور نعرہ مارتے تہے یہانتک کہ مینے جانا کہ یہہ دنیا سے نجاتے
ہین تو مینے کہا کہ اے شیخ یہہ کیا حال ہے فرمایا کہ گیارہ برس ہوتے ہین کہ در وسیلہ یہانتک پہونچا
ہی اور یہان سے مین نہین گذر سکتا اور ابو العباس عطار رحمہ اللہ سے پوچہا کہ آپ ہر روز
کتنی آیتین قرآن مجید کی پڑہتے ہین فرمایا کہ پہلے اس سے رات دن مین دو ختم مین کیا کرتا
تہا اور اب چودہ برس ہوئے کہ سورہ انفال پر آج پہونچا ہون اور کہتے ہین کہ شیخ
ابو العباس قصاب رحمہ اللہ نے ایک قاری سے کہا اوسنے یہہ آیت پڑہی يَا أَيُّهَا الْعَزِيزُ
مَسَّنَا وَأَهْلَنَا الضُّرُّ وَجِئْنَا بِبِضَاعَةٍ مُّزْجَاةٍ پہر کہا کہ پڑہ قَالُوا إِن يَسْرِقْ
فَقَدْ سَرَقَ أَخٌ لَّهُ مِن قَبْلُ پہر کہا کہ پڑہ پہر کہا کہ اے بار الہا مین جفا مین زیادہ
ہون برادران یوسف علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام سے اور تو کرم مین زیادہ جناب
یوسف علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہی تو میرے ساتھ وہ کیجو کہ جو اونہون نے اپنے
بہائیون خطا کار سے کیا اور باوجود اسکے مامور ہین سب اہل اسلام مطیع اور خاموشی ساتھ
سننے قرآن مجید کے کیونکہ خدا تعالےٰ نے فرمایا ہے وَإِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوا لَهُ وَأَنصِتُوا
لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ یعنی سننا اور خاموش ہونا فرمایا مخلوق کو اوس حال مین کہ کوئی قرآن
مجید پڑہے اور بہی فرمایا الَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوبُهُمْ یعنی دل سننے والو

کلام حق تعالے کے پر خوف ہوتے ہین اور بہی کہا اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ تَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ
بِذِکْرِ اللّٰهِ ط اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ط یعنی آرام دل کا ذکر الٰہی تعالے
مین ہی اور مثل اسکے بہت سی آیات ہین اور پہر برعکس اسکے ذم فرمائی اوس گروہ کی
کہ جو کلام حق تعالے بواجبی نہین سنتے اور کان سے طرف دل کے راہ نہین دیتے کہ
خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ وَ عَلٰی سَمْعِهِمْ وَ عَلٰی اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ط یعنی محل
سماعت وغیرہ اونکا مہر کیا گیا ہی اور بہی فرمایا کہ قیامت کے روز اہل دوزخ کہین گے
کہ لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِیْ اَصْحٰبِ السَّعِیْرِ یعنی اگر ہم ساتہہ حق کے
سنتے اور ساتہہ تحقیق کے جانتے تو گرفتار دوزخ کے نہوتے اور بہی فرمایا وَ مِنْهُمْ مَنْ
یَّسْتَمِعُ اِلَیْكَ وَ جَعَلْنَا عَلٰی قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ یَّفْقَهُوْهُ یعنی ایک گروہ ایسا ہی کہ تو
تجہہ سے سنتا ہے اور ہمنے اونکے دلون پر پردہ ڈال رکہا ہی اور اونکے کانون مین
بہرا پن ہی گویا کہ سنتا ہی نہین ہی اور بہی فرمایا وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِیْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَ
هُمْ لَا یَسْمَعُوْنَ ط یعنی بر وجہ شکایت کے فرمایا کہ ایسے مت ہو کہ اوس گروہ نے کہا
کہ ہم سنتے ہین اور حال یہہ کہ وہ نہین سنتے یعنی سنتے ہین مگر نہ ساتہہ دل کے اور مثل
اسکے بہت آیات ہین کتاب اللہ عز وجل مین اور منقول ہی جناب رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے کہ آپنے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ کچہہ پڑہو
یعنی قرآن مجید مین سے تو اونہونے عرض کی کہ مین پڑہون اور حالانکہ آپپر وہ نازل
ہوا ہی پہر آپنے ارشاد کیا کہ مین دوست رکہتا ہون کہ سنون اپنے غیر سے اور یہہ دلیل
روشن ہی اسبات پر کہ سننے والا کامل حال زیادہ ہوتا ہی پڑہنے والے سے کیونکہ فرمایا
کہ مین دوست رکہتا ہون کہ سنون غیر اپنے سے اور یہہ اسواسطے ہی کہ قاری ور پڑہنے والا

یا از رو حال کے پڑہتا ہی یا بدون حال کے اور سننے والا بجز حال کے نہین سنتا کیونکہ
نطق مین ایک طرح کا تکبر بہی ہوتا ہی اور سننے مین ایک قسم کی تواضع ہی اور بہی فرمایا
جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ سننے سورۂ ہود نے مجہے بوڑہا کردیا آپ
کہتے ہین کہ یہہ اس سبب سے تہا کہ سورۂ ہود مین ہی فَاسْتَقِمْ كَمَا اُمِرْتَ اور آدمی
عاجز ہے استقامت سے ساتھہ امور حق کے حقیقت مین کیونکہ بندہ بے توفیق حق کے
کچہہ نہین کرسکتا جبکہ کہا کہ فَاسْتَقِمْ كَمَا اُمِرْتَ تو آپ متحیر ہوگئے اور فرمایا کہ یہہ
کیونکر ہوسکیگا کہ بموجب حکم اس امر کے قیام کرسکون کیونکہ دل کی طاقت جاتی رہی
اور رنج اوپر رنج کے زیادہ ہوا ایک روز آپ خانہ دولت مین اپنے کہڑے ہوتے تہے
تو ہاتہہ مبارک زمین پر رکہکر یعنی سہارا لیکر اور زور کرکے اوٹہے حضرت ابوبکر رضی اللہ
عنہ نے کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم یہہ کیا حال ہے اور باوجود اسکے کہ آپ
جوان اور تندرست ہین اور فرمایا کہ سورۂ ہود نے مجہے بوڑہا کردیا یعنی سننے اس امر
فاستقم نے ایسا میرے دلپر زور دیا کہ میرا زور جاتا رہا اور ایک اصحاب نے حضرت ابوسعید
خدری رضی اللہ عنہم سے روایت کی ہی کہا کہ مین ایک گروہ مین تہا فقراے مہاجرین سے
کہ انہین بباعث فقر کے بعض کا بعض بدن چہپا تہا اور بعض نے دوسرے بعض کو چہپایا
تہا برہنگی سے اور ایک قاری قرآن مجید پڑہ رہا تہا اور ہم سنتے تہے اوسکی قراءت کو
کہ اتنے مین جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم ہمارے سرون پر تشریف
لاکر کہڑے ہوئے اور قاری نے جب آپکو دیکہا تو خاموش ہوگیا جناب نبی صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ہمپر سلام کیا اور پوچہا کہ تم کس کام مین تہے عرض کیا کہ یا رسول
اللہ صلی اللہ علیک وسلم قاری قرآن مجید پڑہ رہا تہا اور ہم سب سنتے تہے تو جناب

نبوت مآب صلی اللہ علیہ و آلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ الحمد للہ کہ اوسنے میری امت
مین ایسے گروہ پیدا کئے کہ مجھے فرمایا تا کہ صحبت اونکی مین مین صبر کرون پہر درمیان
حلقہ ہمارے کے مثل ہمارے بیٹھے تا کہ ذات شریف و مقدس کو ہم سب برابر کرین پس
اس گروہ نے گرد حلقہ کیا اور کوئی درمیان اوس حلقہ کے حضرت مقدس کو نہین
پہچانتا تہا پہر آپنے ارشاد کیا کہ بشارت ہو تمکو اے درویشو مہاجرین کے ساتھ
فیروزی تمام کے روز قیامت مین کہ داخل ہوگے تم بہشت مین اول تونگرون سے
آدہے دن کہ وہ پانسو برس کا ہوگا اور اس حدیث کو اگرچہ کچھہ باختلاف روایت
کیا ہی لیکن اختلاف عبارت کا ہی معنی مین نہین ہی **فصل** زرارۃ بن ابی
اوفی رضی اللہ عنہ نے کہ بزرگان صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین سے ہین اور لوگون
کی امامت کیا کرتے تہے ایک آیت پڑہی اور ایک چیخ ماری اور جان دی اور ابو جعفر
نے جو بندگان تابعین سے تہے صالح مری رضی اللہ عنہ سے آیت سنی کہ اونہون نے
پڑہی ایک چیخ انسے نکلی اور جان دی اور ابراہیم نخعی رحمہ اللہ علیہ نے روایت کی
کہ مین ایک گاون مین مواضع کوفہ سے جاتا تہا ایک عورت کو دیکہا کہ نماز پر کہڑی
ہی اور آثار خیر کے اوس پر ظاہر دیکہے یہانتک کہ وہ نماز سے فارغ ہوئی بحکم تبرک کے
مینے اوسکو سلام کیا مجھہ سے پوچہا کہ تو قرآن مجید جانتا ہی مینے کہا کہ ہان پہر کہا کہ کوئی
آیہ پڑہ چنانچہ مینے آیت پڑہی تو اوس نے ایک آواز اور جان کو واسطے استقبال کے بدن
کے پہونچایا یعنی انتقال کیا اور احمد بن الحواری رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ جنگل
مین ایک جوان کو دیکہا مینے کہ لباس گدڑی موٹی کے پہنے ہوئے ایک چاہ کے پاس کہڑا
تہا اوسنے مجھہ سے کہا کہ تو اے احمد خوب وقت پر آیا کہ مجھے سماع سننا چاہیے تاکہ مین

بیان وعلن کوئی آیت پڑھ یعنی احمد کہتے ہین کہ خداوند تعالےٰ نے میری زبان پر یہ آیت
جاری کی اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تو اوسنے کہا اے احمد قسم ہے
رب البیت کی کہ تو نے وہی آیت پڑہی کہ اس گھڑی مجہپر فرشتہ پڑھ رہا تھا اور اگر تمام
حکایات جو اسکے قریب ہین لائی جاوین تو ہم اپنی مراد سے جو اختصار ہے رہ جاوینگے ؛

## باب بیان سماع شعر و متعلق اوسکے مین

منجملہ سننے کے شعر مباح ہی کہ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اوسکو سنا ہے اور صحابہ رضی اللہ
عنہم نے کہے ہین اور سنے ہین اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے
مروی ہے کہ فرمایا اِنَّ مِنَ الشِّعْرِ لَحِکْمَۃً وَالْحِکْمَۃُ ضَالَّۃُ الْمُؤْمِنِ حَیْثُ وَجَدَھَا فَھُوَ
اَحَقُّ بِھَا یعنی اشعار مین سے بعض پُر حکمت ہین اور حکمت ایسی ہے کہ جیسے گمی ہوئی چیز
مومن کی کہ اوس سے غائب ہو گئی ہو جہان کہ اوسکو پاوے تو وہ اولی اور مستحق ہے ساتھ
اوسکے اور فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ راست ترین
اوس کلام کا جو عرب نے کہے ہین یہہ قول لبید شاعر کا ہے **شعر**

| وکل نعیم لا محالۃ زائل | الا کل شیئ ما خلا اللہ باطل |
|---|---|

اور عمر بن رشید نے روایت کی ہے پدر سے کہا کہ مجھ سے اشعار کا استفسار فرمایا
تھا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اور فرمایا کہ تجھے کچھ شعر
امیہ بن صلت سے یاد ہین مینے عرض کی کہ ہان اور سو شعر مینے سنائے آخر تک اور
مثل اسکے بہت روایات آئی ہین آپ سے صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور صحابہ
کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا جناب امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ نے کہ لوگ باب اشعار

ہین بیچ غلطی کے پڑے ہین ایک گروہ نے سننا تمام اشعار کا حرام کہا ہی اور باوجود
اسکے رات دن غیبت مسلمانون کی کرتے ہین اور ایک گروہ نے سننا تمام اشعار کا
حلال رکھا ہی اور رات دن غزل اور صفت زلف وخال سنتے ہین اور ایک دوسرے
پر حجت لاتے ہین لیکن مشائخ صوفیہ رحمہم اللہ کا اسباب مین یہہ طریقہ ہی کہ جناب
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے پوچھا حال شعر کا تو فرمایا کہ کلام حسنہ
حسن وقبیحہ قبیح یعنی شعر ایک کلام ہی کہ نیک اوسکا نیک ہی اور بد اوسکا بد ہی
یعنی جس بات کا سننا نثر مین حرام ہی مثل غیبت اور بہتان اور فواحش اور ہجو
اور کلمہ کفر کے تو یہہ نظم اور شعر سب مین حرام ہی اور جو کہ سننا اوسکا نثر اور غیر
موزون مین حلال ہی مانند حکمت اور موعظت اور استدلال آیات الہی اور نظر
شواہد حق کے تو یہہ نظم اور موزون مین بھی حلال ہے الحاصل جیسے کہ دیکھنا ایسے
حسن اور جمال کا کہ وہ محل آفت کا ہو اور چھونا اوسکا منع اور حرام ہو تو سننا صفت
اوسکی کا بھی اسیطرح حرام ہی اور جو کوئی کہ اس سننے کو مطلق حلال کہے تو چاہیئے کہ دیکھنے
اور چھونے کو بھی حلال کہے اور اگر کہا تو یہہ زندقہ ہوا کیونکہ گویا وہ یون کہتا ہی کہ مین
آنکھہ اور زلف اور قد اور خال مین حق کو دیکھتا سنتا ہون اور اوسیکو طلب
کرتا ہون تو ایسے کا جواب یہہ ہی کہ اوسپر لازم کرین کہ دوسرے کسی مین نظر کرے اور
اوسمین خد وخال دیکھے اور کہے کہ مین حق کو دیکھتا ہون اور اسیکو طلب کرتا ہون
کیونکہ آنکھہ اور کان محل عبرت کے اور چشمہ علم کے ہین اور اسیطرح ہی در صورت
چھونے کے اوس شخص کو کہ سننا صفت اوسکی کو روا رکھتا ہی اور دوسرا دیکھنا اوسکا
روا رکھتا ہی اور کہتا ہی کہ اسمین مین حق کو طلب کرتا ہون کہ ایک قوت حاسہ دوسرے

ٹوٹ جاتے اہل مرتبین ہی سمجھنے معنی ہین اور اگر یہہ نہو تو گویا بالکل شریعت کا باطل ہونا
ہی اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے جو فرمایا کہ عینان تزنیان
حکم اسکا جاتا رہیگا اور جو نامحرم کا چھونا منع ہی وہ ممانعت منقطع ہوجاویگی اور
تمام حدود شرعی ساقط ہوجاوینگی اور یہہ گمراہی ہی اور جبکہ تمام گروہ متصوفہ نے اہل
استغراق اور مستمعون کو دیکھا کہ یہہ سماع کرتے ہین تو انکے حال کو جانا کہ یہہ سنا ہوائے نفس
سے کرتے ہین تو کہا دیکھکر کہ یہہ حلال ہی اور اگر انکا سا فنا پیدا نکرین اور انکی تقلید
کرین تو انکی ظاہر کی پیروی کی اور باطن کو چھوڑ دیا یہانتک کہ اپنے آپکو ہلاک کیا اور
ایک گروہ کو ہلاکت مین ڈالا اور یہہ آفت زمانہ کی ہی اور ہم دوسری جگہہ اسکا بیان ذکر
کرینگے انشاء اللہ تعالے ٭

## باب بیان سماع آواز خوش والحان مین

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ آراستہ کرو تم آوازون اپنی
کو ساتھہ قرآن مجید پڑھنے کے اور اللہ تبارک وتعالے نے فرمایا کہ یَزِیْدُ فِی الْخَلْقِ مَا یَشَآءُ
اہل تفسیر نے کہا ہی کہ معنی اسکے خوش آوازی کے ہین اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی چاہے کہ آواز خوش سُنے تو کہو کہ آواز ابوموسی اشعری
کی سُنے اور اخبار مین آیا ہی اور مشہور ہی کہ بہشت مین اہل بہشت کو سماع ہوگا اور وہ
اسطرح پر ہوگا کہ ہر درخت سے آواز اور سخن مختلف آویگی اور وہ جمع ہوکر طبیعت کو
لذت عظیم دیگی اور اس قسم کا سماع عام ہی کہ تمام مخلوق مین آدمی وغیرہ جاندارین ہوتا
ہی بسبب اسکے کہ روح لطیف چیز ہے اور اصوات اور آوازون مین بھی لطافت ہی تو جبکہ

سنتے ہین تب جنس طرف اپنی جنس کے میل اور رغبت کرتی ہی اور یہہ قول جو ہمنے کہا
ایک گروہ کا ہی اور اطبا اور وہ جو دعوی تحقیق کا کرتے ہین اہل آگاہی سے اونکو
اسباب مین کلام بہت ہین اور تالیف الحان مین کتابین ترتیب دی ہین اور اسکو
بہت بڑہایا ہی اور اسوقت مین آثار صنعت انکی کے ظاہر ہین خصوصاً مزامیر کہ جو مرتب
کیے ہین واسطے تقویت ہوا اور طلب لہو کے بحکم شیطان کے یہانتک کہ کہتے ہین کہ اسحاق
موصلی کسی باغ مین غنا کرتے تھے اور وہان ایک بلبل ہزار داستان بھی چہچا رہی تھی
تو وہ بلبل لذت اوسکے راگ سے خاموش ہوگئی اور وہ اپنا راگ کیے جاتا تھا آخر
وہ بلبل درخت سے بیہوش ہوکر گری اور مرگئی اور یہہ حکایت ہماری مسموع ہے اور
مراد بجز اسکے نہین ہی کہ کہتے ہین کہ تمام راحتین تالیف طبایع کے مولف اور مرکب کرلے
اصوات اور آوازون سے ہین اور ابراہیم رحمہ اللہ نے کہا کہ مین ایک بار ایک قبیلہ
مین قبایل عرب سے پہونچا اور دار الضیافت ایک امیر مین وہان کے امیرون سے مہمان
ٹہرا ایک حبشی سیاہ کو دیکہا مینے کہ طوق اور زنجیر کیا ہوا دروازہ خیمہ پہ پڑا ہوا
ہے دہوپ مین مجہے شفقت دلمین اوسپر آئی مینے ارادہ کیا کہ جبکہ اکرام مہمان کو طعام
لاوینگے تو مین امیر سے اسکی سفارش کرونگا شاید کہ موافق آوے امیر آیا جبکہ اراده
طعام کا کیا تو مینے کہانا شروع نکیا اور عرب پر کوئی چیز سخت زیادہ اس سے نہین ہی
کہ کوئی کہانا اونکا نہ کہاوے مجہہ سے کہا کہ اے جوانمرد تجہے کس نے کہانے سے منع کیا مینے
کہا کہ مجہے اوس امید نے منع کیا ہی جو تیرے کرم پہ رکہتا ہون امیر نے کہا کہ میری تمام
املاک ملک تیری ہی مگر تو کہانا نوش کر مینے کہا کہ مجہے ملک کی حاجت نہین ہے مگر یہہ غلام
میرے حوالہ کر اوسنے کہا کہ اول اسکا جرم معلوم کر پہر اسکو قید سے رہا کر کہ جبتک تو

ہماری مہمانی مین ہو تجہے سب چیز پر اختیار ہی مینے کہا کہ بیان کیجیے کہ کیا گناہ اسکا ہی
کہا کہ یہہ ایک غلام ہی خوش آواز راگ حدی کہنے والا کہ مینے اسکو مع اونٹون کے روانہ کیا
تہا کہ غلہ لاوے چنانچہ یہہ گیا اور دونا بوجہہ ہر اونٹ پر رکہا اور راہ مین راگ حدی
گایا چنانچہ اونٹ دوڑے اور جلد یہان پہونچے اور دوچند بار لائے جبکہ اون سے
بار بوجہہ اوتارے تو ایک ایک دو دو کرکے سب ہلاک ہو گئے ابراہیم حکایت کرنیوالے
اس قصہ کے کہتے ہین کہ مجہے بہت تعجب ہوا اور مینے کہا کہ اے امیر تیرا شرف تجہسے جہوٹ
نہ کہا جائیگا مگر مجہے اس قول پہ برہان درکار ہی اور ہم انہین باتون مین تہے کہ اتنے مین
جنگل سے چند شتر پانی پینے کو کوئین پہ آئے امیر نے پوچہا کہ کتنے روز سے ان اونٹون
نے پانی نہین پیا ہی کہا کہ تین روز سے اور اوس غلام سے کہا کہ اوسنے راگ حدی کا
شروع کیا اونٹ اوسکی آواز مین مشغول ہوئے اور مطلق پانی ترک کیا یہانتک کہ ناگاہ
ایک ایک بہاگے اور جنگل مین پراگندہ ہوئے اور اوس غلام کو زنا کے حوالہ میر کیا اور
ہم بعضے اس قسم کے دیکہتے ہین کہ ساربان اور گدہے والا کچہہ ترنم اور راگ کرتے
ہین کہ اونٹ اور گدہی مین ایک طرب ظاہر ہوتی ہی اور خراسان اور عراق مین عادت
ہی کہ شکاری رات کو ہرن پکڑتے ہین تو ایک طشت کو بجاتے ہین تاکہ ہرن اوسکی آواز
سنکر ٹہرتے ہین اپنی جگہہ پر تب اونکو پکڑ لیتے ہین اور مشہور ہی کہ ہندوستان مین ایک
گروہ ہی کہ رات کو باہر جاتے ہین اور راگ کرتے ہین ہرن جبکہ وہ آواز سنتے ہین تو
انکے پاس ہرن آتے ہین اور یہہ لوگ گرد اونکے پہرتے ہین اور یہہ لوگ راگ کرتے ہین
یہانتک کہ لذت سے آنکہہ بند کرتے ہین اور سوتے ہین تب یہہ لوگ اوسکو زندہ پکڑ لاتے
ہین اور چہوٹے بچون سے یہہ حکم ظاہر ہے کہ جب جہولہ وغیرہ مین روتے ہین اور کوئی کچہہ

آواز کرتا ہی تو خاموش ہوتے ہین اور وہ آواز سُنتے ہین اور اطبا ایسے لڑکیکو تمیز
کہ قوت حاسہ اسکی درست ہی اور جب بڑا ہوگا تو یہہ لڑکا زیرک اور ہوشیار ہوگا اور اسکی
سبب یہ ہی کہ ایک شخص بادشاہان عجم سے فوت ہوا تہا اور اوسکا لڑکا دو برس کا رہا تہا
وزرا نے کہا کہ اسکو تخت سلطنت پر چاہیئے بیٹہانا بزرجمہر سے مشورت کی اوسنے کہا کہ بہتر
ہے مگر آزمایش کرنا چاہیے کہ اسکی اگر حس درست ہی تو اوس سے امید واری رکہنا چاہی
پوچہا آزمایش کی کیا تدبیر ہے بزرجمہر نے کہا کہ راگ گانیوالے لوگ بلائے کہ اونہون نے
راگ گایا اور وہ لڑکا اوسی ہین خوش ہوا اور ہاتھہ پاؤن مارنا شروع کیے بزرجمہر نے
کہا کہ یہہ لایق ہی ساتہہ ملک کے اور آوازون کی تاثیر اس سے ظاہر تر ہی نزدیک عقلا کے
کہ اسکی دلیل کی حاجت ہوا ور جو کوئی کہ یہہ کہے کہ اچہے الحان اور آواز اور مزامیر خوش
نہین آتی تو وہ جہوٹا ہی اور نفاق کرتا ہی یا حس نہین رکہتا اور زمرۂ آدمی اور جانورون
سے باہر ہی اور منع کرنا ایک گروہ کا اوس سے اس سبب سے ہی کہ رعایت خدا تعالےٰ کی کرین اور
فقہا متفق ہین کہ جبکہ آلات لہو کے نہون اور دلین اوسکے سُننے سے فسق پیدا نہو تو
سُننا ایسے راگ کا مباح ہی اور اسپر اخبار اور آثار بہت لاتے ہین چنانچہ حضرت عایشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت فرماتی ہین کہ میرے نزدیک لڑکے گانیوالی تہی اور اجازت
چاہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آنے کی پس جبکہ اوس لڑکے کو انکا آنا معلوم ہوا تو
بہاگ گئے اور جبکہ داخل ہوئے حضرت عمر تو مسکرائے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
آلہ و اصحابہ وسلم تو عرض کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہ کس چیز نے ہنسایا آپکو یارسول اللہ
صلی اللہ علیک تو ارشاد ہوا کہ تہے میرے نزدیک لڑکی گانیوالی اوسنے جبکہ تمہارے
آنیکی حس معلوم کی تو بہاگ گئی پہر عرض کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہ مین نہین

ستم ہے کہ کوئی اسکو ایک حکم پر قطع کرے اور سننے والے تمام دو گروہ ہین ایک وہ کہ
معنی سنین اور دوسرے وہ کہ آواز سنین اور ان دونون اصل ہین فوائد ہین
اور آفات ہین کیونکہ سننے آواز خوش سے جوش اوس معنی کا ہے کہ جو لوگون ہین گرب
ہوتا ہے اگر وہ حق ہے تو یہہ بھی حق ہے اور اگر باطل ہے تو باطل یعنی جس شخص کے مایۂ طبیعت
مین فساد ہو وہ جو کچھہ کہ سنے گا تمام فساد ہوگا اور یہہ بیان تمام حکایات حضرت
داؤد علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام مین آویگا کہ جب حق تعالے نے اونکو اپنا خلیفہ
کیا تو خوش آواز ہی اونکو عنایت فرمائی اور اونکے حلق کو مزامیر کیا اور پہاڑون کو
فرمان بردار اونکا کیا یہانتک کہ وحوش اور طیور پہاڑون اور جنگلون سے سماع
کو آتے تھے اور پانی چلنے سے ٹھہر جاتا تھا اور پرند ہوا سے گر پڑتے تھے اور آثار مین
آیا ہے کہ ایک مہینہ تک وہ جنگل مین کچھہ نہین کہاتے تھے اور چھوٹے بچے بھی روتے تھے
اور دودھ نہین پیتے تھے اور جبکہ مخلوق وہان سے پھرتی تھی تو بہت سے لوگ لذت کلام
اور خوش آوازی اونکی سے مرجاتے تھے یہانتک کہ کہتے ہین ایک بار سات سو لونڈیان
مردہ شمار مین آئین اور بارہ ہزار بوڑہے بھی مردہ ہوئے ہین اور جبکہ خداوند تعالے
نے چاہا کہ صرف آواز کے سننے والے اور طبع پرست کو اہل حق اور سننے والے حقیقی سے
جدا کرے تو شیطان لعین نے درخواست کی اور ساتھہ اظہار اپنے حیلون کے پیش آیا
اور نی اور طنبور بنایا اور برابر مجلس حضرت داؤد مین اپنی مجلس بنائی یہانتک کہ
جو لوگ کہ آواز حضرت داؤد علیہ السلام کی سنتے تھے وہ دو گروہ پر ہوگئے ایک وہ کہ
اہل شقاوت سے تھے اور دوسرے وہ کہ اہل سعادت سے تھے تو وہ گروہ طرف مزامیر
شیطان کے مائل ہوئے اور یہہ گروہ طرف آواز حضرت داؤد کے رہی اور بہرہ وہ جو کہ

اہل حق کے تھے کہ آواز ہی کے طالب تھے اور سبب اسکے اونکے دلمین نتہا کیونکہ تمام حق دیکھتے تھے اگر مزمار سنتے تھے تو اوس فتنہ مین حق کو دیکھتے تھے اور اگر آواز داؤد کی سنتے تھے تو اومین ہدایت حق کی یعنی دیکھتے تھے اور تمام اشیا رسے باز رہتے تھے اور متعلق اوسکے مونہہ پھیرتے تھے اور دونون مین یعنی مزمار اور آواز مین جیسا کہ تہا ویسی دیکھتے تھے صواب کو صواب اور خطا کو خطا اور جسکا کہ سماع اسطرح کا ہو وہ جو کچھ کہ سنتے تمام اوسکو حلال ہے ایک گروہ مدعینی کہا کہ ہمکو سماع برخلاف اوسکے اثر کرتا ہے کہ ہی اور یہ محال ہے کیونکہ کمال ولایت کا یہ ہے کہ ہر چیز کو جیسے کہ وہ ہے دیکھے تو چیز کی حقیقت اور ماہیت نظر آئے ورنہ نظر درست نہین یعنی نظر مین کجی ہے کیا نہین کیا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ بارخدایا دکھلا ہمکو ہر چیز کو جیسے کہ وہ ہے یعنی حقیقت اور ماہیت اوسکی حق اور باطل وغیرہ سے اور جبکہ دیکھنا صحیح ہر چیز کا اسطرح پر ہوا کہ جیسے حقیقتہً وہ چیز ہے تو سماع بھی ایسے دیکھنے والے کو درست ہے کیونکہ سنے گا ہر چیز کو جیسے کہ وہ چیز ہے اپنے حکم اور صفت مین اور جو لوگ کہ مزامیر مین مفتون اور ہوا اور شہوت سے مقرون ہوتے ہین اس سبب سے ہے کہ خلاف اوسکے سنتے ہین کہ وہ ہے اسواسطے کہ اگر موافق حکم اوسکے کے سماع کرین تو تمام آفتون اوسکی سے رہا ہون کیا نہین دیکھا کہ اہل ضلالت نے کلام خداوند تعالے کا سنا اور اونکی اور اپنی گمراہی مین اور گمراہی زیادہ ہوئی جیسا کہ حال نضر بن الحارث کا ہے کہ کہا اوسنے قصص اور آیات قرآنی اور کلام الٰہی تعالے معجز نظام کے باب مین کہ هٰذا اساطیر الاولین اور عبد اللہ بن سعید بن ابی سرح کہ جو کاتب وحی کا تہا اوسنے گمان افترا کا کیا اس آیت مین کہ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ اور کسی گروہ نے اس

آیہ شریفہ کو کہ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ دلیل نفی دیدار الٰہی کی ٹھیرائی اور کسی قوم نے
آیہ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ کو حجت اثبات مکان اور جہت کی کہی اور بعض لوگون
نے آیہ وَجَاءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا کو دلیل آنے کی مقرر کی غرضکہ جب دل
اونکا محل ضلالت اور گمراہی کا تہا تو کلام الٰہی تعالےٰ کے سننے نے انکو کچہہ فائدہ نہ کیا
اور اگر پہر کسی شاعر نے شعر مین توحید کہی مثلاً اور سننے والے نے اوس سے طرف پیدا کرنیوالے
طبیعت کے تخیال کیا اور صفائی دینے والے ولکا اوسمین اعتبار کیا اور فعل سے طرف
فاعل کے راہ پائی تو وہ گروہ اول حق مین گمراہ ہوئے اور یہہ گروہ دوسرے باطل
مین ہدایت پائی اور انکار کرنا مکابرہ ظاہر کا ہے واللہ اعلم ۞

## فصل

مشائخ رحمہم اللہ کو راگ کے باب مین کلمات لطیف ہین زیادہ اس سے کہ اس کتاب مین
سب گنجایش کر سکین مگر جسقدر کہ ممکن ہین اس فصل مین مذکور ہوتے ہین تاکہ فائدہ
تمام تر ہو فرمایا حضرت ذوالنون مصری رحمہ اللہ نے کہ سماع نام ہی ایک وارد حق کا کہ جو
دلونکو او بہارتا ہی اور طلب پر حریص کرتا ہی پس جو کوئی کہ اوسکو ساتھ حق کے سنے گا وہ
طرف حق کے راہ پاویگا اور جو کوئی کہ ساتھ نفس کے سنیگا وہ زندقہ مین پڑیگا اور اس قول
مین مراد یہہ نہین ہی کہ سماع سبب وصل الٰہی کا ہی بلکہ مراد یہہ ہی کہ سامع بحق معنی کو سنتا
ہی نہ آواز کو اور دل اوسکا محل وارد کا ہوتا ہی پس جبکہ وہ راگ دلمین پہونچتا ہی تو
وہ دل کہ تابع حق کا ہوتا ہی وہ محقق اور حق یاب ہوتا ہی اور وہ جو کہ تابع نفس کا
ہوتا ہے تو محجوب ہوتا ہی اور متعلق تاویل کا ہوتا ہی تو ثمرہ اول قسم کے سماع کا کشف ہوتا
ہے اور اس قسم دوسری اخیر کا ثمرہ ستر اور حجاب ہوتا ہی معلوم ہو کہ کتاب کشف المحجوب
مین اس مقام پر کچہہ تحقیق زندقہ کی اور تاویل کی لکہی ہے وہ ہمنے بقصد اختصار کے

دیج نہین کی اور شبلی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ سماع کا ظاہر فتنہ ہی اور باطن اوسکا عبرت
ہے جو کہ اہل اشارت ہی اوسکو سماع عبرت ہی اور حلال ہی اور جو کہ اہل اشارت نہو تو سماع
اوسکا طلب کرنا فتنہ کا ہی اور متعلق ہونا ساتھہ بلا کے ہی یعنی جو کہ دل اوسکا مستغرق
حدیث حق کا نہو تو سماع اوسکا اوسکی بلا اور آفت ہی اور ابو علی رودباری رحمہ اللہ
نے کہا ہی ایک شخص کے جواب مین کہ اوسنے سماع کا سوال کیا تہا کہ کاشکے ہم اس سماع سے
سربسر رہائی پاتے کیونکہ آدمی ادا کرنے حق سب چیزون سے عاجز ہی اور جبکہ حق
کسی چیز کا فوت ہوا تو بندہ اپنے آپکو مقصر دیکھتا ہی اور جبکہ تقصیر دیکھتا ہی تو آرزو
رہائی کی کرتا ہی اور ایک مشائخ نے کہا ہی کہ سماع پیدا اور ظاہر کرنا اسرار کا ہی ایسی چیز
کہ اوسمین غیبت واجب ہے تاکہ بسبب اوس سماع کے ہمیشہ حضور حاصل کرے کیونکہ غائب
ہونا اسرار کا مدعیون کو بدترین اوصاف سے ہی اسواسطے کہ دوست اپنے دوست سے
اگرچہ بظاہر غائب ہو مگر بہرحال حاضر ہوتا ہی اور جبکہ حضور جاتا رہا اور غیبوبت آئی تو
دوستی کہان رہی اور ہمارے شیخ رحمہ اللہ نے فرمایا ہی کہ سماع توشہ ہی بازرہے ہوؤنکا
جو کوئی کہ واصل ہوا اوسکو سماع کی حاجت نہین ہی کیونکہ مقام وصل مین حکم سماع کا جاتا
رہتا ہی اسواسطے کہ سمع چاہتا ہی خبر کو اور خبر کا ہونا غائب مین ہوتا ہی اور حالت معاینہ
مین سماع گم ہوتا ہی اور حصیری رحمہ اللہ نے کہا کہ ایسا سماع ہم کیا کرین کہ جو سماع کرنیوالا
خاموش ہوجاوے تو وہ سماع بہی منقطع ہوجاوے بلکہ سماع ایسا ہونا چاہیے کہ متصل
اور متواتر ہو کہ ہرگز منقطع نہو اور یہہ نشانی بتلائی ہی ہمت مجموع کی اور یہہ مجست مین
کہ جب بندہ اوس درجہ کو پہونچتا ہی تو تمام عالم اوسکے حق مین سماع ہوجاتا ہی اور پتہر
اور ڈہیلہ سے سنتا ہی اور یہہ بڑا درجہ ہی ؛

## باب بیان اختلاف مشایخ صوفیہ مین بیچ صفت سماع کے

کہا ایک گروہ نے کہ سماع آلہ ہی غیبوبت کا اور دلیل یہہ بیان کرتے ہین کہ مشاہدہ اور معائنہ مین سماع محال ہے کہ دوست مقام وصل دوست مین حالت نظر اور دیدہ یار کی اور نظارہ مین ہوتا ہی اور مستغنی ہوتا ہی سماع سے کیونکہ سماع خبر کا ہوتا ہی اور خبر محل عیان مین خود دوری اور پردہ مشغولی ہی پس سماع بدینوجہ آلہ مبتدیون کا ہوتا کہ پریشانی اور پراگندگی اور غفلت سے بسبب سماع کے مجتمع ہون اور جو کہ مجتمع ہوگا لا محالہ اور ضرور ساتھہ سماع کے پریشان ہوگا اور ایک گروہ نے کہا کہ سماع آلہ حضور کا ہی اسواسطے محبت چاہتی ہی کلیت کو جب تک کہ دوست بالکلیہ مستغرق دوست مین نہو تو وہ محبت مین ناقص ہے پس جیسے کہ دلکو مقام وصل مین حصہ محبت کا ہی اور سر کو مشاہدہ کا حصہ اور روح کو حصہ وصل کا اور تن کو حصہ خدمت کا ہی تو چاہیے کہ کان کو بھی حصہ ہو جیسے کہ آنکھہ کا حصہ دیدار ہی اور کہا ہی کہ سماع آلہ حضور کا ہی کہ غائب خود غائب ہے اور غائب منکر ہی اور منکر اسکا اہل نہین ہے پس سماع دو قسم ہوا ایک وہ کہ ساتھہ واسطہ کی ہو اور دوسرا وہ کہ بغیر واسطہ ہو پس جو کوئی کہ قاری سے سماع سنے تو یہہ سماع آلہ غیبوبت کا ہی اور جو کوئی بار یتعالے و تقدس سے سنے تو یہہ سماع آلہ حضور کا ہی اور اسی سبب سے ہی کہ اوس پیر نے کہا ہی کہ مین ایسے مقام پر مخلوق کو نہین رکھتا کہ انکی بات سنون یا کہون وباللہ التوفیق

## باب بیان مراتب مشایخ مین حقیقت سماع مین

جان کہ ہر ایک کو مشایخ سے سماع مین ایک مرتبہ ہی کہ مشرب اور ذوق اوسکا سماع سی

بمقدار مرتبہ اوسکے کے ہوتا ہی جیسا کہ توبہ کرنیوالا کہ جو کچھہ کہ سنتا ہی اوسکے مدد گار حسرت
اور ندامت پر ہوتا ہی اور مشتاق کو مایۂ شوق اور دیدار اور مومن کو تاکید یقین اور
مرید کو تحقیق بیان اور محب کو باعث انقطاع علایق اور فقیر کو اساس نومیدی کل سے
ہوتا ہی اور مثال اصل سماع کی مثل آفتاب کے ہے کہ سب چیز پر چمکتا ہی اور ہر چیز کو بقدر
مرتبہ اوسکے کے اوس سے ذوق اور مشرب ہوتا ہی کہ ایک کو جلاتا ہی اور ایک کو روشن کرتا
اور ایک کو اوس سے نوازش ہی اور دوسرے کو گدازش اور یہہ تمام طوائف جو ہم نے کہے
اور ذکر کیئے بطور تحقیق کے تین مرتبہ پر ہین ایک مبتدی دوسرے متوسط اور تیسرے کامل
اور مین ہر ایک کے بیان حال سماع مین جدا جدا فصل لکہتا ہون کہ تیری سمجہ سے قریب
تر ہو **فصل** جان کہ سماع وارد حق کا ہی اور ترکیب اس جسم کے ہزل اور لہو سے ہی
اور کسی حال مین طبیعت مبتدی کے قابل کلام حق کے نہین ہی اور ساتہہ وارد ہونے
اوس معنی ربانی کے طبیعت کو تہ و بالا ہونا اور سوز اور قہر ہونا ہوتا ہی جیسا کہ ایک
گروہ سماع مین بیہوش ہوتے ہین اور ایک گروہ ہلاک ہوتے ہین اور کوئی آدمی
نہین ہوتا مگر کہ طبیعت اوسکی حد اعتدال سے باہر ہوتی ہی اور اسکے دلائل ظاہر ہین
اور مشہور اور معروف ہی کہ روم کے بیمار خانہ مین ایک چیز نہایت عجائب بنائی ہی اور
اوسکا نام انکلیون رکہا ہی اور جو چیز کہ عجایب غرائب ہوتی ہی یونانی اوسکا یہی نام
رکہتے ہین اور غرض اس سے اوسکے حکم کا اظہار نہین اور وہ مثل رود کے ہوتا ہی اور
ایک ہفتہ مین دو بار اوسکو بجاتے ہین اور بیمارونکو سناتے ہین باندازہ اور بقدر
بیماری کے پہر بیمار کو اوس جگہہ سے جدا کر دیتے ہین اور اگر چاہتے ہین کہ کسیکو ہلاک
کرین تو ایک زمانہ زیادہ ٹہیرتے ہین تا کہ وہ ہلاک ہوتا ہی اور حقیقت مین اجل لکہی

ہوئی ہی مگر موت کے اسباب ہین اور وہ اطبا ہمیشہ اوسکو سنتے ہین اور انہین کچھہ اثر
نہین کرتا کیونکہ انکی طبیعت کے وہ موافق ہی اور ان مبتدیون کے مخالف ہے اور مینے
ہندوستان مین دیکھا ہی کہ درمیان زہر قاتل کے ایک کیڑا پیدا ہوتا ہی اور زندگی
اوسکی اسی زہر سے ہوتی ہی کیونکہ اوسکی خود پیدایش اوسی سے ہی اور ترکستان کے
ایک شہر مین جو سرحد اسلام پر تہا دیکھا مینے کہ ایک پہاڑ مین آگ لگی تہی اور وہ جل رہا
تہا اور اوسکے پتہرون سے نوشادر جوش کر رہا تہا اور عین آگ مین ایک چوہا تہا کہ جب وہ
آگ سے باہر آتا تہا تو ہلاک ہوتا تہا اور غرض اس تمام سے بجز اسکے نہین کہ یہہ اضطراب
مبتدی کا وقت حلول وارد حق تعالے کے اسپر اس سبب سے ہوتا ہی کہ جثہ اسکا مخالف
اوسکے ہی اور جبکہ وہ وارد متواتر ہوتا ہی تو شدہ شدہ مبتدی اوسمین سکون کرتا ہی
کیا نہین دیکہا کہ جب حضرت جبرئیل علیہ السلام اول مرتبہ آئے تو جناب نبی صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم طاقت دیکہنے کی نہین رکہتے تہے اور جب آنا نہایت کو پہونچا تو اگر ایک
گہڑی نہین آتے تہے تو آپ تنگدل ہوتے تہے اور اسکے شواہد اور دلائل بہت ہین اور
یہہ حکایت بہی دلیل اضطراب مبتدیون کے ہی اور یہی برہان ہی سکون منتہیون کی سماع
مین اور مشہور ہی کہ حضرت جنید رحمہ اللہ کا ایک مرید تہا کہ وہ سماع مین اضطراب بہت
کرتا تہا کہ درویشون کا خیال اسکی طرف رجوع کرتا تہا لہذا درویشون نے شیخ رحمہ اللہ کے شکایت
کی تو شیخ موصوف رحمہ اللہ نے اوس سے کہا کہ اگر بعد اسکے پہر تو نے سماع مین اضطراب
کیا تو ہماری صحبت مین نہ رہنا ابو محمد حریری کہتے ہین کہ مین سماع مین اوسکو دیکہتا
تہا لب پر لب رکہے ہوئے خاموش تہا یہانتک کہ ہر بال کی جڑ مین سے چشمہ جاری ہوا
اور ہوش اوسکے جاتے رہے اور ایک روز تک بیہوش رہا پہر نہین معلوم کہ وہ سماع

مین دوسترا حرکت پیر کی اوسکے دلپر قوی تر تہی اور کہتے ہین کہ ایک شخص نے سماع مین
نعرہ مارا پیر نے اوسکو کہا کہ خاموش ہوا اوسنے سر زانو پر رکہا جبکہ دیکہا تو وہ مردہ ہوچکا
تہا اور شیخ ابو مسلم فارس بن الغالب الفارسی سے سنا ہینے کہ کہتے تہے ایک درویش سماع
مین اضطراب کرتا تہا کسی نے ہاتہ اوسکے سر پر رکہا کہ بیٹہ جا اوبہر بیٹہتا تہا اور ادہر
جان نکلنا اور جنید رحمہ اللہ کہتے ہین کہ مینے ایک درویش کو دیکہا کہ اوسنے سماع مین
جان دی دقی نے روایت کی دراج سے کہا کہ مین ہمراہ ابن القرطی کے دریاے دجلہ پر بیچ
بصرہ اور ابلہ کے جاتا تہا ایک محل پر پہونچے کہ ایک نیک شخص اوسکے دروازہ پر بیٹہا تہا
اور ایک چہوکری روبرو اوسکے بیٹہی تہی اور راگ مین یہ شعر گا رہی تہی **شعر**

| | | |
|---|---|---|
| فی سبیل اللہ ود لی وکان منک مبذلا | | کل یوم تتلون غیر ہذا اجمل |

اور ایک جوان کو دیکہا ہم نے کہ نیچے اوس محل کے کہڑا ہوا تہا لوٹا لیے ہوئے اور مرقع
پہنے ہوئے اوسنے کہا کہ اے چہوکری تجہے خدا کی قسم کہ یہ بیت پہر دوبارہ کہہ کہ میری زندگانی
مین بجز ایک دم کے باقی نہین رہا ہے شاید کہ اسی کے سننے مین نکل جاوے اوس چہوکری
نے پہر لوٹایا اور دوبارہ پڑہا اوس جوان نے نعرہ مارا اور جان اوسکی نکلی صاحب اور
مالک محل نے چہوکری کو آزاد کیا اور خود مکان سے باہر آیا اور جوان کی تجہیز مین مشغول
ہوا اور تمام اہل بصرہ نے اوسپر نماز ادا کی پس وہ شخص یعنی مالک محل کا کہڑا ہوا اور کہا کہ ای
ہین کہ فلانا اور فلان کا بیٹا ہون تمام ملک مینے اپنی وقف فی سبیل اللہ کی اور غلام
مملوک اپنے آزاد کیے اور خود وہان سے ایسا گیا کہ پہر کسی نے خبر اوسکی نپائی اور فائدہ
اس حکایت کا یہ ہے کہ مرید کو غلبہ سماع کے حال کا اسقدر ہونا چاہیے کہ سماع اوسکا فاسقون
کو فسق سے نجات دیوے اور ہمارے اس زمانہ مین ایک گروہ گمراہون کے سماع فاسقون

حاضر ہوتے ہین اور کہتے ہین کہ ہم سماع حق سے کرتے ہین اور فاسق لوگ بسبب اسکے کہ ایسے لوگ سماع مین انکی موافقت کرتے ہین سماع پر اور فسق فجور پر حریص تر ہوتے ہین تاکہ یہہ اور وہ ہلاک ہون اور حضرت جنید رحمہ اللہ سے پوچھا کہ اگر ہم بر وجہ اعتبار کے بتخانہ وغیرہ معابد کفار مین جاوین تو روا ہی اور غرض اس سے ہماری بجز اسکے نہو کہ ہم ذلت کفار اور کفر کی دیکھین اور نعمت اسلام پر شکر کرین تو آپنے جوابدیا کہ اگر تم اسطرح پر جاسکو کہ جب وہان سے تم آؤ تو کچی آدمیون کو اپنے ساتھہ درگاہ پر لاسکو تو جایا کرو ورنہ بس اہل صومعہ اگر خرابات مین جاوین تو خرابات صومعہ اونکا ہو ایک نے کہا ہی مشائخ کبار رحمہ اللہ سے کہ مین ہمراہ ایک درویش کے بغداد مین جاتا تہا کہ وہان گانیوالا یہہ بیت گاتا تہا ع

| | |
|---|---|
| منی ان تکن حقا تکن من احسن المنی | والا فقد عشنا بہا زمنا رغدا |

تو اوس درویش نے نعرہ مارا اور دنیا سے انتقال کیا اور مثل اسکے ابوعلی رودباری رحمہ اللہ نے کہا کہ ایک درویش کو دیکھا مینے کہ آواز گانیوالی پر مشغول ہوا تہا مین نے بہی کان لگا کہ وہ کیا کہتا ہی سنا کہ باواز حزین کہتا تہا ع

| | |
|---|---|
| ابد اکفی بالخضوع | الی الذی جاد بالصنع |

تو اوس درویش نے نعرہ مارا اور گر پڑا اور دیکہا تو وہ مر چکا تہا اور ایک شخص دوسرے نے کہا کہ مین ساتھہ ابراہیم خواص رحمہ اللہ کے ایک راستہ مین جاتا تہا پہاڑ مین تو ایک طرب سیر دلمین ہوئی اور مینے یہہ بیت پڑہی ع

| | |
|---|---|
| صح عند الناس انی عاشق | غیر ان لم یعرفوا عشقی لمن |
| لیس فی الانسان شیئ احسن | الا واحسن منہ صوت حسن |

تو مجہہ سے کہا کہ پہر پڑہو تب مینے اس بیت کو پہر پڑہا تو اونہون نے بحکم تواجد کے چند قدم

زمین پر پارے مینے جو دیکھا تو قدم اونکے مثل موم کے زمین مین گھس گئے تھے چہرہ وہ بیہوش

ہو گئے جب ہوش مین آئے تو مجہہ سے کہا کہ مین روضۂ بہشت مین تہا کیا تو نے نہین دیکھا

اور اس قسم کی حکایات زیادہ اس سے ہین کہ یہہ کتاب گنجایش اوسکی کرسکے آور مینے ایک

درویش کو کہ آذربیجان کے پہاڑون مین جاتا دیکھا تہا کہ متفکر تہا اور اپنے دل مین

اشعار کہتا تہا چنانچہ سننے اونکے سے متغیر ہوا اور ایک زمانہ بیٹھا اور پیچھے ایک پتھر سے

لگائی اور جان دیدی رحمہ اللہ علیہ **فصل** اور ایک گروہ نے مشائخ اس طائفہ رحمہم اللہ

سے مکروہ کہا ہی سننا قصائد اور اشعار کا اور پڑہنا قرآن مجید کا ساتھ الحان کے ایسا

کہ حروف اوسکے حد اپنی سے باہر ہون اور مریدون کو تخویف اور تحذیر کیا ہی اور خود

بھی پرہیز کیا ہی اور بہت غلو کیا ہی اور یہہ لوگ چند گروہ پر ہین اور ہر ایک کو اوسین دلیل

اور تعلیل جداگانہ ہی ایک گروہ وہ ہی کہ انہون نے اسکے حرام ہونیکی روایتین پائی ہین

اور راگ کے معاملہ مین وہ تابع ہین سلف صالح رحمہم اللہ کے اور اونہین کی پیروی

کی ہی جیسا کہ زجر کرنا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا شیرین نام

چہوکری حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ کو راگ سے اور درّہ مارنا حضرت عمر رضی اللہ

عنہ کا ایک صحابی رضی اللہ عنہ کو کہ جو راگ کرتا تہا اور انکار کرنا جناب شیر خدا علی مرتضی

کرم اللہ وجہہ کا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر بسبب اسکے کہ وہ چہوکریان گانیوالیان

رکہتے تہے اور منع کرنا انہین حضرت کرم اللہ وجہہ کا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو دیکھنے

اوس عورت حبشیہ سے کہ غنا کرتی تہی اور فرمایا کہ وہ مصاحبت شیطان کی ہی اور مثل اسکے

اور روایات مین اور بہی کہا ہی بڑی دلیل دلیلون مین جو کراہت غنا پر اجماع امت کا ہی

اول سے ہمارے زمانہ تک کہ وہ مکروہ ہی باوجود اسکے کہ ایک گروہ نے راگ کو حرام مطلق

کہا ہے اور اسکے باب مین ابو الحارث بنانی رحمہ اللہ سے روایت کی ہی کہا کہ مین سماع
کے کرنے مین بہت ساعی تہا ایک رات کوئی شخص دروازہ صومعہ میرے پر آیا اور کہا کہ ایک
جماعت طالبان درگاہ آلہی تعالے کی جمع ہی اور دیدار شیخ یعنی آپکے مشتاق ہین اگر
عنایت فرماوین اور قدم رنجہ کرین کہا کہ مین باہر آیا اور پیچہے اوسکے چلا بہت نہ گئے تہی
کہ ایک گروہ پر پہونچے کہ حلقہ کیے ہوئے تہے اور ایک بوڑہا انکے درمیان مین بیٹہا تہا
میرا اکرام فوق الغایتہ کیا اور اوس بوڑہے نے کہا کہ اگر تم فرماؤ تو چند بیت پڑہین مینے
قبول کیا دو آدمیون نے ساتہہ خوش آوازی کے ابیات پڑہنا شروع کیا ایسے شعر
تہے کہ بیان فراق مین کہے تہے اور وہ سب واسطے تواجد کے کہڑے ہوئے اور نعرہ ہاے
خوب مارے اور اشارہ ہاے لطیف کیے اور مین انکے حال مین متعجب رہا تہا اور انکا
وقت خوش تہا یہانتک کہ صبح نزدیک ہوئی تو اوس بوڑہے نے مجہہ سے کہا کہ اے شیخ
تونے مجہہ سے نہ کہا کہ تو کون اور یہہ گروہ کون لوگ ہین مینے کہا کہ تیری حشمت نے
مجہے سوال سے منع کیا اوسنے کہا کہ وہ شخص عزازیل ہے کہ ابدا ابلیس ہے اور یہہ تمام اولاد
اوسکی ہین اور اس بیٹہنے اور غنا کرنے مین مجہے دو فائدے ہین ایک یہہ کہ مصیبت فراق
اپنے کی کرون مین اور ایام دولت اپنی کو یاد کرون مین اور دوسرے یہہ کہ پارسا
لوگون کو راہ سے بہکاؤن اور غلطی مین ڈالون مین اوسنے کہا کہ ارادہ سماع کا
اوسیوقت سے میرے دل سے نفی ہوا اور مین کہ علی بن عثمان الجلالی ہون شیخ الاسلام
ابو العباس رحمہ سے سُنا مینے کہ کہا ایک روز مین ایک مجمع مین تہا کہ ایک گروہ سماع
کر رہا تہا مینے دیو ونکو دیکہا ننگا اونکے درمیان مین کہ ناچتے ہین اور انہین دیکہتے
ہین اور یہہ بسبب اوسکے گرم ہوتے ہین اور ایک گروہ دوسرا ہی کہ بسبب خوف اور

ڈر مرید ون کے کہ تا وہ بلا اور بطالت مین نہ پڑین اور انکی تقلید پیروی نکرین اور
سر توبہ سے گناہ پر نہ جاوین اور ہوا انمین قوت نہ پکڑے اور ہوس ارادہ صلاحیت انکی
کو فسخ نکرے کہ یہہ معرض بلا اور مایہ فتنہ کا ہی سماع نہین کرتے اور نہ سماع والون مین
بیٹھین اور حضرت جنید رحمہ اللہ سے منقول ہی کہ ایک مرید سے کہا اوسکی حالت ابتدا
توبہ مین کہ اگر تو سلامتی دین کی چاہتا ہی اور رعایت توبہ کی کرتا ہی تو صوفیہ کے سماع
کا جو کرتے ہین منکر مت ہو اور اپنے آپکو سماع کے لایق مت سمجھ جب تک کہ تو جوان ہی پہر
جبکہ تو بوڑہا ہو تو لوگونکو اپنی وجہ سے گناہ گار مت کر اور ایک گروہ دوسرے نے کہا ہی کہ
ارباب سماع کے دو قسم پر ہین ایک وہ کہ لاہی ہون اور دوسرے وہ کہ الٰہی ہون لاہی
عین فتنہ مین ہین اور سماع سے انکو وصل حاصل نہین ہوتا اور الٰہی نے بسبب ریاضات
اور مجاہدات کے اور قطع کرنے دل کے مخلوقات سے اور روگردانی سر کی مکونات سے
فتنہ کو اپنے آپ سے دور کیا ہی اور اوس سے بیخوف ہوئے ہین اور جو کہ ہم نہ ان گروہ
مین سے ہین اور نہ اوس گروہ مین سے ہین تو ترک کرنا اوسکا ہمکو بہتر ہے اور ساتھ
ایسی چیز کے کہ مناسب وقت ہمارے کی ہو مشغول ہونا اولیٰ تر ہی اور ایک گروہ دوسرے
نے کہا ہی کہ جو کہ عوام کو سماع مین فتنہ ہی اور ہمارے سننے کے سبب سے لوگ پریشان ہوتے
ہین اور ہمارے درجے سے ادسمین محجوب ہین اور ہمارے سبب سے گناہگار ہوتے ہین پس چاہئے
خلایق پر ہم شفقت کرین اور خاص کو نصیحت کرین اور ہم خود ساتھ دیکھنے عبرت کے اوسے
دست بردار ہون اور یہی طریقہ پسندیدہ ہی اور ایک گروہ نے کہا ہی کہ جناب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا ہی کہ بہلائی اسلام آدمی سے یہہ بات ہے کہ ناکار
اور بیفائدہ باتون کو چھوڑ دے تو ہم بموجب اسکے ایسی چیزون سے دست بردار ہون

کہ اونسے چارہ ہی کیونکہ بیفائدہ کاموں مین مشغول ہونا وقت کا ضائع کرنا ہی اور وقت دوستونکا ساتھہ دوستون کے ضائع نکرنا چاہیے اور ایک گروہ دوسرے نے منجملہ خواص سے کہا ہی کہ سماع خبر ہے اور لذت سماع کی پانا مرادکا ہی اور یہہ کام لڑکونکا ہی کیونکہ محل معائنہ مین خبر کی کچھہ قدر نہین پس اصل کام مشاہدہ ٹھرا کہا صاحب کتاب کشف المحجوب رحمہ اللہ نے کہ یہہ ہین احکام سماع کے جو ہمنے ذکر کیئے اوپر طریقہ اختصار کے اور اب ہم بیان وجد اور وجود اور تواجد انکے مین باب مترتب کرتے ہین بتوفیق اللہ تعالیٰ

## باب بیان وجد اور وجود اور تواجد وغیرہ مین

جان کہ وجد اور وجود مصدر ہین اول بمعنی اندوہ کے اور دوسرا بمعنی پانی اور یافت کے ہی اور فاعل دونون کا ایک طرح پر ہی بجز مصدر کے فرق انکے درمیان مین نہین کرسکتے کہتے ہین وَجَدَ یَجِدُ وُجُوْدًا وَ وِجْدًا انا الخ اور مراد گروہ بانشکوہ حضرات صوفیہ رحمہم اللہ کی وجد اور وجود سے اثبات کرنا دو حال کا ہی کہ جو انکو حالت سماع مین ظاہر ہوتے ہین ایک حال ونمین سے مقرون اندوہ کا ہوتا ہی اور دوسرا موصول یافت اور پانے مراد کا اور حقیقت اندوہ کی گم کرنا محبوب کا اور منع ہونا مراد سے ہی اور حقیقت یافت کی حاصل ہونا مراد کا ہی الخ اور یہہ تمام تغیرات سب صفت طالب کی ہی اور حق متغیر نہین ہوتا ہی اور کیفیت وجد کی عبارت مین نہین آسکتی کیونکہ وہ الم ہی اندر معائنہ کے اور الم کا بیان قلم نہین کرسکتا پس وجد ایک راز ٹھیرا کہ درمیان طالبان اور مطلوب کے ہو اور بیان کشف اسکے کا غیبت ہی اور کیفیت وجود کے ساتھہ نشان اور اشارت کے درست نہین ہوتی کیونکہ وہ ایک طرب ہے حالت مشاہدہ مین اور طرب کو

مطلب مین نہین پا سکتے پس وجود ایک فضل اور عنایت ہی محبوب کی اور رتبہ ہی کمال اثبات
حقیقت اوسکی سے معزول ہی اور نزدیک میرے وجد ہونا الم کا ہی دلکو یا فرحت سے
یا رنج سے یا تعجب یا طرب اور وجود ظاہر کرنا غم کا ہی دل سے اور بصادقت مریدون کی
اور صفت واجد کی یا حرکت پکڑنا ہی اندر جوش شوق کے جو اندر حالت حجاب کے ہو یا کشف
کرنا ہی اندر حال مشاہدہ کے جو حالت کشف مین ہوتا ہی یا سیٹی ہی یا آواز ہو یا ہائے
ہائے کرنا یا آہ آہ کرنا ہی یا عیش ہی یا گریہ ہی یا طرب ہی اور مختلف ہین مشایخ
اسمین کہ وجد تمامتر اور کامل تر ہی یا وجود ایک گروہ نے کہا کہ وجود صفت مریدون کی
ہی اور وجد نعت ہی عارفون کی اور چونکہ درجہ عارف کا مرتبے بلند تر ہی تو چاہیے کہ صفت
اسکا بھی اوسی کا ملتر ہو کیونکہ جو چیز کہ یافت مین آسکے وہ مدرک اور مفہوم ہوگی
ہی اور اسمین یہ صفت جنس ہی کیونکہ یہ مقتضی ہے حد کا اور خدا تعالے حد سے منزہ ہی پس
وہ جو بندہ نے پایا ہی بجز مشرب کے نہین ہی اور وہ جو نہ پایا اوسکا طالب اور اوس مین
منقطع ہی اور طلب اوسکی سے عاجز واجد حقیقت اوسکی سے ہوتا ہی اور ایک گروہ نے
کہا ہی کہ وجد حرقت مریدون کی ہی اور وجود تحفہ ہی محبونکا جو بلند درجہ ہین مریدونسے
اور آرام پانا ساتھ تحفہ کے تمام رتبہ حرقت سے جو طلب مین ہو اور معنی ظاہر ہونگا بیچ
اس حکایت کے **حکایت** کہ ایک روز حضرت شبلی رحمہ اللہ عین غلبہ حال اپنے مین
نزدیک حضرت جنید رحمہ اللہ کے گئے تو اونکو اندوہگین پایا اور پوچھا کہ یا شیخ کیا حال
ہی حضرت جنید رحمہ اللہ نے فرمایا کہ من طلب وجد یعنی جو کوئی کہ طالب ہوا وہ واجد
ہوا تب حضرت شبلی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ نہین بلکہ جو واجد ہوا وہ طالب ہوا پھر مشایخ
نے اسمین کلام کیا ہی کہ اون ایک اونے نشان وجد کا بیان کیا اور اون دوسرے نے

اشارہ طرف وجد کے فرمایا اور نزدیک ہمارے قول حضرت جنید کا معتبر ہی اسواسطے کہ جب
بندہ نے نہ پہچانا کہ معبود اوسکا جنس اوسکی سے نہیں ہے تو اندوہ اوسکا دراز ہوگا اور
اسکی تحقیق کچہہ اول ہی مذکور ہو چکی ہے اور اتفاق ہی مشائخ رحمہم اللہ کا اسپر کہ سلطان
علم کا قوی تر ہی سلطان وجد سے اسواسطے کہ جب قوت سلطان وجد کو ہوتی ہی تو صاحب
اوسکا یعنی واجد محل خطر مین ہوتا ہی اور جبکہ قوت سلطان علم کو ہوتی ہی تو موصوف اوسکا
یعنی عالم مقام امن پر ہوتا ہی اور مراد اس تمام سے یہہ ہی کہ تمام احوال مین چاہیے کہ طلب
تابع ہو علم اور شرع کی کیونکہ اگر وجد سے مغلوب ہوا تو خطاب تکلیف جاتا رہیگا اور جبکہ
خطاب گیا تو ثواب اور عذاب جاتا رہیگا اور جبکہ یہہ جاتی رہی تو کرامت اور اہانت جاتی
رہیگی اور یہہ ہوا تو حکم اوسکا مجنونین کا ہوگا نہ کہ اولیا اور مقربین کا اور جسوقت کہ
سلطان علم کا غالب ہوگا اوپر سلطان وجد اور حال کے تو بندہ کنف اوامر اور نواہی
مین ہوگا اور سراپردہ عزت مین مذکور اور ہمیشہ متشکر ہوگا پہر اگر سلطان حال کا
غالب ہوگا سلطان علم پر تو بندہ حدود شرعی سے خارج اور عطایات سے محروم رہیگا
تو یہہ مقام نقصان کا ہی لیکن یا معذور ہوگا یا مغرور ہوگا اور یعنیہ یہی معنی قول
حضرت جنید رحمہ اللہ کے ہین کہ فرمایا راستہ دو ہین یا ساتھہ علم کے ہی یا ساتھہ روش کے
وہ راستہ کہ ساتھہ روش کے بغیر علم کے ہی اگرچہ نیک ہو مگر وہ جہل اور نقصان ہے
اور راہ علم اگرچہ بے روش کے ہو مگر وہ عزت اور شرف ہی اور اسی سبب سے ہی کہ حضرت
بایزید بسطامی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ کفر اہل ہمت کا اشرف ہی اسلام اہل منیتہ سے یعنی اگرچہ
اہل ہمت پر کفر اور کفران صورت نہیں پکڑتا لیکن اگر تقدیرا اور فرض محال کرین تو اہل
ہمت باوجود کفر کے کامل تر ہونگے اہل منیتہ با ایمان سے اور حضرت جنید رحمہ اللہ نے حضرت

شبلی رحمہ اللہ کو فرمایا کہ شبلی سکران ہے اور سا گر افاقہ پاوے اپنے سکر سے نکلے تو امام اہل
نفع اور اقتدا کے ہی اور مشہور ہے حکایت مین کہ حضرت جنید اور محمد بن مسروق اور
ابو العباس بن عطار ایک جگہہ جمع تہے قوال نے بیت پڑہی اونہون نے وجد کیا اور
حضرت جنید ساکن خاموش تہے انہے کہا کہ یا شیخ آپکو اس سماع سے کچہہ حصہ نہین ہے
تو آپنے یہہ آیہ پڑہ سنائی وتری الجبال تحسبہا جامدۃ وہی تمر مر السحاب یعنی
باوجود تواجد کے تکلف ہی کرنا وجد کا اور یہہ عرض کرنا انعام اور شواہد حق تعالے کا
تبادلہ اور اندیشہ ایصال اور روش مردون کا اور ایک گروہ معاملہ راگ مین
پیرو رسم کے ہین کہ اونہون نے تقلید کی ہی ساتہہ حرکات ظاہری اور ترتیب رقص
اور تزیین اشارات اونکے کی اور یہہ محض حرام ہی کہ مراد انکی اوسمین طلب کرنا احوال اور
درجہ انکے کا ہی نہ حرکات اور رسوم کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
نے فرمایا کہ من تشبہ بقوم فہو منہم اور یہہ بہی فرمایا اذا قرأتم القرآن فابکوا
فان لم تبکو فتباکو یعنی جبکہ تم تلاوت کرو قرآن مجید کی تو رووا اور گریہ کرو اور
اگر رونا نہ آوے تو بتکلف رونا کرو اور یہہ خبر ناطق اور اجازت دینے والی ہی مباح
ہونے تواجد یعنی بتکلف وجد کرنیکو اور اسی سبب سے اوس بوڑہے پیر نے کہا ہی کہ مین
ہزار فرسنگ تک جہوٹ پر جاؤنگا باین امید کہ شاید ایک قدم بہی اوسمین سچا پڑے اور
کلام اس بابمین زیادہ اس سے ہی لیکن ہمنے اسیقدر پر کفایت کیا وباللہ التوفیق ؛

## باب بیان رقص مین اور وہ جو متعلق اسکے ہی

جان کہ اندر شریعت اور طریقت کے رقص کی کچہہ اصل نہین کیونکہ یہہ ایک لہو ہی اتفاق

تمام عقلا کے اگر رقص جدا ور قصد سے ہو اور اگر رقص ہزل سے ہو تو لغو ہی اور کسی نے مشایخ
رحمہم اللہ سے اسکو بہلا نہ کہا ہی اور اسمین غلو نہین کیا ہی اور جو اثر کہ حشوی بہرتی لوگ اسمین
لاتے ہین تمام باطل ہین اور جو کہ حرکات وجد کے اور معاملات اہل تواجد کے اسکی مثل
اور مانند ہین تو ایک گروہ اہل ہزل نے انکی پیروی کی اور اسمین نہایت کو پہونچے
اور اسکا ایک مذہب بنالیا اور مینے عوام مین سے ایک گروہ کو دیکہا ہی کہ اونکو یہہ
گمان تہا کہ مذہب تصوف کا بجز اسکے اور کچہہ نہین ہی اور اسکو ہاتہہ پر رکہہ لیا اور
ایک گروہ نے اوسکی اصل کا انکار کیا ہی خلاصہ یہہ کہ رقص کرنا شرعًا اور عقلاً برا ہی تمام لوگون
سے اور محال ہی کہ افضل لوگ اسکو کرین لیکن جبکہ دل پر پیدا ہوا ور خفقان اوپر سر
سلطان وقت کے غالب ہوا تو وقت نے قوت پکڑی اور حال نے اپنا اضطراب پیدا
کیا اور ترتیب اور رسوم کی جاتی رہی اور وہ اضطراب جو پیدا ہوا تہا نہ تو رقص ٹہیرا
اور نہ بازی اور نہ طبع پروری کیونکہ یہہ مقام گداز کا ہی اور بہت دور ہی طریق
صواب سے وہ شخص کہ اسکو رقص کہے اور یہہ ایک حال ہی کہ ساتہہ نطق اور گویائی
کے اسکی راہ کسی پر بیان نہین ہوسکتی من لم یذق لا یدری النظر فی الاحداث
اور فی الجملہ نظارہ کرنا نوعمر کا اور صحبت رکہنا ساتہہ انکے محظور ہی اور جائز کہنے والا
اسکا کافر ہے اور جو کچہہ کہ آثار سے اسمین نقل کرتے ہین وہ بطالت اور جہالت ہے
اور مینے دیکہا ہی ایک گروہ کو جہال سے کہ وہ بسبب تہمت اسکی کے اہل اس طریقت سے
منکر ہوگئے ہین اور مینے دیکہا ہی کہ اسکا ایک مذہب ٹہیرالیا ہی اور مشایخ رحمہم اللہ
نے اسکو آفت جانا ہی اور اہل مذہب حلولیہ سے یہہ اثر رہگیا ہی کہ جو درمیان متصوفہ
کے باقی ہی واللہ اعلم بالصواب ؂

# باب بیان کپڑا پہاڑنے اور قسمت کرنے اوسکے مین

جان کہ پارہ کرنا جامہ کا درمیان اس طائفہ کے معتاد ہی اور بڑے بڑے مجامع اور
مجالس مین کہ جہان بڑے بڑے مشایخ حاضر تھے یہہ کیا ہے اور بیضے ایک گروہ علماکو دیکہا
ہی کہ وہ اسکے منکر تہے اور کہتے تہے کہ جائز نہین ہی کہ کپڑا درست اور سلامت کو ٹکڑے
ٹکڑے کرین کہ یہہ فساد ہی اور محال ہی کہ ایسے فساد کو کہ غرض اوسمین مراد اوس سے صلاح ہو
صلاح سمجہین اور تمام لوگ جامہ درست کو پہاڑتے ہین اور پارہ پارہ کرتے ہین اور
پہر سیتے ہین جیسے کہ آستین اور تنہ اور کلی اور جیب ایک دوسرے سے جدا جدا کرتے ہین
اور پہر سیکر اوسکو درست کرتے ہین اور کچہہ فرق نہین ہی اصلین کہ مثلاً ایک کپڑے کے
ٹکڑے کرین اور پہر سیلین یا کہ پانچ ٹکڑے کرین اور پہر سیلین باوجود اس بات کے ہر ہر ٹکڑا اور پارچہ مین راحت
پہونچانا دل ایک مومن کا ہی اور پورا کرنا حاجت اوسکی کا ہی کہ اوسکا پیوند کرے اور
ہر چند کہ کپڑہ پارہ کیا اسکی اصل طریقت مین نہین ہی اور البتہ حالت سماع اور صحبت اور
مجمع مین یہہ نہ چاہیئے کہ بجز اسراف کے نہین ہی ہان اگر سننے والا مغلوب ہوا ایسا کہ خطا
تکلیف اوس سے اوٹہہ جاوے اور وہ خود بیخبر محض ہوجاوے تو یہہ شخص معذور ہی اور
جبکہ ایک شخص کو ایسا حال پیش آوے اور واقع ہو تو اگر پہر ایک جماعت بہی اوسکی موافقت
سے کپڑے پہاڑین تو روا ہی اور تمام کپڑہ پہاڑنا اہل اس طریقت مین تین قسم پر ہی ایک
یہہ کہ درویش خود پہاڑے اور یہہ وقت اوس حال سماع مین ہوتا ہی کہ ساتہہ حکم غلبہ
کے کرتا ہی دوسرے یہہ کہ جماعت اور اصحاب بسبب حکم پیری اور مقتدائی کے اوسکا
پارہ کرین کوئی بسبب استغفار جرم کے اور کوئی بسبب حالت سکر کے جو وجد مین ہو

اور تیسرے یہہ کہ سماع مین پارہ کرین اور یہہ مشکل تر ہی اور دو صورت پر ہی ایکیا یہہ کہ
پہنا ہوا کپڑہ ہو اور دوسرے یہہ کہ بغیر پہنا یعنی درست ہو تو پہنے ہوئے کپڑے کے پہاڑنے
مین دو چیزین شرط ہین یا اوسکو پہر سیاین اور اوسیکو پہر دیوین یا درویش دوسرے
کو دیوین اور ایثار کرین یا واسطے تبرک کے پارہ پارہ کرین اور آپسمین تقسیم کرین
اور جو درست کپڑہ بغیر پہنے ہوئے کو پہاڑتے ہین تو ہم دیکہین گے کہ غرض اور مراد
اوس درویش سننے والے کی کہ جسنے کپڑہ ڈالا اور گرایا ہی کیا تہی اگر قوال مقصود ہے
تو قوال کو دیدینا چاہیئے اور اگر جماعت مقصود ہے تو جماعت کو دینا چاہیئے اور اگر بغیر
مراد اور ارادہ کے درویش نے کپڑہ ڈالا ہے تو اسکا حکم موقوف اوسکے پیر و مرشد پر
ہی جیسا وہ ارشاد کرے یہہ عمل مین لاوے یعنی اگر جماعت کو دلواوے تو اوسکو پہاڑے
اور پارہ کرے اور اگر ایک کو تو یعنی بغیر پہاڑے اوسکو دیوے اور یا قوال کو تو علی ہذا القیاس
پس قوال مراد درویش کی ہو تو موافقت اصحاب کی شرط نہین کیونکہ یہہ جامہ نساتہ
اہل کے ہوتا ہی کہ درویش نے اپنے اختیار سے دیا ہو یا ساتہہ اضطرار کے تو دوسرونکو
اسمین کچہہ موافقت نہین ہی پس اگر مراد جماعت ہی یا بغیر مراد کے جدا ہوا ہی تو بہی موافقت
کرنا شرط نہین ہی اور جبکہ موافقت کرے تو پیر کو نہ چاہیئے کہ قوال کو جامع درویشونکا
دیوے لیکن روا ہی کہ کسی محب پرانین سے فدیہ اوسکا کرین اور کپڑے ساتہہ درویشون
کے پہیر دیوین اور تمام پہاڑین اور آپسمین تقسیم کرین اور اگر کپڑا حالت غلبہ مین گرپڑا
ہی تو مشایخ رحمہم اللہ کا اسمین اختلاف ہی اکثر کہتے ہین کہ قوال کو وہ دینا چاہیئے اور بموافقت
قول جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے کہ فرمایا من قتل قتیلا فلہ
سلبہ یعنی جامہ اور لباس مقتول کا حق قاتل کا ہی اور اگر وہ کپڑہ قوال کو ندیا

تصرف نکرے اور اوسکو ساتھہ اس نیت کے نہ آزماوے کہ اسمین پریشانی اور بے برکتی بہت ہوتی ہی آزمایش کرنیوالیکو اور چاہیے کہ قوال اگر خوش پڑہے تو اوسکو یہہ نہ کہے کہ تو خوش پڑہتا ہی اور اگر ناخوش پڑہے یا کوئی شعر ناموزون کہے کہ جس سے طبیعت کو پریشانی ہو تو یہہ نکہے کہ بہتر پڑہو یا اچھا کہو اور ساتھہ دل کے اوسپر خصومت نکرے بلکہ قوال کو درمیان مین نہ دیکھے حوالہ ساتھہ حق کے کرے اور ساتھہ راستی کے سنے اور اگر کوئی گروہ سماع مین ہو اور اسکو اوس سے نصیب نہو تو شرط نہین ہی کہ ساتھہ اپنے صحو اور بیداری کے اونکے سکر مین دیکھے اور چاہیے کہ طرف وقت کے نیازمند ہو اور سلطان وقت کی تمکین کرے تاکہ برکات اوسکی اسکو پہونچین اور مین کہ علی بن عثمان الجلالی الغزنوی ہون یہہ دوست رکھتا ہون کہ مبتدیون کو واسطے سماع کے نہ چھوڑین تاکہ طبیعت انکی شوریدہ نہو کہ اسمین خطرہاے عظیم ہین اور آفت اوسکی بڑی ہی کہ عورات چہتون پر سے یا اور کسی جگہہ سے درویشونکو دیکہین حالت سماع انکی مین کہ اس سے سننے والون کو حجابہاے سخت واقع ہوتے ہین اور یا یہہ کہ کوئی نوعمر انکے درمیان مین ہو اور یہہ اسکے کہ جہال متصوفہ نے اس سبکو مذہب بنالیا ہی اور راستی کو درمیان سے اوٹہا دیا ہی اور مین استغفار کرتا ہون اوس سے کہ جو مجہپر گذرا ہی اس قسم کی آفتون سے اور مددگاری چاہتا ہون اللہ تعالے سے کہ ظاہر اور باطن میرے کو آفات سے نگاہ رکہے اور وصیت کرتا ہون ساتھہ رعایت کرنے حقوق اس کتاب کے الخ یہانتک تمام ہوا ترجمہ کتاب کشف المحجوب کا جو تحقیق سماع اور الحان اور وجد اور تواجد اور رقص وغیرہ لواحق اسکے مین ہے

واللہ الموفق

(کتاب ہدیۃ السنی ترجمہ ہدایۃ الاعمی سے ہے)

# باب بارھوان وجد وسماع اور اوسکی حقیقت کے بیان مین

اے عزیز اسمین صوفیونکو اختلاف ہو لیکن مین جو اصل ہو بیان کرتا ہون کہ دو وجہ وجد وسماع منع ہو ایک از روے طریقت اور حقیقت کے اور دوسرا از روے شریعت کے بوجہ ممانعت کی از روے طریقت اور حقیقت کے ہر وہ یہہ ہو کہ فرمایا اللہ تبارک وتعالے نے وما الحیوة الدنیا الا لعب ولھو یعنی دنیا کی زندگی تو یہی ایک کھیل اور بازی اور دیوانون کی ہو اس آیہ شریف مین جو زندگی کہ بخوبی مطابق حکم خدا ورسول کے گذرے اوسکو تو کھیل اور بازی فرمایا پس جو عمر کہ خلاف شرع اور گناہ مین گذرے قیاس کرنا چاہیے کہ وہ کیا ہو گی ظاہر ہے کہ بلاشک بد اور مذموم ہو گی چنانچہ امام الاسلام حضرت امام اعظم رحمہ اللہ نے کہ جنکے اجتہاد کے چراغ جہان روشن ہو فرماتے ہین ؎

| | |
|---|---|
| صرفت العمر فی لھو ولعب | فآھا ثم آھا ثم آھا |
| منی خیرت ان الشمس انثی | منعنی عفتی من ان اراھا |
| احب الصالحین ولست منھم | لعل اللہ یرزقنی صلاھا |

تو لازم ہو کہ آدمی اپنی زندگانی متابعت مین پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے اقوال اور احوال اور خلفاء راشدین اور صحابہ اور تابعین کی پیروی مین بسر کرے اور جو قول اور فعل انکے خلاف ہو اوسکو شیطانی جانے نہ رحمانی وجد وسماع تو صریح مخالف اونکے ہو اسواسطے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور خلفانے اور صحابہ اور تابعین نے وجد وسماع نہین کیا اور اسبات کی انکی طرف نسبت کرنا کفر ہے فرمایا پیغمبر علیہ السلام نے ناچنا رقص کرنا ایسا بڑا گناہ ہو کہ اسکے برابر کوئی گناہ نہین

اے عزیز وجد اوسکو کہتے ہین کہ سالک کیواسطے ایک نیا حال ہے۔ ا ہوتو فی حالات کے ساتھہ آور سماع اوسکو کہتے ہین کہ اسرار الٰہی کے سننے سے ایک حال اور الہام ربانی پیدا ہو وجد وسماع جہال نے ناچنے گانے کا نام رکھہ لیا ہی ۵

| | |
|---|---|
| رقص مین ہوتا اگر وصلِ خدا | تو یہہ سب رقاص ہوتے اولیا |
| راہ کاٹی ہی تری شیطان نے | جانتا ہے تھہ مین فضلِ خدا |

واضح ہو کہ جس شخص کو سیر الی اللہ اور سیر مع اللہ اور سیر فی اللہ اور سیر باللہ حاصل ہی اوسکا جسم جنبش نہین کرتا ہی استغراق اور توحید اور معرفت اور مشاہدہ اور تجلیات مین جسم کی حرکت حرام ہی سالک کو چاہیئے کہ استغراق کے وقت شرع کی قید مین مقید رہی کہ استغراق اوسکا خوب مستحکم ہو جائے چنانچہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم حالت استغراق اور مشاہدہ اور تجلیات مین نماز مین مشغول ہوتے تہے یا صحابہ کی نصیحت مین یا ازواج مطہرات کی صحبت مین اسواسطے کہ استغراق مین حدود اللہ کے خلاف کوئی بات نہو جاوے ۵

| | |
|---|---|
| جوش مین آتا تہا جب دریا راز | جلد ہو جاتے تہے مشغولِ نماز |
| گاہ فرماتے ارحنا یا بلال ؓ | تا کرے تنگی نہ یہہ دلپر خیال |
| گاہ فرماتے تہے وہ عالیمقام | یا حمیرا کچہہ کرو مجھہ سے کلام |
| دل تہا اونکا ایک دریا شگرف | جوش کرتا ہے بہت دریا ژرف |

اصل یہہ بات ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی صفت مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی ہے دنیا مین مشاہدہ اور استغراق اور تجلیات کی حالت مین کب مائل طرف خلاف حدود اللہ کے ہوئے حدیث مین آیا ہی کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ

تمام رات سر جھکائے استغراق مین رہتے تھے آدھی رات کیوقت ایک آہ کرتے جسم کو مطلق حرکت نہ دیتے اسواسطے کہ اسرار محبت دلمین نگاہ رکھنا کمال محبت ہی اور حوصلہ انکا بہت وسیع ہوتا ہی فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ ابوبکر کی بزرگی کثرت صوم و صلوٰۃ سے نہین ہی بلکہ جو اسرار آلہی کہ اونکے دلمین ٹھیرا ہوا ہی اور وہ اسرار غلبۂ محبت خدا کا باعث ہی اوسکے سبب سے افضل ہین کہ جو اسرار و غلبہ محبت خدا تعالی نے پیغمبر علیہ السلام کے سینۂ مبارک مین ڈالا تہا وہ سب آپنے ابوبکر کے سینہ مین ڈالا فرمایا ہی پیغمبر خدا نے اسیطرح پر اور شیخ عطار رحمہ اللہ نے نظم کیا ہی اور یہی شیخ موصوف نے فرمایا ہی کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اسرار آلہی سے ایسے مالا مال تھے کہ ایک روز ایک کنوان جنگل مین تہا اوس کنوئین سے ایک اسرار آلہی مین سے بیان کیا تو پانی اوسکا سب خون ہوگیا اور سر آلہی کے سننے کی تاب نہ لایا اس بیان سے غرض یہہ ہی کہ اگر رقص و وجد سے اسرار آلہی منکشف ہوتے تو یہہ حضرات ضرور رقص و وجد فرماتے سکوت و ضبط نفرماتے شیخ نجم الدین رازی نے مرصاد العباد مین یہہ مضمون فرمایا ہے اگر کسی بزرگ سے جسم کی حرکت ظاہر بہی ہوئی تو ابتدا رحال مین ہوئی نہ انتہا مین جیسے آدمی کے تین حال ہوتے ہین طفلی جوانی پیری ایسے ہی سالک کے ہوتے ہین ابتدا وسط انتہا اگر کسی سے ابتدا یا وسط مین حرکت جسم کی خلاف شرع ظاہر ہی ہوئی ہی اوسکا کیا اعتبار اسواسطے کہ وہ حکم طفل کا رکھتا ہی کسی بالغ طریقت اور منتہی سے حرکت مخالف احوال حضرت رسالت پناہ اور خلفار راشدین کے نہین ہوئے مبتدی اور متوسط تو مانند آب دریا کے جوش و خروش کرتے ہین بموجب من عرف اللہ طال لسانہ اور منتہی سالک خموش رہتے ہین موافق من عرف اللہ

کل لسانہ کے اونکو جسم کی حرکت نہین ہوتی ہے اپنے آپ مین مستغرق ہوکے گویا کہ اسرار پاتے ہین نقل ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن نوری ایسے اپنے آپ مین مستغرق ہو جاتے تھے کہ بال تک جنبش نکرتا تھا کسی نے پوچھا کہ یہہ کس سے سیکھا فرمایا کہ بلی سے کہا کسطرح فرمایا کہ بلی جو ہے کیواسطے ایسی بیٹھتی ہے کہ اپنے ظاہر اور باطن کو اوسطرف بالکل رجوع کرتی ہے اور حرکت جسم کی نہین رہتی ہے اور اپنے آپکو فراموش کرتی ہے اے صوفیان ناقص الحال بلی سے تو کم ہونا نہ چاہیے اپنے آپ مین ایسے فرو ہو جاؤ کہ ظاہر باطن کو فراموش کرو اور اپنے حجرہ دل کی پاسبانی مین رہو اور جو اسرار الٰہی ہو اوسکو مخفی رکھو کہ افشاء راز کفر ہے فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے افشاء الربوبیۃ کفر نقل ہے کہ ایک روز حضرت رابعہ بصری کے پاس ایک صوفی بیٹھا تھا اور رابعہ توحید کا اور عجائب کا بیان فرماتی تھین صوفی رونے لگا حضرت رابعہ نے منع کیا کہا اے صوفی اگر یہہ قطرہ اشک کے تیرے دلمین رہتے تو دریا ہو جاتے اب ضائع ہو گئے اور کچھہ مفید نہوئے ایک شخص نے حضرت رابعہ سے کہا کہ مجھے کچھہ نصیحت کرو کہا کہ جو تیرے دلمین ہے حالات اور واقعات سے اوسکو باہر نہ لا اور جو کچھہ تیرے باہر ہے معاش کی تنگی وغیرہ کا غم و فکر اوسکو دخل ندے نقل ہے کہ ایک مرد نے بشر حافی سے وصیت چاہی فرمایا کہ محبت خدا تعالے کی حاصل کر اسواسطے کہ آدمی کی بزرگی محبت سے ہے اوس آدمی نے پھر کہا کہ اس سے اور کچھہ زیادہ فرماؤ شیخ نے فرمایا کہ جب محبت خدا تعالے کی حاصل کی تو نے تو اوسکو ایسا پوشیدہ رکھہ کہ کسی مخلوق کو خبر نہو پھر اوسنے کہا کہ اور کچھہ زیادہ فرماؤ شیخ نے فرمایا کہ اسطرح خدا کی محبت کو پنہان رکھہ کہ گویا حق تعالے کو بھی خبر نہو یہہ مبالغہ شیخ کا تاکیداً تھا کہ محبت کے اخفا مین کوشش

کمر تجلیات اور مشاہدہ اور قرب حق ہی ظاہر ہوگا الحاصل اول سے آخر تک عشق کا تخم نیستی کی زمین مین پوشیدہ اور اوسکی بیخ کو قواعد شریعت مین محکم رکھنا سالک کیواسطے فرض ہے ثم جعلناک علیٰ شریعۃ من الامر فاتبعها ولا تتبع اهواء الذین لا یعلمون سے یہی مراد ہی اے عزیز اگر صوفیہ کا احوال ابتدا اور اوسط اور انتہا کا شرح بیان کیا جاوے تو کتاب دراز ہوتی ہی عارف کامل خود معلوم کرلیگا مجمل اور مختصر یہہ ہی کہ صاحبان حال کے دو طائفہ ہین ایک صاحب تمکین اور ایک صاحب تلوین صاحب تمکین کو جسقدر استغراق اور توحید اور معرفت اور عشق اور حالت زیادہ ہو اوسیقدر ہوش اور عقل زیادہ تر ہوتی ہی اور کوئی قول اور فعل خلاف شرع نہین ہوتا ہی انبیا علیہم السلام اور خلفاء راشدین اور صحابہ اور تابعین رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین کا یہی حال تھا خواجہ محمد پارسا رحمہ اللہ نے اپنے رسالہ قدسیہ مین فرمایا ہی کہ اس مرتبہ بے صفتی کا کمال جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ و اصحابہ وسلم کو ہی اور جملہ انبیا علیہم السلام علی قدر مراتب اسی خرمن کے خوشہ چین ہین اور آپ ہی کی مدد سے اونکے درجات کی ترقی ہی اور مقام محمود کہ آپکے واسطے مخصوص ہے اس مرتبہ کا کمال ہی اور اس مرتبہ بے صفتی کی خاصیتون مین سے ایک یہہ ہی کہ اس مرتبہ والے کو تمکین وقرار ہوتا ہی اضطراب واضطرار نہین ہوتا اصحاب تلوین کے کہ مقام تمکین سے نیچے کا درجہ ہی بھی دو طائفہ ہین ایک اصحاب صحو ایک اصحاب سکر اصحاب صحو کو اجتہاد معرفت اور علم الٰہی مین کبھی خطا بھی واقع ہوجاتی ہی اور وہ خطا عذر تقصیر سے حق تعالےٰ معاف فرماتا ہی اور شرف الہام سے مشرف ہوتے ہین اور خطا کو خطا اور صواب کو صواب جانتے ہین اور انوار کے رنگون کیطرف مائل

رہتے ہین اور نور نار مین تمیز نہین کرسکتے ہین بے الہام حق تعالے کے کہ نور تجلیات
رحمانی ہی اور نار تجلیات شیطانی جیسے الہام اور وسوسہ قریب قریب ہین سالکون
نے فرمایا ہی کہ اصحاب تمکین کیواسطے مشاہدہ ذات کا ہوتا ہی اسواسطے وہ آرام ہی کی
مین ہین اور اصحاب تلوین کیواسطے مشاہدہ صفات کا ہوتا ہی اور صفات حق تعالی
کے مختلف ہین اسیواسطے اونکے احوال بہی مختلف ہوتے ہین اور اپنے حال مین مغلوب
ہوتے ہین اسواسطے کہ متوسط ہین ابہی منتہی نہین ہوئے ہین اور اگر اونسے کوئی بات
خلاف حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور خلفاء راشدین کے
ظہور مین آئے اوسکا اعتبار نہین اور اونکے مشاہدہ کا حال مفتاح القلوب مین
ذکر کی فصل مین مرقوم ہی اصحاب سکر کے بہی دو حال ہین ایک حالت رحمانی اور
ایک حالت شیطانی حالت رحمانی وہ ہی کہ استغراق کے حال مین اوس سے کبہی وہ
فعل ظاہر ہوتا ہی کہ عوام الناس کے نزدیک کفر ہوتا ہی چنانچہ حضرت بایزید بسطامی قدس سرہ
سے سبحانی ما اعظم شانی ظاہر ہوا کیفیت اسطرح پر تہی کہ حضرت بایزید کیواسطے
ایک ایسی حالت پیدا ہوتی تہی کہ اوسوقت وہ زمین مین حجرہ کے برابر ہوجاتے تہے
اور آپ سبحانی ما اعظم شانی فرماتے تہے جب ہوش مین آتے تہے تو بصورت اصلی
ہوجاتے تہے مریدون نے شیخ سے اسبات کا اظہار کیا شیخ نے فرمایا کہ جسوقت میری زبان
سے ایسا کلام نکلے تو مجہکو قتل کرنا ورنہ میرا گناہ تمہاری گردن پر ہی جسوقت شیخ کا پہر وہی
حال ہوا مریدون نے تلوارین چہریان مارنا شروع کیا شیخ پر کچہہ اثر نہوا جب شیخ
ہوش مین آئے مریدون نے حقیقت حال بیان کی شیخ نے فرمایا کہ اگر اسوقت مجہکو مارو
تو البتہ مجہپر اثر کریگا کہ اسوقت مین بایزید ہون اور اوسوقت مین نہ تہا وہی کوئی

کینے والا تہا چنانچہ حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کیواسطے ابتدا رنبوت
مین درخت سے اِنِّیْ اَنَا اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ظاہر ہوا اگر بایزید سے سبحانی ما اعظم
شانی ظاہر ہوا کیا عجب اور یہہ حال ابتدا مین تہا اوسکا کیا اعتبار کہ مبتدی مانند
طفل کے ہی طفل سے ایسی چیزین ظاہر ہوتی ہین اگر مبتدی اور متوسط سے ایسا
حال ظاہر ہو کہ تلوار کی ضرب اوس پر اثر نکرے تو معذور ہی لیکن ناقص ہی ابہی منتہی نہین
ہوا **سوال** یہہ کیسے معلوم ہوا کہ یہہ حال ابتدا کا تہا **جواب** حضرت موسیٰ علے
نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام ابتدا رنبوت مین درخت سے انوار دیکہتے تہے اور آخر نبوت
مین جب رب ارنی انظر الیک کہا تو حکم ہوا لن ترانی الحاصل ابتدا اور اوسط
مین ایسے حالات ہوتے ہین اور انتہا کا حال بیان سے باہر ہی کوئی منتہی خلاف شرع
نہین ہوتا ہان حالت استغراق شیطانی مین کوئی قول اور فعل اوس سے مخالف شرع
یا لہو یا لغو وقوع مین آتا ہی اور ان دونون حالتون کے نشان بہت ہین یہان
کچہہ بیان کئے جاتے ہین کہ حالت شیطانی مین ایسی باتین ظاہر ہوتی ہین کہ وہ
دال ہوتی ہین ملحدی پر اور حالت رحمانی مین عذر تقصیر اور ندامت گناہون کی
اور نیستی اور حلم اور تواضع پیدا ہوتی ہی اور حالت شیطانی مین عجب اور غرور اور
ریا اور حسد پیدا ہوتا ہی اور نفس کی خواہشون مین مبتلا اور مقید رہتا ہی حالت
رحمانی مین حق تعالے اوسکا نگہبان اور محافظ ہوتا ہی اوس سے کوئی بات خلاف
شرع استغراق اور غیر استغراق مین ظاہر نہین ہوتی بموجب اذا اراد اللہ لعبد
خیرا لم یضرہ ذنب چنانچہ حضرت یوسف علیہ السلام کو زلیخا کے معاملہ مین نگاہ
رکہا حق تعالے فرماتا ہی وَمَآ اُبَرِّئُ نَفْسِیْ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَۃٌ بِالسُّوْٓءِ

إِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّي إِنَّ رَبِّي غَفُورٌ رَّحِيمٌ اے عزیز سالک کو استغراق سے چارہ نہین ہی اور وہ دو حال سے خالی نہین ہی یا غلبہ شوق سے یا مشاہدے کا اگر شوق کیوجہ سے ہی تو یہہ مبتدی کا حال ہی نہ منتہی کا چنانچہ ایک بزرگ سے پوچھا کہ تمکو شوق ہی کہا نہین کہا کیون کہا شوق نشان دوری کا ہی اور مین مشاہدہ مین ہون جسکو وصل کہتے ہین اور اس مقام مین شوق حجاب ہوتا ہی اور سالک کیواسطے معرفت اور علم الٰہی کے عشق اور شوق سے ذات باری مین وہم وخیال باطل پیدا ہوتے ہین چاہیے کہ مخالف شرع نہو کہ علم الٰہی حاصل ہو اگر استغراق مشاہدہ کی وجہ سے ہی تو سالک کے واسطے بے حکم الٰہی کے حرکات وسکنات حرام ہی اور خلاف امر کفر ہے ۔

| عشق مین ہی جس کسیکو زندگی | | کفر ہی اوس شخص کو جز بندگی | |
|---|---|---|---|

چنانچہ سب انبیا علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام ہمیشہ استغراق اور مشاہدہ مین رہتے تھے اور ذرہ برابر خلاف امر حق نہین کرتے تھے اور ظاہر و باطن مین اللہ کے نزدیک اور محاسبہ اور مراقبہ مین ہوتے تھے مخفی نرہے کہ مراقبہ دو طرح پر ہی ایکہ مراقبہ موقت اور ایک مراقبۂ دائمی مراقبہ موقت وہ ہی کہ سالک اپنے آپ مین فرو ہو جاوے اور انوار الٰہی حاصل کرے اور مراقبۂ دائمی وہ ہی کہ تمام حرکات وسکنات مین خدا تعالیٰ کی رضامندی ملحوظ رکھے جس کام مین رضاے حق ہو وہ کرے اور جسمین نہو نکرے چنانچہ حدیث قدسی مین آیا ہی کل ذنب منك مغفور سوی الاعراض عنی وکل فعل منك محبوب سوی الالتفات نحوی اے عزیز حق تعالیٰ کیطرف سے جو مراقبہ ہی وہ بہی دو طرح پر ہی ایک یہہ کہ اللہ تعالیٰ آدمی کو نگاہ رکہتا ہی فنا کے تعرض سے موافق مضمون اس آیہ کریمہ کے وَکَانَ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ رَّقِیْبًا دوسرا یہہ کہ حق تعالیٰ دیکہتا رہتا ہی بندے کے اومن

فصل کو جسکا امر ہی اور نہی ہی یعنی امر چھوٹنے نہ پاوے اور نہی کرنے نہ پاوے پھر مراقبہ
بندہ کیطرف سے تین طرح پر ہی اول یہہ کہ آدمی ہر وقت اس بات کا ملاحظہ رکہے کہ
اللہ تعالیٰ ہمیشہ میرے اعمال کا حاضر ناظر ہی اوسکا ثمرہ صفت حیات ہی کہ بندہ کو حاصل
ہوتی ہی اس مراقبہ کا نام مراقبۃ المراقبہ ہی دوسرے یہہ کہ آدمی اپنے قواے ظاہری و باطنی
حسی و عقلی کی محافظت کرے اور جس چیز کیواسطے وہ پیدا کیا گیا ہی اوسکی طرف مصروف
ہووے تیسرے یہہ کہ اسطرح دلکو غیر سے نگاہ رکہے کہ سواے حق تعالیٰ کے اوسکے دلمین
ہرگز کوئی راہ نپاوے اصل غرض مراقبہ سے یہی ہی حضرت خواجہ بہاؤ الدین نقشبند قدس
سرہ فرماتے ہین اگر کوئی بندگی کا مزہ پاوے اور وہ مزہ اوسکا مطلوب ہو جاوے تو وہ
اوسکا عابد ہی حق کا عابد نہین ہی اگر کسیکو ذوق اور حالت اور یقین اور معرفت اور
کشف و کرامت حاصل ہو اور وہ اوسکا مطلوب ہووے وہی اوسکا عابد ہی نہ عابد حق کا
شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی قدس سرہ فرماتے ہین کہ اگر کوئی شخص واسطے
حصول کشف و کرامات و خوارق عادات کے بندگی کرے اور اوسکو حاصل کرلے تو اوسنے
دنیا مین مزدوری پائی آخرت مین بے نصیب رہیگا اے عزیز اگر دونون جہان
کی قدرت اور معلومات اور مفہومات اور جمیع انبیا اور اولیا کے عرفان خدا تعالیٰ
تجھکو دے ہرگز راضی نہو چاہیے اسواسطے کہ کام اسکے سوا ہی چنانچہ حضرت بایزید بسطامی
قدس سرہ فرماتے ہین کہ اگر فرضاً قدس جبرئیل اور صفوۃ آدم اور خلت ابراہیم اور شوق
موسیٰ اور طہارت عیسیٰ اور محبت سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم و
علیہم اجمعین اور مقام جمیع انبیا کے تجھکو دین ہرگز راضی نہو اور ہمت اور حوصلہ
بڑہاے رکہہ اسواسطے کہ کار اس سے برتر ہی اور کسی چیز کیطرف متوجہ نہو کہ وہی چیز

تیرا حجاب بنا ہوئی اسواسطے کہ یہہ مقام وسیلہ مطلوب کا ہی نہ عین مطلوب اور ظاہر ہے
کہ وسیلہ مطلوب کو عین مطلوب جاننا خود مجوبی ہی انصاف کرنا چاہیے کہ جب ان چ
کیطرف متوجہ ہونا اور انکا حاصل کرنا کہ یہہ چیزین مقام انبیا اور اولیا کی ہین
حالت روحانی اور رحمانی ہین مجوبیت ٹہیری تو حالت شیطانی کے حاصل کرنے اور ا
متوجہ ہونے کا کیا حال ہوگا پس سالک کو خاتم النبیین اور خلفاء راشدین اور صح
تابعین کی متابعت مین طریقت کی راہ چلنا چاہیے کہ شیطانی راہ کی نہایت ناکا
اور حیرانی اور عجز اور تقصیر اور پشیمانی ہی چنانچہ امیر کبیر حضرت سید علی ہمدانی قدس سر
فرماتے ہین کہ سالک اپنی ہمت کو ایسا بلند رکھے کہ سوے خدا کے کسیکو اپنا مطلوب او
محبوب نہ سمجھے اور کبھی کیطرف گوشۂ نظر سے بھی نہ دیکھے اگر فرضاً جمیع انبیا کے مقام آ
روبرو کرین اوسطرف نگاہ نکرے اور حق تعالیٰ کو چہوڑ کے اودہر مشغول ہو کہ
حجاب ہو جائیگا خوش فرما گئے ہین یہہ اسرار حضرت شیخ فریدالدین عطار قدس سر

| | |
|---|---|
| جب آیا زِ خاص کو باعز و جاہ | دیدیا محمود نے تخت و کلاہ |
| اور کہا تیرا ہی سب خیل و حشم | کر بلند اپنی حکومت کا علم |
| چاہتا ہون مین کہ تو شاہی کرے | اپنا تابع مہ سے تا ماہی کرے |
| دیکھ کے حیران ہی ساری سپاہ | آنکھ مین سبکی ہوا عالم سیاہ |
| کہتے تھے آپس مین اللہ رے غلام | یہہ تیری عزت یہہ تیرا احترام |
| لیکن اوس ساعت ایاز ہوشیار | رو رہا تھا اپنے اوپر زار زار |
| سب یہہ کہتے تھے کہ تو دیوانہ ہی | کیون تو اتنا عقل سے بیگانہ ہی |
| بادشاہی تو نے پائی اے غلام | پھر یہہ رونا کس لیے ہو شاد کام |

روکے یون بولا ایاز باصفا ۔ راز یہہ تمپر نہین ہرگز کھلا
دور مجھکو ڈالتا ہے بادشاہ ۔ قرب سے اپنے یہہ دیکر عز وجاہ
ہوکے مین مشغول بافوج وسپاہ ۔ دور پڑجاؤن ز قرب بادشاہ
حکم مین میرے اگر ہووے جہان ۔ مین نہونگا دور شہ سے ایک آن
حکم کا تابع رہونگا روز وشب ۔ لیکن اوس سے مین جدا ہوتا ہون کب
مجھکو کب یہہ کروفر درکار ہے ۔ مجھکو کافی شاہ کا دیدار ہے
ہے اگر تو طالب حق با نیاز ۔ بندگی کر جیسے کرتا تھا ایاز
اے دریغا تو نہین ہے مرد راہ ۔ کسکو سمجھاؤن بتاؤن کسکو راہ

دوسری وجہ منع ہونے وجد وسماع کی از روے شریعت کے یہہ ہی کہ شرح مقاصد مین مذکور ہی کہ حلال اور خفیف جاننا اوس گناہ کا جو قطعی دلیل سے ثابت ہو کفر ہی صلوۃ مسعودی مین مذکور ہی کہ مذہب اہل سنت وجماعت کا یہہ ہی کہ بندہ گناہ سے کافر نہین ہوتا ہی لیکن گناہ کو ہلکا اور سبک جاننے سے کافر ہوجاتا ہی اور گناہ کے حلال جاننے کا کیا حال ہوگا اے عزیز جو لوگ کہ فقیر کہلاتے ہین اور خدا تعالے کی محبت کا دم بہرتے ہین اور راگ اور باجے سنتے ہین تو یہہ فرمائین کہ کس سے سنا ہی کہ درویشان اہل صفہ کا یہہ حال تھا اور یہہ افعال تھے شاید پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کیوقت مین یہہ عشق ومحبت نہ تھا ہان یہہ بات ہی کہ جسکی شیطان راہ مارتا ہی اوسکا یہہ حال ہوتا ہی فرمایا امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے کہ جس نے راگ کو حلال جانا وہ منافق اور ملعون ہی اسواسطے کہ راگ کھیل ہی اور کھیل حلال نہین اور فرمایا امام شافعی رحمہ اللہ نے کہ جسنے راگ کو حلال کہا وہ چارون مذہب سے الگ ہوگیا فرمایا امام مالک رحمہ اللہ نے

کہ جسنے راگ کو حلال کہا وہ منافق ہی سب امت کے نزدیک اسواسطے کہ وہ راگ کھیل ہے
اور سب کھیل حرام ہین فرمایا امام احمد حنبل رحمہ اللہ نے جو شخص راگ کو حلال کہے وہ کافر ہے
اسواسطے کہ اوسنے بیکار کردیا حکم شریعت کو اور جو بیکار کردے حکم شریعت کو وہ مومن
نہین ہوتا سب مجتہدون کے نزدیک اور نہ قبول ہوگی بندگی اوسکی اور مٹ جاوینگے
بھلائیان اوسکی اور طلاق ہوجائیگی عورت اوسکی اور فرمایا امام یوسف رحمہ اللہ
نے جسنے کہا راگ حلال ہی تو وہ کافر ہی اسواسطے کہ راگ شیطان کا کام ہی اللہ تعالےٰ کے
فرمانے کے بموجب قالوا اجئتنا بالحق ام انت من اللاعبین یہ سب اقوال تفسیر جلالی
سے منقول ہین اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کل طریقۃ
ردتھا الشریعۃ فھو زندقۃ فرمایا اللہ تعالےٰ نے ومن یبتغ غیر الاسلام دینا
فلن یقبل منہ وھو فی الاخرۃ من الخاسرین فرمایا پیغمبر علیہ السلام نے لو رایت
رجلاً یمشی فی البحر ویطیر فی الھواء ویترک فرضا من فرایض اللہ وسنۃ
من سنن رسول اللہ فھو ملعون یعنی اگر تو دیکھے کسی آدمی کو کہ پانی پر
جاتا ہی اور ہوا مین اوڑتا ہی اور ایک فرض خدا تعالےٰ کے فرضون مین سے اور ایک
سنت رسول کی سنتون مین سے ترک کرتا ہی وہ مرد لعنت کیا گیا ہی فرمایا اللہ تعالےٰ
نے ومن یعص اللہ ورسولہ فان لہ نار جھنم خالدین فیھا ابدا نقل
ہے کہ شمس الائمہ حلوائی سے پوچھا کہ جو راگ سنتے ہین اور کہتے ہین کہ ہمارا خدا تعالیٰ
کے پاس مرتبہ اور قدر ہی سچ کہتے ہین کہ جھوٹھہ اونہون نے یہہ آیہ پڑہی افتری
علی اللہ کذبا ام بہ جنۃ نقل ہے کہ حضرت شیخ جنید بغدادی رحمہ اللہ سے
پوچھا کہ آپ سے استغراق توحید و معرفت کے حال مین کیون نہین حرکت وجدی ظاہر

ہین آئی ہی آپنے یہہ آیہ پڑہی و تری الجبال تحسبہا جامدۃ وہی تمر مر السحاب
یعنی تو دیکہیگا قیامت کے دن پہاڑ ونکو جانیگا کہ اپنی جگہہ پر کہڑے ہین اور حال
یہہ کہ وہ تو مانند ابر کے نہایت تیزی اور سرعت سے چلتے ہین کہ اونکی چال اور
حرکت معلوم نہین ہوتی ہی یعنی انکے باطن ہین ایسی حرکت ہی کہ دونون جہان سے
سوا ہے محسوس نہین ہوتی ہی اور حرکت جسمانی حرکت مذموم ہی مترجم کہتا ہی کہ اس
باب اور اس سے اگلے باب ہین اور جہان کہین اس کتاب ہین لوگون کیطرف کفر کی
نسبت کی ہی اوسکو دیکہہ کے کسی خاص مسلمان کو جس سے یہہ کام سرزد ہوتے ہین اور
ہون جہٹ پٹ کافر کہنا نہ چاہیے جبتک اوسکی زبان سے کسی قطعی حرام کا حلال
جاننا یا قطعی حلال کا حرام جاننا نہ ثابت ہو یہہ امر موقوف نیت پر ہی اور دلکا فعل ہے
اسکا عالم علام الغیوب ہے جسکو چارون اامون نے حرام یا حلال کہا اوسکے خلاف
عقیدہ رکہنے سے آدمی کافر ہوجاتا ہی اور جو امر اختلافی حرام ہی اوسکے حلال جاننے سے
گنہگار ہوتا ہی کافر نہین ہوتا کفر کی نسبت بڑی سخت چیز ہے اگر وہ شخص کافر نہو تو یہہ
کہنے والا کافر ہوجاتا ہی اور یہہ وجد وسماع کا مسئلہ ایسا ہی کہ اسکی بعض قسم البتہ حرام ہے
اور بعض اختلافی حرام اور بعض مباح ہی اسکو نہ مطلق حرام سمجہنا چاہیے نہ مطلق حلال
سو وجد کا حال یہہ ہی ہی کہ بناوٹ اور تکلف سے وجد کرنا دنیا کیواسطے ریا کی راہ سے
حرام ہی اور جو بے اختیاری سے اللہ کے شوق ہین ہو اسمین معذور ہی عوارف المعارف
حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی ہین اور احیاء العلوم حضرت امام محمد غزالی ہین
اسکی تفصیل موجود ہی تہوڑی سی یہا پر لکہی جاتی ہی سو جاننا چاہیے کہ یہان چار چیزین
ہین باجا راگ گانیوالا اور سننے والا سو خالی باجا تار کا ہوتا ہی یا نی کا یا مانند ہو

جیسے نقارہ بغیر راگ کے سب حرام ہی مگر دف اور تالی بجانا کہ امام شافعی کے یہان رخصت
ہی سو عوارف مین ہی کہ اسکا ترک بہی اولے ہی اور احتیاط بہتر ہی کہ خلاف مین نہ پڑے
اور لڑائی مین نقارہ بجانا مباح ہی اور راگ جسمین کوئی باجا ہو اون باجون مین
سے جنکا بجانا حرام ہی اور گانیوالا عورت جوان یا امرد ہو اور ایسے اشعار اور غزلین
ٹھمری ٹپہ خیال وغیرہ ہون جسمین زلف وخال وخط کا ذکر ہو تو یہ سب کے نزدیک حرام ہے
اسی کو فقہ مین کہا کہ حرام ہی اور اوسکی لذت لینا کہ حرمت کی تلخی دل سے جاتی رہے
کفر ہی اور جسمین باجا حرام ہو اور کوئی چیز ممنوعات شرعی سے نہو وہ بہی حرام ہے
اسواسطے کہ اصول فقہ کا قاعدہ ہی کہ جس چیز مین حرام وحلال جمع ہون تو حرام کو
ترجیح دیکر اوس چیز کو حرام ٹہیراتے ہین اور جسمین کوئی باجا نہو اور اللہ جل شانہ کی
حمد یا حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی مباح نعت اور دین کی باتون کی ترغیب
ہو اوسکو عید یا شادی وغیرہ یا اور وقت کبہی کبہی سن لینا مباح ہی اوسکو بہی احیا مین
لکہا ہی کہ عادت نکرے اور اپنے اوقات اکثر اسمین صرف نکرے نہین تو سفیہ اور مردود الشہادۃ
ٹہیر جاویگا جسکو فقہ مین لکہا ہی کہ جو راگ کی عادت کرے اوسکی گواہی درست نہین۔
اسواسطے کہ لہو کا کام بار بار کرنا گناہ ہے اور جیسے صغیرہ گناہ
اصرار سے کبیرہ ہو جاتا ہی ایسے ہی بعض مباح کام اصرار سے صغیرہ ہو جاتے ہین اور
جس راگ مین ہجر ووصل کے مضمون ہون اور سننے والا عام آدمی ہو کہ اوسکو دنیا
کے معشوقون کیطرف لیجائے وہ بہی حرام ہی عوارف مین لکہا ہی کہ جو راگ شہوت نفس
کی راہ سے سنا جاوے وہ حرام ہی اور جو مباح طور پر سنا جاوے اپنی عورت یا شرعی
باندی سے وہ مشتبہ ہی کہ لہو مین داخل ہو گیا اور جو مشاہدہ حقانی کی راہ سے سنا جاوے

کہ اوسکو اللہ کیطرف لیجاوے وہ مباح ہی یہہ حکم شریعت کی رو سے راگ کا ہی اور صوفیہ کرام نے کہ اپنے نفس کی بیماری کے حکیم ہین نہایت احتیاط کر کے اور شرطین مقرر کی ہین کہ سننے والا ایسا ہو کہ اوسکو سوا خدا کے اور طرف خیال نہ جاتا ہو اور بہوکا ہو تو کہانا نہ کہاوے اور راگ سنے اور نا اہلون سے مجلس خالی ہو اور خلوت ہو کہ غیر کو اوسمین دخل نہو اور سوا اسکے شرطین ہین کہ اپنی جگہہ پر مذکور ہین ایک دن مینے سید صفدر حسین صاحب سے کہ حضرت شاہ مودود چشتی رحمہ اللہ کی اولاد سے سرہند اور دہلی کے رہنے والے ہین پوچھا کہ آپ چشتی ہین اگر راگ نہین سنتے ہین فرمایا اگر مین چشتی ہوتا اور تصوف مین قدم رکہتا ہوتا تو مباح راگ سن لیتا اب مین صوفی کہلاتا ہون اور صوفیون نے جو راگ سننے مین قیدین لگائی ہین سو مجہہ مین پائی نہین جاتی ہین کیونکر سنون عوارف مین ہی کہ راگ کوئی چیز نئی دلمین نہین پیدا کرتا ہی بلکہ جو بات دلمین ہوتی ہی اوسکو بڑہا دیتا ہی سو اہل اللہ کو محبت رحمانی اور اہل ہوا کو شہوت شیطانی زیادہ کرتا ہی اسواسطے فقہا نے کہ حکیم ہین نا اہلونکی کثرت اور اہلون کی قلت اور دعوی والے بہت اور حقیقت والے کم بلکہ معدوم دیکہکر مطلقاً راگ کی حرمت کا حکم دیا اور منع کی دلیلون کو مستحکم کیا اس صورت مین ہر قسم کے راگ سے ہر قسم کے آدمی کو احتیاط ہی مناسب ہے اور جو اسکا اہل ہو اور شوق آلہی بڑہانا اور قبض کہولنا منظور ہو تو سب شرطون کے ساتہہ تنہائی مین اخوان و مکان و زمان کا لحاظ کر کے ایسا سنے کہ کسیکو خبر نہو اور جہوٹے لوگون کو سچون کی تقلید اور دعوی کی سند نہ ملے اور اپنے آپ مین اپنے اہل و نا اہل ہونے کو خوب سمجہہ لے اور شیطان کے دہوکے مین نہ آوے اور بطور دوا کے کبہی کبہی سنے عادت اور پیشہ نکرے اور جو کوئی راگ کے منع مین گفتگو کرے تو مناسب وقت یہہ ہی کہ ساکت ہو جاوے اور اسکے رد کی فکر مین نہ پڑے کہ اہل شہوت

کو سند ملے اور تابعین کو بھی چاہئے کہ جہان ایسا راگ سنتا معلوم کرین تو سننے والے کو
نسبت کفر اور ارتکاب حرام قطعی کی نکرین اسواسطے کہ جیسا حرام قطعی کو حلال جاننا کفر ہے
ویسا ہی حلال کو حرام جاننا غرض دونون طرف لمیت چاہیے اور احتیاط نفسانیت سے
اللہ تعالے بچائے کیا اچھی بات فرمائی خواجہ بہاء الدین نقشبند رحمہ اللہ نے کہ نہ انکار
میکنم ونہ اینکار میکنم یعنی جو راگ مباح ہی اوسکا مین انکار بھی نہین کرتا اور مین سنتا بھی
نہین اسواسطے کہ مجھکو حاجت نہین سبب یہہ کہ نقشبندیون کے یہان اور حالیج قبض کیجو لینے
اور شوق بڑھانے کے ہین راگ کی ضرورت نہین واللہ اعلم انتہی قول المترجم اور بعض علما
کا قول ہی کہ ناچنے والیکی مقعد مین شیطان اونگلی کرتا ہی اور ٹھلچاتا ہی اور شرم اوسکی جاتی
رہتی ہی ملتقط مین کہا ہی کہ نہین جائز ہی ناچنا صوفی کا جو وقت ناچتا ہی صوفی تو ناچنے
لگتا ہی اوسکے ساتھہ شیطان داہنے اور بائین طرف اور کردیتا ہی اونگلی اپنی اوسکے
دبر مین اور یہہ ناچ ہی جسنے نقصان کردیا ایمان اور عرفان کا یہہ رقص اور حال لانا
پہلے پہلے سامری کے تابعین نے کیا تھا جیسا فرمایا اللہ تعالے نے وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوسَىٰ
مِنْ بَعْدِهِ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهُ خُوَارٌ یعنی بنا لیا قوم موسی نے پیچھے اوسکے
اپنے زیورون سے ایک بچھڑا کہ وہ ایک دھڑ تھا جسمین چلانا گاے کا تھا اوسکے سامنے سب
کھڑے ہوکر ناچتے اور وجد کرتے تھے تو یہہ طریقہ کافرکا ٹھیرا جیسا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ
واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ الرقص اثم کبیر لا یقاس بہ اثم اور یہہ اسلئے فرمایا کہ راگ
اور گانا حرام ہی بالاتفاق فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے من صلی
خلف مبتدع فقد ھدم الاسلام فقہانے کہا ایسے شخص کے حال مین کہ وہ
اوسی قوم مین کا ہی جو مشہور ہی ناچنے اور تالیان بجانے مین تو نہین جائز ہی اونکے پیچھے

نماز پڑھنا یا اونکو امام بنانا اور اگر نادانستہ ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھ لے تو نماز کا اعادہ کرلے غریب الفوائد مین لکھا ہی کہ نماز ہر نیک کار اور بدکار کے پیچھے روا ہی بشرطیکہ گناہ کو گناہ جانے اور جو شخص گناہ کو حلال جانے وہ کافر ہوجاتا ہی اوسکے پیچھے روا نہین اگر سہو سے پڑھ لے تو اوسکا پھیر لینا ضرور ہی چنانچہ شیخ الشیوخ شیخ شہاب الدین سہروردی قدس سرہٗ نے عوارف المعارف مین لکھا ہی کہ ایک قوم کہتی ہی کہ جبرئیل علیہ السلام حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے پاس بشارت لائے کہ تمہاری امت کے فقیر اغنیا سے پانچ سو برس پہلے بہشت مین داخل ہونگے آپ خوش ہوئے اور فرمایا کہ اس مجمع مین کوئی ہے کہ شعر عربی زبان مین پڑھے ایک اعرابی نے یہہ دو شعر پڑھے قطعہ

| | |
|---|---|
| قد لسعت حیۃ الھوی کبدی | فلا طبیب لھا ولا راقی |
| الا الحبیب الذی شغفت بہ | فعندہ رقیتی وتریاقی |

اسکا ترجمہ نظم اردو مین یہہ ہے قطعہ

| | |
|---|---|
| ڈسا ہے مار محبت نے یہہ جگر میرا | طبیب ہیگی سے خالی ہی جسکے سب آفاق |
| مگر وہ دوست کہ جسپر فریفتہ ہون مین | اوسی کے پاس ہے افسون میرا وہی تریاق |

یہہ سنکر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین وجد مین آئے یہانتک کہ چادر مبارک پیغمبر علیہ السلام کے دوش مبارک سے جدا ہو گئی رسول اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اوس چادر مبارک کو چار سو ٹکڑے کرکے صحابہ کو تقسیم کر دیئے پھر حضرت معاویہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ یہہ کیا خوب بازی ہی یہہ حدیث راویان حدیث کے نزدیک صحیح نہین موضوع ہی اور یہہ سب افترا ہی اور ایسی حدیث کی نسبت سرور کائنات اور صحابہ کیطرف کرنا کفر ہے اور اگر بالفرض

صحیح بھی ہو تو ہم کہتے ہین کہ ابتدا رنبوت مین شراب کا پینا بھی تو مباح تھا بعد اسکے حرام ہوا شراب بھی پیا چاہیے حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ایک روز منادی فرمائی کہ جو شخص کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہیگا اوس کیواسطے بہشت واجب ہو جاویگی امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے منع فرمایا اور موافق منع کے وحی آئی اور جنگ صفین مین عصر کی نماز خدا تعالےٰ کے حکم سے معاف ہوگئی تھی ہم بھی عصر کی نماز نہ پڑھین ایسے ہی ابتدا رنبوت مین بعض چیزین مشروع تھین آخر نبوت مین عمل اونکا منسوخ ہوگیا حالانکہ تمام قرآن مجید حق ہے تمنے مانا کہ بزعم اوس قوم کے حضرت سیدالانبیا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تمام عمر مین ایکمرتبہ وجد کیا اور بدعتی ہمیشہ کرتے ہین تو معلوم ہوا کہ انکے حالات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے حالات سے زیادہ ہین تو واضح ہو کہ اگر یہ احوال غلبہ استغراق محبت وعشق سے ہین تو جو عشق ومحبت کہ بے معرفت اور علم اللہ کے ہو اوسمین خیال باطل ورا وہام فاسد پیدا ہوتے ہین اور غلبہ محبت وعشق لیکن بے اختیاری نقصان طریقت ہے اسواسطے کہ یہ ابتدا کا حال ہے اگرچہ عشق رحمانی ہو اور اگر عشق شیطانی ہے تو اوسمین بے اختیاری و با اختیاری دونون برابر ہین اسواسطے کہ عشق رحمانی مین عشق کا پوشیدہ رکھنا فرض ہے بموجب من عشق وکتم وعف ومات فھو شہید کے پنہان رکھنے سے معرفت اور علم الٰہی تعالےٰ اور مشاہدہ اور تجلیات حاصل ہوتے ہین اور اگر یہ احوال غلبہ مشاہدہ سے ہین تو مشاہدہ مین جسم کی حرکت حرام ہے اور صاحب تمکین کو جسم کی حرکت نہین ہوتی وتری الجبال تحسبھا جامدۃ الخ سے یہی مراد ہے اور صاحب تلوین کو کہ یہ مقام تمکین سے نیچے درجے کا ہے تحمل کرنا فرض ہے کہ اوسکی برکت سے مقام تمکین کو پہونچے جو

مقام مستقیم انبیا علیہم السلام کا ہی اگر کوئی کہے کہ مقام انبیا علیہم السلام سے یہہ نسبت کرنا کیسا تو ہم کہتے ہین کہ جب آدمی ظاہر و باطن مین تابع رسول مقبول صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم کا اور خوشہ چین اونہی جناب پاک کا ہوا کہ یہہ بہی معجزہ نبی کا ہی تو متبوع سے تابع کو فیض پہونچتا ہی اے عزیزوا ور اے دوستو وجد سماع کے باب مین مجہکو ایک بڑا تجربہ حاصل ہوا ہی اور وہ یہہ ہی کہ ایک شب مینے خواب مین دیکہا کہ لوگ مجہکو کہتے ہین کہ تو کس واسطے وجد وسماع نہین کرتا ہی تو نہین دیکہتا ہی کہ خانہ کعبہ کا طواف وجد وسماع ہی اور یہہ طواف کچہہ پتہرون اور دیوارون کا نہین ہی بلکہ کعبہ حقیقی کا ہی اور کعبہ حقیقی سب جگہہ ہی مین اونکے کہنے سے ساکت اور خاموش ہو رہا ناگاہ تائید الٰہی سے ایک الہام ہوا کہ یہہ جماعت شیطانی ہی انسے کہو کہ طواف باہر کعبہ کے ہوتا ہی اندر نہین ہوتا ہی داخل کعبہ کے طواف حرام ہی یعنی اندر تو نماز ہی ہو جب الصلوٰۃ معراج المومنین اور المصلی یناجی ربہ سے یہی اشارہ ہی یس پروردگار کے پاس معراج اور اوس سے راز کہنا بہتر ہی سب کاموں سے تمنے نہین دیکہا ہی کہ جب تک پانی دریا کے باہر ہے کس جوش و خروش مین ہوتا ہی اور جب داخل ہوا کیسا ساکت اور خاموش ہو جاتا ہی میری اس گفتگو سے وہ جماعت خاموش ہوئی اور کہا کہ تمہارا قول صحیح ہی امیر کبیر سید علی ہمدانی قدس سرہ رسالہ درویشیہ مین فرماتے ہین کہ مرید کی بے دولتی کا نشان یہہ ہی کہ گمراہی اوسکی راہ بند کر دیتی ہی یہانتک کہ وہ تقییدات رسمی کا مقید ہوتا ہی اور اوسکے کام خیر و سعادت کیطرف سے بند اور تسویلات باطلہ یعنی بات بنانا اور آراستہ کرنا اور مزخرفات یعنی ملمع کے اقوال فاسدہ سے راہ حق کی اوسپر مسدود ہو جاتی ہی اور اوسکی راہ بدعت و گمراہی کے کانٹون سے بہر جاتی ہی

اور دنائت ہمت اور خساست کا تخم اوسکے دلمین بوتی ہی اور اوسکا باطن حرص
وہوا اور حسد کی نجاست سے پلید ہوجاتا ہی لیس الخبر کالمعائنۃ یعنی کورباطن
اہل باطن کے کب برابر ہین ع شنیدہ کے بود مانند دیدہ ۔ اس زمانہ کے پیرون
اور مریدون کے حال کو دیکھو کہ کسطرح مکر اور تلبیس کی دوکان آراستہ کرکے اوسکا
نام فقیری رکھا ہی اشقیا نے لباس اولیا کا پہنا ہی مردود مقبول بنگئے اور دین کی سلاہ
غولون نے ارباب یقین کی صورت پکڑی ہی زندیقی اور الحاد انکا شعار ہی ہدم شریعت
اور فساد انکا دثار ہی وجد وحالت انکی سماع اور رقص اور بازی اور آداب صحبت انکا
بدعت اور ضلالت ہی اور بے حضوری نماز ہی انکی مجلس کی زینت دف وزن اور رباب انکی
خوش آوازی دولت دنیا کا حصول اور راحت نفس انکی سرفرازی رابطہ قلب کا خلق
کے ساتھ برائی کارسازی مذہب انکا مناقشہ اور جنگ اسرار خلوت انکا خیانت اور ننگ
فخر انکا تحصیل حرام اور گدائی عزت انکی بے شرمی و بیحیائی ایک جماعت عوام جاہل کالانعام
ضال مضل کے فریفتہ اور انکی تلبیس اور عشوہ کے شیفتہ ہین آیا حت اور کفر کا نام
طریقت اور فقر رکھا ہی اور حقایق و احکام دین و اسلام سے بیگانہ ہوگئے ہین حضرت صمد
جل جلالہ مجمع قیامت مین حکام اور قضات اور ائمہ اہل اسلام سے پوچھیگا کہ تمنے ان لوگون
کے رفع دفع خرابی مین تقصیر اور سستی کیون کی چنانچہ فرمایا نبی علیہ السلام نے اذا
ظہرت البدع وسکت العالم فعلیہ لعنت اللہ اسواسطے کہ استحکام قواعد اسلام
اور ایمان کا قلع وقمع بدعت اہل ضلالت کا اور رعایت اور حمایت حدود شرعی کی
انپر واجب ہے مگر جو اس زمانہ مین وہ لوگ بادشاہ کہلاتے ہین کہ علم دین سے بے نصیب
اور سب لہو ولعب کیطرف مصروف فسق و فجور جنکا مذہب ظلم و شرک جنکے منا جیب بندے

نفس کے اسیر ہوا و ہوس کے فاسقون فاجرون کی صحبت سے مانوس دنیا رفانی کو بہشت اپنی جانتے ہین فرمان خدا و رسول کو کم مانتے ہین تنا قضات ظلامی اور مجادلات کلامی کا علم نام رکھا ہو فرخرفات منطقی اور واہیات فلسفی کو وسیلہ شہرت وجاہ کیا اور دین کے علم کے حقایق سے کہ وہ معرفت کتاب وسنت ہو مونہہ پھیرے ہوئے اسیواسطے اہل بدعت وضلالت جہان مین کثرت سے ہوگئے اور بد مذہبون نے اطراف عالم مین قوت پکڑی دین اسلام کی روشنی بجھہ گئی اور طریق شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مندرس اور کم ہو چلا اہل اللہ اور صاحبدل ان تردامنون نامسلمانون کی شرم سے اور ان درویش صورتون کافر سیرتون کی وحشت سے خلایق کی نظر سے پوشیدہ ہوگئے ہین اور غربت کا مونہہ دیوار عزلت کیطرف لائے ہین اور اپنا زمانہ اس مصیبت کے غم مین بسر لیگئے ہین فرد

| کہان وہ دل کہ جسمین کچھہ صفا ہو | کہان وہ شخص ہے جو باوفا ہو |
|---|---|

مفتاح النجات مین شیخ الاسلام قدوة الرجال زبدة الابدال قطب الاقطاب غوث الخلق ابو نصر احمد بن ابی الحسن نامقی لائے ہین کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا کہ آویگا آدمیون پر ایک وقت کہ انکار کیا جاویگا حق اوسوقت مین دس دہائیون مین سے بہت سی دہائیان یعنی چہہ سے نو تک حق بات کا انکار کیا جاویگا باقی مان لیا جاویگا تو نہ بچےگا اوسوقت کے فساد سے مگر مرد مومن کامل یا مومنہ کاملہ عورت بیشک اے یارو میرے تمہارے زمانہ کے بعد صبر کے دن ہونگے یعنی اوسوقت بڑا صبر اور استقلال درکار ہوگا تب ایمان ثابت رہیگا سو جو شخص نیک عقیدہ اور نیک راہ پر ہوگا اونمین سے جیسے تم ہو تو اوسکو پچاس شخصون کی سی

عبادت کا ثواب ملیگا یارون نے پوچھا یارسول اللہ اونہین سے پچاس جیسے فرمایا بلکہ
تم مین سے اسبات کو صحابہ نے تین بار پوچھا آپنے بھی تین بار جواب دیا پھر آپنے فرمایا کہ
لوگون پر ایکسا زمانہ آویگا کہ جو حق بات کا مقر ہوگا وہ نجات پائیگا عرض کیا یارسول اللہ
پھر اوسوقت مین کام اور عمل کا کیا حال ہوگا فرمایا اوسوقت مین کوئی عمل نہوگا جو شخص
حق بات یعنی شریعت کا مقر اور تابع ہوگا وہی نجات پائیگا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم جانتے تھے کہ اوس زمانہ مین بدعت اور بطالت کو لوگ حق جانینگے
اور حق اور حقیقت کے منکر ہوونگے لاکھون کندۂ ناتراش دعوی کمال کا کرکے
خلق کو نماز و روزہ بے اصل وبیفائدہ کیطرف مائل کرینگے راہ حق سے پھیرینگے
اور حال اوسکا یہہ ہوگا جیسا کہ حق تعالے نے فرمایا وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا
بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ط فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وآلہ واصحابہ وسلم نے آخر زمانہ مین ایک قوم ہوگی کہ وہ لوگ بڑے عابد مشہور اور
صلاح کا لباس پہنے ہونگے اور حقیقت مین منافق ہونگے اور خدا تعالے کی نظر اونکی
طرف غصہ کی ہوگی عرض کیا گیا کہ یارسول اللہ وہ لوگ کون ہونگے فرمایا کہ اوس
قوم کی خوشی اور نمایش اونکے لباس ہی مین ہے یعنی وہ لوگ فقط لباس ہی بزرگون
کا پہنے ہونگے اور پہچانے نہین جاتے ہین مگر وہ جب کسی سے طمع کرتے ہین تب وہ شخص
اونکو معلوم کرتا ہے اور حقیقت ایمان سے اونکو کچھہ نصیب نہوگا اور دل اونکے خراب
اوس ویرانہ کے مانند ہونگے کہ جسمین کوئی قیام نکرسکے اور شیطان کے ایسے تابعدار
ہونگے کہ وہ بھی تعجب مین ہوگا جیسا اللہ تعالے فرماتا ہے وَمَا يُؤْمِنُ اَكْثَرُهُمْ
بِاللّٰهِ اِلَّا وَهُمْ مُّشْرِكُوْنَ فرمایا پیغمبر علیہ السلام نے کہ میری امت مین ایک قوم ہوگی

کہ اونکی عبادتین فقط اونکی باتین ہونگی اور منافقون کے سے کام کرینگے اور آدمی کو بلاوینگے
اوسکی طرف جسکو آپ تمام آدمیون سے زیادہ چھوڑنیوالے ہونگے اور باز رکھین گے لوگونکو
اوس چیز سے کہ یہہ آپ اوسکے سب سے زیادہ کرنیوالے ہونگے اور یہہ لوگ نہونگے اولیاء اللہ
ہین سے اور نہ اولیاء اللہ اونمین سے اور جب تو اونکو دیکھیگا تو اونکا حال نہایت مشابہ
انبیا کے حال سے پائیگا اونکے ظاہر کی خوبی اور آراستگی کے سبب تیہہ وہ لوگ ہین کہ
اللہ تعالے اونکے کام ہرگز قبول نفرمائیگا اور نہ عذر اونکا پذیرا ہوگا اور اوٹھائیگا اونکو
اللہ تعالے قیامت کے دن قبرون سے جیسے کافرونکو اوٹھائیگا خرابی اوسکی جسنے اونکے سی
کام کیے اے عزیز اللہ تعالے کے سب حقونکو قبول کرنے کو ایمان کہتے ہین آمنت باللہ
کما ھو باسمائہ وصفاتہ وقبلت جمیع احکامہ سے یہی مطلب ہے خدانخواستہ اگر انمین
سے کسی حکم کا اقرار نکرے تو ایمان نرہے اور اگر عملت جمیع احکامہ ہوتا تو بڑی مشکل
ہوتی قبلت جمیع احکامہ سے بہت آسانی ہوگئی یعنی سمعنا واطعنا اوس سے مراد ہے
اگر آدمی کے عمل مین خلل واقع ہو تو ایمان مین ضعف ہوجاتا ہی لیکن ایمان باقی رہتا ہی
اور اگر قبولیت احکام مین خلل پڑے تو ایمان نہین رہتا ہی اس حدیث سے غرض یہہ ہی کہ
آدمی جو کچھہ کرے اور کہے اصل سے کہے اور جو کچھہ تلاش کرے معدن اور کان سے تلاش
کرے اور وہ معدن اور کان قرآن وحدیث ہی مفتاح النجاۃ مین شیخ الاسلام قدوۃ الاقطاب
غوث الحق ابو نصر احمد بن نامقی فرماتے ہین کہ اے میرے عزیزو اور دوستو تمکو اس راہ مین
بہت تجربہ پڑا ہوگا مجھکو تو اونسٹھہ برس سے ایک کام مین ڈالا ہی اور اسقدر اس راہ کی بھلائی
اور برائی مجھپر ظاہر ہی اگر مین ظاہر کرون تو کسیکو یقین نہو شاسخان طریقت اور پیشوایان
کا حال تم سے کیا کہون اور اپنی پردہ دری کیا کرون میری نصیحت مانو اور میری بات

سنو کہ یہہ کام اسطرح سے درست نہین ہونیوالا جو لوگ دعوی کی راہ سے نعرے مارتے ہین
اور سر ہلاتے ہین اور پاکوبی کرتے ہین اور چلاتے اور چیختے ہین اور رقص کرتے ہین یہہ
باتین اور حرکتین ہرگز نہ کبھی رسول مقبول نے کین اور نہ یارون نے ہم اولیا کے حالات
کے منکر نہین ہین لیکن یہہ احوال اولیا کے نہین ہین بلکہ اشقیا کے ہین کسی سے تمنے سنا ہی
کہ درویشان اہل صفہ اور تابعین کا یہہ پیشہ تھا اور انہون نے اپنا شب و روز اس
طور پر گذارا فرمایا پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام نے استماع الملاہی معصیۃ والجلوس فیہا
فسق والتلذذ بہا کفر اور لذت لینا جو اس حدیث مین مذکور ہی یہہ ہی کہ نعرہ مارے یا
پاکوبی کرے یا سر ہلائے یا ہا ہو کرے یا اف یا اور اسیطرح حرکتین کرے ایسی باتین کفر ہین فرمایا
اللہ تبارک وتعالے نے وزین لہم الشیطان ما کانوا یعملون چنانچہ روایت ہی
ولو قال ان سماع الغناء من الدین او انفع القلوب من القران کفر اگر راگ سنکے
یا باجا بجانے والیکا باجا یا ناچنے والیکا ناچ دیکھکر کہا کیا خوب یا سبحان اللہ تو کافر ہوگیا ابو الشکور
سالمی تمہید مین لکھتے ہین کہ جو شخص لہو ولعب اور رقص اور شعر مکروہ کو حلال جانے کافر ہوجاتا
ہی اسواسطے کہ حرام ہونا ان چیزون کا آیت وحدیث واجماع امت سے ثابت ہی اور سب پیغمبرون
کو اسکی ممانعت تھی اگر کوئی کہے کہ انبیا علیہم السلام کیواسطے مشاہدہ نتھا یا مشاہدہ اور استغراق
کے وقت مین بیہوش اور بیعقل بہی کبہی ہوجاتے تھے یا حریص اور دنیادار تھے کافر ہوجائیگے
اسواسطے کہ مسلمان کا ایمان ایسے عقیدہ سے نہین رہتا ہی امیر کبیر علی ہمدانی ذخیرۃ الملوک
مین لکھتے ہین کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ قیامت کو اللہ فرماویگا
اے آدم اپنی اولاد مین سے جو دوزخ کے قابل ہون انکو علیحدہ کرو عرض کرینگے یاالٰہی کتنے
الگ کرون حکم ہوگا کہ ہزار مین سے نوسو ننانوے دوزخی الگ کرو یہہ لوگ بیحساب دوزخ مین

ڈالے جاوینگے اسواسطے کہ ان لوگون نے محاسبۂ نفسانی نہین کیا ہی اور سنت پر بدعت و
گمراہی کو اختیار کیا ہی اوسی شوخی اور ہوائے نفسانی سے ان بیدولتونکو اونکا نفس خبیث دوزخ
لیجاویگا بیحساب جسوقت یہہ حکم ہوگا تو اوسکے سننے سے لڑکے بوڑہے ہوجاوینگے اور حاملہ
عورتون کے حمل گرجاوینگے اور آدمی مستون کیطرح نظر آئینگے حالانکہ مست نہونگے لیکن
جو عذاب خدا تعالے کا سخت ہی اس سبب سے مست معلوم ہونگے احیاء العلوم مین لکہا ہے
کہ بدعتی کافرون سے بدتر ہین کافرون کو تو دیار اسلام مین چہوڑ دینا مضائقہ نہین کہ
وہ جزیہ دیتے ہین اور اوسمین مسلمانون کا نفع ہی اور ان بدعتیون کو تو دیار اسلام
مین ہرگز رہنے نہ دے کہ انکے رہنے مین خلق کے دین اور دنیا کا نقصان ہی حکام اسلام
کو واجب اور لازم ہی کہ ان لوگون کو نیست و نابود کردین اگر کسی بدعتی کی بدعت کفر کو
نہ پہونچی ہو تو بہی وہ کافر سے بدتر ہی اسواسطے کہ اوسکی بدی اورونکو پہونچیگی اور کافر
کی بدی سے اتنا نقصان نہین ہی اسواسطے کہ کوئی مسلمان کافرون کے کفر کا معتقد نہین ہے
اور نہ کافر کو دعوی قرب و منزلت کا ہی اور یہہ بدعتی تو لوگونکو بدعت کیطرف دعوت کرتا ہی اور قرب و منزلت کا دعوے
کرتا ہی اور اپنے گمان مین جانتا ہی کہ یہہ میرا طریقہ حق ہی اور مین حق کیطرف خلق کو دعوت
کرتا ہون پس بدعتی گمراہی خلق کا سبب ہوتا ہی مشکوۃ شریف مین حضرت ابوہریرہ رضی اللہ
عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ آخر زمانہ مین ایک
گروہ ہوگا مکار فریبی دروغگو حدیثین جہوٹی کہ تمنے اور تمہارے باپ دادون نے
کبہی نہ سنی ہونگی تمہارے پاس لائینگے جب یہہ حال ہو تو تم اپنے نفس کو اونسے اور اونکو
اپنے نفس سے دور رکہو کہ وہ تمکو گمراہ نکرین اور فتنہ اور فساد مین نہ ڈالین حضرت ابن
عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے

کو قیامت کو ایک فرشتہ ندا کریگا لے بدعتیو اوٹھو تو بدعتی اوٹھین گے روسیاہ وسبز آنکھین پانی اونکو منہ سے بہتا ہوا ایسے روتے ہونگے کہ دیکھنے والونکو کراہت آویگی پھر بدعتی کہین گے ایخدا تیرے عزت اور جلال کی قسم ہی کہ ہمنے کسی آفتاب اور ماہتاب اور پتھر کو سوا تیرے نہین پوجا تب حکم خدا ہوگا کہ تمنے رسول کی سنت کے خلاف کیا ہی اسواسطے تمکو یہہ عذاب ہی فرمایا امام قشیری رحمہ اللہ نے جو باطن کہ اوسکے مخالف ہو ظاہر شریعت تو باطل ہی فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کل طریقۃ ردتھا الشریعۃ فھی زندقۃ فرمایا فقہا اور عارفین نے جو لوگ انگلین ناچتے اور بتکلف وجد کرتے ہین دین واسلام مین ہوکر وہی ہین گمراہ جنکے حق مین اللہ تعالےٰ نے فرمایا وَلَا تَتَّبِعُوا أَهْوَاءَ قَوْمٍ قَدْ ضَلُّوا مِنْ قَبْلُ وَأَضَلُّوا كَثِيرًا وَضَلُّوا عَنْ سَوَاءِ السَّبِيلِ اور فرمایا وَإِنَّ كَثِيرًا لَيُضِلُّونَ بِأَهْوَائِهِمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِالْمُعْتَدِينَ وَذَرُوا ظَاهِرَ الْإِثْمِ وَبَاطِنَهُ اور فرمایا وَاللَّهُ يَقُولُ الْحَقَّ وَهُوَ يَهْدِي السَّبِيلَ خداوند کریم ہمکو اور تمکو متابعت سنت وجماعت نصیب کرے اور دین کی راہ راست پر چلنا روزی کرے

آمین آمین آمین یارب العالمین

## تیرہوان باب راگ اور باجون اور آواز خوش کے سننے کی برائی کے بیان مین

اور وہ دو وجہ سے منع ہی ایک منع ہونا اسکا از روے ذوق اور حالات اور واقعات اور تصوف اور طریقت اور حقیقت کے ہی اور دوسری ممانعت اوسکی از روے آیات اور احادیث اور روایات کے ہی جو از روے آیات اور احادیث کے نادرست ہے وہ یہہ ہی کہ فرمایا اللہ تبارک وتعالےٰ نے وَيُحَذِّرُكُمُ اللَّهُ نَفْسَهُ اور فرمایا پیغمبر

علیہ السلام نے ما منکم من احد الا وکل اللہ بہ قرینہ من الجن وقرینہ من الملائکۃ قالوا ایاک قال نعم ولیکن شیطانی اسلم آے عزیز اللہ نے ہر شخص کے دلمین دو چیزین رکہی ہین ایک روح ایک نفس روح کا موکل ایک فرشتہ ہی جسکو لمہ ملکی کہتے ہین اور نفس کا موکل شیطان ہی جسکو لمہ شیطانی کہتے ہین اگر طاعت اور عبادت اور ریاضت اور اذکار اور افکار سے تزکیہ نفس حاصل ہوا تو اوسکا شیطان بہی جو اسپر موکل ہے تزکیہ پاتا ہی چنانچہ عالم کا شیطان بہی عالم ہوجاتا ہی واسطے فریب دینے اوس عالم کے اور جسکو علم باطن حاصل ہوتا ہی اوسکا شیطان بہی حاصل کرتا ہی ایسے ہی اگر کوئی تصفیہ دل حاصل کرے نفس اور شیطان اوسکا بہی تصفیہ پاتا ہی اسواسطے کہ موحد سے ملحدی پیدا کرے ایسے ہی اگر کسیکو تجلیہ روح حاصل ہوا اوسکا شیطان بہی تجلیہ روح پاتا ہی اسواسطے کہ تجلیات روحانی اور رحمانی کے ساتہہ تجلیات شیطانی ملا عجب اور غرور پیدا کرے اور تجلیات روحانی اور رحمانی سے عذر تقصیر اور پستی اور ندامت اور عجز وزاری پیدا ہوتی ہی فرمایا اللہ تعالے نے انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء فرمایا پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام نے اذا تجلی اللہ لشیئ خضع لہ الغرض ابتدا سلوک سے انتہا تک نفس وشیطان ساتہہ رہتے ہین یہانتک کہ الہام اور وسوسہ مین فرق مشکل سے ہوتا ہی اسواسطے کہ الہام حق تعالے کیطرف سے ہوتا ہی اور وسوسہ شیطان کی جانب سے اگر موافق کتاب وسنت کے ہو وہ الہام ہی ورنہ وسوسہ جانو مصنف نے کتاب مفتاح القلوب مین اسکو شرح اور بسط سے لکہا ہی حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کو اللہ تعالی نے وحی کی کہ جبتک شیطان کو مردہ نہ دیکہو اوسکے مکر سے بے اندیشہ نہو جیو اور جبتک اپنے دونون پاؤن بہشت مین نہ دیکہو میرے قہر سے بیخوف نہونا حضرت ابراہیم

علیہ السلام نے بیٹے کی قربانی کیواسطے خواب مین دیکھا تو قربانی کرنے مین توقف کیا
اسواسطے کہ کہین وسوسہ نہو اسواسطے اوس دن کو ترویہ کہتے ہین یعنی فکر کرنے کا
روز کہ آٹھوین ذالحجہ کی ہی دوسرے روز پھر ویسے ہی دیکھا اوس دن کو عرفہ کہتے ہین
یعنی اوس روز جانا کہ الہام الٰہی ہی الحاصل نفسانیت اور شیطانیت تو بغیر عرفان کامل
اور الہام ربانی کے معلوم نہین ہوتی اسیواسطے اللہ تعالے نے ہر کام کے شروع مین
اعوذ باللہ اور بسم اللہ اور اتباع ظاہری اور باطنی نبی علیہ السلام کیواسطے امر
فرمایا قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ ایسے ہی ابتدا سلوک
سے انتہا تک شیطانی چیزین دیکھی جاتی ہین اور انکی لذت چکھی جاتی ہی اور لذت انکی
اوسکا حجاب ہوجاتی ہی آدمی جانتا ہی کہ رحمانی ہی اسیواسطے اللہ تعالے نے جو چیز کہ
نافع ظاہر و باطن ہی قرآن مجید مین فرمائی ہی وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِیْ ھٰذَا الْقُرْاٰنِ
مِنْ کُلِّ مَثَلٍ اور حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور خلفاء راشدین
نے اوسپر مواظبت فرمائی اور اہل سنت وجماعت کے امامون اور مجتہدون نے ترجیح دی
ہی سالک کو چاہیے کہ ابتدا سے انتہا تک شرع کے مخالف نہ چلے اسواسطے کہ اول سلوک
سے آخر تک تجلیات شیطانی اور رحمانی کا فرق اور وسوسہ اور حقیقت ذات وصفات
اور عین ذات وصفات اور عین ذات اور غیر ذات کہ شریعت اور طریقت اور حقیقت
کے فروع واصول ہین خدا ورسول نے بخوبی فرمادیا ہے اور مجتہدون نے تحقیق کیا ہی
پس جو شخص خلاف شرع کو اپنے اوپر لازم پکڑے اور سمجھے کہ اس راہ سے مین خدا کو پہونچونگا
وہ دوزخی ہی اور شیطانی بموجب ارشاد اللہ تبارک وتعالے کے وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ
وَرَسُوْلَہٗ وَیَتَعَدَّ حُدُوْدَہٗ یُدْخِلْہُ نَارًا خَالِدًا فِیْھَا وَلَہٗ عَذَابٌ مُّھِیْنٌ

مذہب صحیح یہہ ہی کہ آیہ شریف ایسے نافرمان کے حق مین ہی جو حرام کو حرام جانے اور حلال کو حلال پہر کیا حال ہوا اوسکا جو حرام کو حلال سمجھے اور فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے لو رایت رجلا یمشی فی البحر و یطیر فی الھواء و یترك فرضا من فرایض اللہ و سنۃ من سنن رسول اللہ و ھو ملعون جب تجھکو یہہ معلوم ہوا کہ تزکیہ نفس اور تصفیہ دل اور تجلیہ روح سے شیطان آدمی کا کہ آدمی پر موکل ہی اوسکو ایک تجلیہ اور تصفیہ حاصل ہوتا ہی تو بالیقین جاننا چاہیئے کہ جو کچھہ خلاف شرع ہی خواہ باذوق ہو خواہ بے ذوق وہ سب شیطانی ہی رحمانی نہین خصوصاً راگ اور باجے کہ باجماع و اتفاق امت حرام ہین فرمایا اللہ تعالے نے وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِيْ لَهْوَ الْحَدِيْثِ لِيُضِلَّ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّيَتَّخِذَهَا هُزُوًا اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ اور فرمایا نبی صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم نے کہ آخر زمانہ مین میری امت سے ایک قوم کو بندر اور خوک کی صورت پر کردینگے اصحابون نے عرض کیا کہ وہ خدا تعالے کی وحدانیت اور آپکی رسالت کے قایل ہونگے فرمایا ہان روزہ بہی رکہتے ہونگے اور نماز بہی پڑہتے ہونگے اور زکوۃ بہی دیتے ہونگے اور حج بہی کرتے ہونگے اصحابہ نے عرض کیا کہ پہر کس سببسے اونپر یہہ وبال ہوگا ارشاد ہوا یہہ لوگ راگ گانیوالے اور راگ سے صحبت اور الفت رکہتے ہونگے اور باجے اور دستک بجاینگے غور کرنا چاہیئے کہ یہہ حال اون لوگون کا ہی کہ حلال کو حلال اور حرام کو حرام جانتے ہونگے اور جو لوگ کہ حرام کو حلال جانین اونکا کیا حال ہوگا چنانچہ ذخیرہ اور جملہ کتب فقہ مین مسطور ہی کہ جو مرد و عورت کہ راگ گاتے ہین اونکی گواہی شرع مین درست نہین اسواسطے کہ پیغمبر خدا علیہ الصلوۃ والسلام نے اونپر لعنت کی ہی لعن اللہ المغنیان

والمغنیات وسامعہا فرمایا اللہ تعالے نے واذا سمعوا اللغو اعرضوا عنہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم جسوقت کہین راگ سنتے تھے تو انگشت مبارک کانون مین کرلیتے تھے تو خیرہ مین مذکور ہی کہ اگر کوئی کہے کاش ہمشیر کے ساتھہ نکاح یا شراب حلال ہوتی تو کافر نہین ہوتا ہی اسواسطے کہ حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے وقت مین ہمشیرہ کے ساتھہ نکاح حلال تھا اور ہمارے حضرت کے ابتدا ر نبوت مین شراب بہی حلال تھی اگر کوئی کہے کاش کہ زناکاری اور راگ اور باجے حلال ہوتے تو کافر ہوجائے اسواسطے کہ کسی پیغمبر کے وقت مین یہہ چیزین روا نہین فرمایا اللہ تعالے نے قَالَ اذْهَبْ فَمَن تَبِعَكَ مِنْهُمْ وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ تمہ یعنی فرمایا شیطان سے کہ تو میرے دائرہ رحمت سے باہر نکلجا جو شخص تیری تابعداری کرگیا اوسکا پورا بدلہ دوزخ ہی تہکا آدمیون کو تجہہ سے جہانتک ہوسکے اپنی آواز سے یعنی راگ اور باجون اور تعینات کر اونپر اپنے سوار اور پیادے اور سا اونکے مال اور اولاد مین شریک ہوکہ حرام مال جمع کرین اور اولاد بہی حرام ہو نقل ہے کہ ایکروز حضرت عبداللہ تستری کی شیطان سے ملاقات ہوئی شیخ نے پوچہا کہ اے شیطان تو آدمیون کو کس چیز سے فریب دیتا ہی کہا دنیا سے لیکن اہل تصوف نے جو دنیا کو ترک کیا اونکو ایک لطیفہ سے فریب دیتا ہون شیخ نے کہا وہ کیا لطیفہ ہی کہا آواز خوش کہ مین آواز خوش کے ساتھہ اونکے دلون مین دخل کرکے وہم وخیال باطل ذات باری کیطرف سے اونکے دلون مین پیدا کرتا ہون تو بیہودہ اون اور بام کو باعث قرب خدا تعالے کا جانتے ہین تمہید مین مذکور ہے کہ ایک بزرگ صحابی نے خواب مین دیکہا کہ مسجد نبوی مین پیشاب کرتا ہون خوف سے جاگے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے عرض کیا حضرت نے فرمایا کہ کوئی بدعت

تمنے اختیار کی ہی اونہون نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ تمنے کوئی بدعت نہین اختیار کی ہے لیکن آجکل میرے دلکو آواز خوش سننا پسند آتا ہی ارشاد ہوا کہ دل خدا کا گھر ہے اور محل معرفت اور مشاہدے اور تجلیات اور علم خدا کا اوسمین نجاست بدعت نامشروع لانا حرام ہی اور اونکو آواز خوش سننے سے منع فرمایا وہ صحابی پشیمان ہوئے اور توبہ کی حدیث مین آیا ہی کہ ایک روز جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم خطبہ فرماتے تھے ایک مرد نے آہ کھینچی حضرت نے فرمایا کہ یہہ آہ کھینچنا تیرا دو وجہ سے خالی نہین یا تو از روے ریا کے ہی کہ لوگ جانین کہ محبت حق تعالے کی اوسکو بہت ہی یا خدا کو دور جانتا ہی کہ بے آہ کھینچے وہ نہین سُنے گا اگر پھر کھینچے گا تو میرے دین سے باہر ہو جاویگا یہان پر انصاف کرنا چاہیے کہ جہان سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے تو واعظ ہون اور اصحاب رضی اللہ عنہم سے نرم دل سننے والے تو وہان چاہیے کہ واویلا بہت ہو باوجود اسکے ممانعت فرمائی چنانچہ خاندان نقشبندیہ مین یہہ دستور ہی کہ جو کوئی حالت استغراق مین آہ کھینچے اوسکو بحوب طریقت مارنا چاہیے حدیث مین آیا ہی کہ ایک بڑے صحابی رضی اللہ عنہ اپنے باغ مین بیٹھے حق تعالے کی یاد کرتے تھے اوسکے ایک درخت پر ایک مرغ آبیٹھا اور خوش آوازی سے بولنے لگا اون صحابی کا دل اوسکی آواز کیطرف مائل ہوا اور ایک مزہ پایا یہہ حال ایکزمانہ تک رہا کہ دفعتہً وہ مرغ اوڑگیا اور اون صحابی کا حضور جو خدا کی یاد مین تھا باقی نرہا ہرچند سعی کی کچھہ فائدہ نہوا اونہون نے حضرت کی خدمت مین حاضر ہو کر کیفیت عرض کی ارشاد ہوا کہ تمنے بڑا گناہ کیا اسکا کفارہ کیا دوگے عرض کیا جو حکم ہو فرمایا وہی باغ خیرات کردو تب کفارہ ادا ہو غور کرنا چاہیئے کہ بے قصد مرغ کے آواز سننا باعث حجاب حضور خدا کا ہوتا ہی پس جو لوگ قصداً آواز مزامیر ورنگ کہ خلاف شرع ہون

سنین اور اوسکو سبب قرب خدا جانین اونکا کیا حال ہوگا واضح ہو کہ جب خدا تعالے
کی محبت کمال کو پہونچتی ہی تو حضور اور مشاہدۂ دائمی حاصل ہوتا ہی اور ایکدم مشاہدہ سے
فارغ نہین ہوتا ہی اور حق تعالے کی محبت حاصل ہوتی ہی اور کوئی چیز اوسکو مطلوبات
کونین سے خوش نہین آتی ہی گو وہ چیز مباح ہو اور اگر خوش آئے تو محبت مین نقصان ہے
اگرچہ وہ شخص مستجاب الدعوات ہو حدیث مین آیا ہی کہ حضرت موسیٰ علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ
والسلام نے مرغ سے مینہہ برسنے کیواسطے دعا چاہی اونکی دعا سے مینہہ برسا حق تعالے کیطرف
سے آواز آئی کہ اے موسیٰ مرغ مین ایک عیب ہے کہ نسیم صبح کو دوست رکھتا ہی اور میری محبت
مین غیر کی دوستی حرام ہی نقل ہے کہ زمانہ سابق مین ایک زاہد جنگل مین مدت سے عبادت
کرتا تھا اتفاقاً وہان کسی درخت پر ایک مرغ کا گھونسلا تھا اور وہ اوسمین آواز خوش سے
بولا کرتا تھا اور یہہ زاہد اوس درخت کے نیچے سنا کرتا تھا اوسوقت مین جو پیغمبر تھے اون کو
وحی آئی کہ فلان زاہد کو کہدو کہ تونے آواز خوش سے دوستی کی ہی ہماری درگاہ سے
دور ہوگیا پوشیدہ نرہے کہ عشق دو طرح پر ہے عشق شیطانی اور عشق رحمانی عشق رحمانی
تجلیات رحمانی سے پیدا ہوتا ہی اور موافق شرع کے عبادت اور حلال کہانے سے وہ عشق زیادہ
ہوتا ہی اور عشق شیطانی تجلیات شیطانی سے ظاہر ہوتا ہی اور خلاف شرع عبادت اور
شبہ اور حرام کہانے سے وہ عشق زیادہ ہوتا ہی نقل ہے کہ حضرت ابراہیم ادہم سے ایکشخص
نے کہا کہ ایک جوان تمام شب بیقرار و بے آرام گریہ وزاری کرتا ہی اور سوتا نہین ہی حضرت
ابراہیم نے کہا کہ مجھے وہان لیچلو لوگ لیگئے تو سننے سے زیادہ دیکھا آپ تین روز وہان ہی
اور سوا پانی کے اور کچھہ نہ کہایا اوس جوان کی خورش کی جستجو کی تو معلوم ہوا کہ شبہ کا طعام
کہاتا ہی فرمایا اللہ اکبر یہہ شیطانیت ہی اور اوس جوان کو اپنے مکان پر لیگئے اور مزدوری

کرکے آپ بھی کہاتے تھے اور اوسکو بہی کہلاتے تھے چالیس روز کے بعد اوس جوان کا
عشق جاتا رہا اور وہ بیقراری اور گریہ وزاری باقی نرہی اوس جوان نے کہا کہ تمنے
کیا کیا کہ میری وہ حالت اور عشق ومحبت نرہی حضرت ابراہیم نے کہا وہ حالت شیطانی تہی
شیطان شبہ کے لقمہ کے ساتھہ تمہارے دلمین دخل کرتا تہا اور حق تعالے کی ذات عالی
کی نسبت تیرے دلمین اوہام باطل وفاسد لاتا تہا اب جو لقمہ حلال تیرے باطن مین پہونچا
شیطان کی راہ مسدود ہو گئی اور جو بات اصل تہی وہ ظاہر ہو گئی جاے انصاف ہے
کہ جسطرح شبہ اور حرام کے لقمہ سے عشق شیطانی پیدا ہوتا ہی ایسے ہی راگ اور باجے اور
آواز خوش سے بہی زیادہ ہوتا ہی تو جو شخص آواز خوش سننے کیطرف متوجہ ہو یقین جانو کہ
وہ شیطانیت ہی اور عالم روحانیت سے اوسکو کچھہ حصہ نہین ہی حدیث مین آیا ہی من ملاء
سمعه بصوت المغنی حرم الله علیه صوت الرحمن اور یہی حدیث مین آیا ہی من
اعطی درهما للمغنی خلق الله تعالے امیة من النیران خمسون ذراعا ولها الف
فم فی کل فم الف اسنان تاکل لحمه وعظامه الی یوم القیمة محیط مین ہے
کہ راگ اور تالیان بجانا اور اونکا سننا سب حرام ہی اور اونکا حلال جاننے والا کافر ہے
اور وہ جو چھوکریون کا گانا حضرت عایشہ کے گھر مین اور حبشیون کے کہیلنے کا قصہ مروی
ہی سو وہ چہوکریان تو شعر پڑہتی تہین بغیر راگ کے اور حبشی ہتہیارون کے ساتھہ
کہیلتے تہے اور یہہ جائز ہی اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نقل صحیح ہی کہ وہ دونون
چہوکریان گانیوالیان نہ تہین اسلیے کہ اون شعرون کا مضمون انصار کی مدح تہی جہانگیر
کے مقدمہ مین فتاواے جامع مین مذکور ہی کہ راگ اور سننا ملاہی کا اور باجے بجانا اور
رقص سب حرام ہی اور اوسکا حلال جاننے والا کافر ہے اللہ تعالے تو یہ نصیب کرے

جو اوسمین مبتلا ہی اور سنتا ہی ہدآیہ اور نہایہ مین مسطور ہی کہ جمیع ملاہی حرام ہی یا نند کہ
قصب اور مزامیر اور تالیان بجانا اور طنبور اور رباب اور بربط اور چنگ اور دف
اور نائے اور ایسی چیزین اور سننا انکا حرام ہی بموجب قول اللہ تبارک و تعالیٰ کے۔
وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِيْ لَهْوَ الْحَدِيْثِ الخ عذاب مُّهِيْن تک اور فتاوے
قاضیخان مین مرقوم ہی کہ کھیل کی آواز کا سننا جیسے ڈہول وغیرہ لکڑی بجانا حرام ہی
اور گناہ فرمایا پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے استماع الملاہی معصیۃ والجلوس فیہا
فسق والتلذذ بہا من الکفر اور لذت کہتے ہین نعرہ زنی اور پاؤن ٹہوکنے اور ان
ان کی کج کرنیکو تیہ سب حرام ہی مفتاح النجات مین شیخ الاسلام قدوۃ الابدال بدۃ الرجال
قطب الاقطاب غوث الحق ابو النصر احمد بن ابو الحسن نامقی فرماتے ہین جن اشعار و ابیات مین
ذکر زلف اور خال اور بادام چشم اور لالہ رخ وغیرہ کا ہو اور اوسکو سنکے کوئی روئے اور
حلال جانے اور حال لائے کافر ہوجائے اسواسطے کہ اوسکی نسبت حق تعالیٰ کیطرف کہ کوئی
وجود ہر دسرمش و بےمثل و مانند نہی کرتا ہی اور ذات حق تعالیٰ کی علم و فہم سے باہر ہی قال
لَا يُحِيْطُوْنَ بِهٖ عِلْمًا حضرت امیر کبیر سید علی ہمدانی قدس سرہ ذخیرۃ الملوک کے چوتھے باب مین
لائے ہین کہ لڑکون کو منع کروا دن غزلون اور شعرون کے پڑہنے سے جنمین ذکر عشق
اور زلف اور خال کا ہو اسواسطے کہ اسکے سبب سے اونکے دلمین فساد پڑیگا اور بلوغ کیوقت
وہ فساد زیادہ ہوجاویگا فرمایا پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یاتی فی اٰخر الزمان قوم
یقرؤن قراءۃ الشعر ویضربون ضرب الیہ ویتخذون المغنیات والدفوف
اولئک علیہم لعنۃ اللہ والملائکۃ والناس اجمعین شیخ الاسلام حضرت ابو النصر
احمد بن ابو الحسن نامقی فرماتے ہین کہ ہر شخص کے ساتھ ایک شیطان موکل ہی مومن ہو یا

کافر زاہد ہو یا فاسق فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ما منکم من احد
الا وکل اللہ بہ قرینہ من الجن وقرینہ من الملئکۃ قالوا وایاک قال نعم
ولکن شیطانی اسلم آدمی جسوقت آواز خوش سنتا ہی اوسکا شیطان جو اوسپر موکل ہے
جوش مین آتا ہی اور اوسکے جوش کے یہہ آثار ہین کہ آدمی سر ہلاتا ہی ہاتہہ اوٹہاتا ہے
توڑتا ہی نعرہ کرتا ہی آہ آہ اف اف کرتا ہی اور یہہ سب حرام ہی خواہ دیکے صفا ہو کہ اوکا
واوکا رنا ورمجاہدہ سے حاصل ہوتا ہی خواہ دل کی کدورت سے ہو کہ غفلت اور نسیان
اور عصیان سے حاصل ہوتا ہی اسواسطے کہ یہہ بالتحقیق اوسی آواز کی تاثیر سے ہوتے
ہین نہ مضمون اشعار سے دیکہو اگر وہی اشعار خوش الحانی سے نہ پڑہی جاوین تو کچہہ
اثر نکرین اور اوسکے اثر سے خیال باطلہ اور اوہام فاسدہ ذات متعالیہ حق تعالی مین
پیدا ہوتے ہین اور اگر اوس آواز کا اثر نہو تو وہ آہ وفغان کسواسطے ہی اسلیے کہ اللہ تعالے
تو محیط ہی کچہہ دور نہین اگر وہ جوش وخروش وجد رحمانی سے ہی تو اوسین ضبط کرنا اور
پنہان رکہنا اولی تر ہی اسواسطے کہ نور تجلیات رحمانی سے ہی اور نار تجلیات شیطانی سے
نار سے جسم کی حرکت پیدا ہوتی ہی اور نور سے سکوت دل حاصل ہوتا ہی پوشیدہ نرہی
کہ آدمی مین ایک جوہر ہے کہ جسطرف توجہ کرتا ہی اپنی استعداد اور حال کے موافق اوسکا
مزہ چکہتا ہی تو چاہیے کہ آدمی رغبت آیات وحدیث کیطرف کرے کہ اوسکا مزہ بیشک رحمانی
ہی اشعار اور ابیات کیطرف توجہ کسواسطے کرتا ہی کہ بے شبہ ذائقہ اوسکا شیطانی ہی اور
یہہ سب صحبت کا اثر ہی دیکہو ماتم زدہ کے پاس بیٹہنے سے غم حاصل ہوتا ہی اور شادمان
کی صحبت سے خوشی ایسے ہی بدعتیون اور ملحدون کے ساتہہ بیٹہنے سے بدعت اور الحاد
اثر کرتا ہی اور اہل اللہ اور صاحب شریعت کی صحبت سے عجز اور زاری اور توحید حقیقی

اور سلوک حقانی پیدا ہوتا ہی اور آیات وحدیث اور عقائد شریعت کا مزہ ملتا ہی بزرگون
نے فرمایا ہی کہ چار آدمی کی صحبت سے دل بیمار ہوتا ہے عالم بے عمل زاہد بدعتی غنی متکبر
صوفی جاہل فرمایا جناب پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے للصحبۃ تاثیر اسی وجہ سے پیغمبر
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے ارشاد کیا من وقر صاحب بدعۃ فکانما
اعان علی ھدم الاسلام اور من تبسم فی وجہہ مبتدع فکانما اعان علی
ھدم الاسلام اور فرمایا جو شخص بدعتی کے مونھہ پر مصاحبت کی روسے ہنسا تو اوسنے
گویا اسلام کے ویران کرنے کی مدد کی اور بھی فرمایا کہ جسنے صاحب بدعت کی توہین اور
تذلیل کی تو اوسکو اللہ تعالےٰ بچاویگا قیامت کو بڑے غم والم سے یہہ حدیثین تمہیدین
ابوشکور سالمی نے حضرت عایشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہین سوال
آواز خوش سننے سے ذوق اور کیفیت حاصل ہوتی ہی پہر ناجائز کیون ہی جواب ہر چند
آواز خوش سننے سے ذوق اور کیفیت حاصل ہوتی ہی لیکن احتمال ہی کہ وہ آواز شیطانی
ہو آیات وحدیث مین عبادت کیواسطے حکم ہوا کہ وَاَنِ اعْبُدُوْنِیْ ھٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ
اور وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ اور مانند اوسکے کہین یہہ امر نہین ہوا کہ آواز خوش سنو تو
قرب حق تعالےٰ زیادہ ہو جواب دوسرا جو ذوق اور حال کہ ناشروع وجہ سے پیدا
ہو وہ شیطانی ہی اور جو شروع وجہ سے حاصل ہو وہ رحمانی ہی ہم نے فرض کیا کہ اوس
قوم کے گمان کے موافق وہ حالت رحمانی ہی پہر بہی مستعار اور عارض ہی اسواسطے کہ جبتک
وہ آواز ہی یہہ ذوق وحالت بہی ہی اور جب وہ آواز بند ہوئی وہ حال بہی جاتا رہا
عارف کامل پر یہہ حال خوب منکشف ہی کچہہ کہنے کی حاجت نہین جو عاشق صادق عشق
رحمانی رکہتا ہی اوسکا یہہ مقام ہوتا ہی کہ اوسکے واسطے ذوق اور حضور اور مشاہدہ دائمی

ہر وقت موجود رہتا ہی تو سالک کو چاہیے کہ وہی طلب کرے جو دائمی ہے نہ وہ جو عارضی ہی
محققین کامل اور عارفان واصل نے فرمایا ہی کہ اگر کسیکو ذوق اور حالت اور عشق اور
معرفت حاصل ہوا اور وہ اوسکا مطلوب ہوجاوے تو وہ اوسی حالت کا عابد ہی عابد
حق نہین اسواسطے کہ وسیلہ مطلوب کا عین مطلوب جاننا کفر ہی **سوال** دل اسرار الٰہی
کا خزانہ ہی آواز خوش سننے سے وہ اسرار ظاہر ہوتے ہین جسطرح پر پتھر اور لوہے سے آگ
ظاہر ہوتی ہی **جواب** اگرچہ اوس قوم کے گمان کے موافق اسرار نہانی ظاہر تے ہین لیکن
اسرار نہانی کا ظاہر کرنا کفر ہی فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے افشاء اسرار
الربوبیۃ کفر یعنی اسرار ربوبیت کا ظاہر کرنا کفر ہی اور جسکو عشق ربانی ہی وہ عشق خود
ظاہر کرنیوالا اسرار نہانی کا ہی اور پوشیدہ رکھنا اوسکا لازم ہی آواز خوش سننے کی کیا حاجت
فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے من عشق الخ **سوال** راگ اور باجے حقیقت
مین حرام مگر جو عشق کا بیمار ہی اوسکا علاج ہی اوسکے واسطے راگ اور آواز خوش سننا درست
ہی **جواب** یہہ بیماری کیا حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور خلفاء
راشدین اور تابعین اور علماء مجتہدین کے وقت مین نہ تھے یا اونہون نے اس بیماری
کا یہہ علاج سنجا نا تہا اس عقیدہ سے انکار خدا و رسول اور خلفاء راشدین اور مجتہدین
کا لازم آتا ہی اور انکار انکا کفر ہی اللہ تعالےٰ تو دلون کی بیماری کی شفا اور رحمت
اور قرب حق کا سبب قرآن کو فرماتا ہے یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْکُمْ مَّوْعِظَۃٌ
مِّنْ رَّبِّکُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۵ اور
فرمایا وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۵ اور فرمایا قُلْ
ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ ۵ کسی آیت و حدیث مین یہہ نہین آیا ہے کہ

بیماری دل کی شفا آواز خوش ہی یہہ سب بہتان اور گمراہی اور بداعتقادی سبب سے
وَجَعَلْنَا عَلٰی قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِیْ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا انہین کے حق میں
ہی نقل ہی کہ ایک گروہ غنا دوست ایک فقیر کے پاس الزام دینے کو آیا اس بیت کے معنی
پوچھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بشنو از نی چون حکایت میکند | | وز جدائی ہا شکایت میکند | |

فقیر نے کہا کہ نے کیا خوب راست گو ہی کہ شکایت اپنے مطلوب کی جدائی کی کرتی ہی کچھہ
اپنے وصل کا احوال بیان نہین کرتی ہی یعنی یہہ نہین کہتے کہ مین واصل ہون ہر شخص
ایک وجہ سے اپنے مطلوب سے جدا پڑا ہی اور وہ ہزار وجہ سے اسواسطے جدائی کی شکایت
کرتی ہی ایسے ہی ہر شخص ایکطرح پر بعید درگاہ ہی اور شیطان ہزار طرح سے دور پس نے
احوال دوری کا بیان کرتی ہی شکایۃً نہ احوال قرب وصال کا اے عزیز شیطان سبکا
راہ زن ہی لیکن دو قوم کو زیادہ تر گمراہ کرتا ہی ایک وہ گروہ جو کہتے ہین کہ ہم تو اللہ تعالےٰ
کے عشق و محبت مین مستغرق ہین شرابین پینے سے ہماری تو کیفیت اور عشق و محبت زیادہ
ہوتی ہی اور ایک وہ گروہ جو کہتے ہین کہ ہم اللہ تعالےٰ کے عشق و محبت مین مستغرق ہین
اور آواز خوش سننے سے ہمارا عشق و محبت زیادہ ہوتا ہی اور اپنے آپکو نیست و نابود جانتے
ہین کہ وہ آپ ہی کہنے والا اور آپ ہی سننے والا ہی آپ ہی شاہد ہی آپ ہی شہود دیکھان
دونون گروہ غلطی مین پڑے ہین کہ اپنے ذوق کی حالت کو انبیا علیہم السلام اور اصحاب
اور خلفاء راشدین اور علماء مجتہدین پر غلبہ دیتے ہین مفہوم انکا یہہ ہوا کہ یہہ حضرت یہہ
حال نہین رکہتے تہے ہم رکہتے ہین جو ہم سمجھتے ہین اور کوئی نہ سمجھتا تہا اور کہتے ہین کہ جسکو
یہہ حال نصیب نہین ہی وہ حیوان مطلق ہی واضح ہو کہ ان باتون اور اعتقادون سے

یہہ دونون قوم کافر ہوجاتی ہین نعوذ باللہ پس ان دونون قومون کی راہ شیطان
اسطرح پر مارتا ہی کہ جیسے شراب اور بنگ وغیرہ کے کہانے سے خیالات اور اوہام فاسد پیدا
ہوتے ہین ایسے ہی آواز خوش سننے سے اور حسن کے دیکہنے سے خیالات باطل اور اوہام
فاسد پیدا ہوتے ہین کہ کسی نے نہ دیکہے اور نہ سنے آدمی جانتا ہی کہ یہی عرفان اور محبت
اور عشق اور جذبہ اور حالت ہی اور اوسمین ایک بیہوشی طاری ہوتی ہی اور اوس مستی
اور بیہوشی کے عالم مین شیطان طرح طرح کا رنگ اور چیزین دکہاتا ہی یہہ جانتا ہی کہ یہی
مشاہدہ حق تعالے کا ہی افسوس یہہ نہین جانتے ہین کہ معرفت آلہی کا کماحقہ حاصل
ہونا تو عبادتون سے بہی بہت مشکل ہی بدعت اور نامشروع سے کیسے حاصل ہوگی عشق
اور محبت اور ذوق اور حالت اور یقین اور معرفت کہ یہہ حالت روحانی اور رحانی
ہین ایک عنایت آلہی اور جذبہ ربانی ہی یہہ باتین کسب اور سبب سے نہین حاصل ہوتی ہین
یہہ تو مولی اور بندے کے درمیان ایک سر ہے تجلیات اور انوار آلہی سے کہ سوا آدم
کے مقرب فرشتے بہی اوس سر سے محروم ہین بڑے شرم کی بات ہی کہ بدعت اور گمراہی سے
ان باتون کا حصول سمجہے دوسری وجہ مخالفت راگ اور باجے اور آواز خوش سننے
کی از روے ذوق اور حالت اور واقعات اور تصوف اور طریقت اور حقیقت کی
ہی کہ آواز خوش مین بہت لذتین ہین اونہین سے لذت نفس اور لذت روح ہی نفس
کی یہہ لذت ہی کہ جس شخص کو دنیا کی محبت ہوا اور اوسمین اخلاق ذمیمہ جیسے غرور اور
ریا حرص و ہوا حسد و کینہ طمع و بخل وغیرہ موجود ہون اور اوسکا دل وابستہ مطلوبات
کونین سے ہو اوسکو آواز خوش سننا مطلوبات کیطرف کہینچتا ہی اور لذت اوسکی
نفس کو پہونچتی ہی مگر آواز خوش سننا حرام ہی اسواسطے کہ آواز سننے سے کبر اور نفاق اور

محبت اور زینت دنیا کی زیادہ ہوتی ہی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے الغناء ینبت النفاق فی القلب کما ینبت الماء البقل اور جن لوگون کو لذت سماع ہی وہ دو طرح کے ہین مبتدی اور منتہی اور تیسرے اونکے مقلد ہین پس مقلدون کی کیفیت کا حال یہہ ہی کہ اونہون نے اطوار قلوب اور احوال روح کو تو ہنوز طی نہین کیا اور تزکیہ نفس اور تصفیہ دل اور تجلیہ روح بھی اونکو حاصل نہین صرف اونکو آواز خوش سے ایک رقت پیدا ہوتی ہی اور رقت سے اونکو رونا آتا ہی پس وہ جانتے ہین کہ یہہ رقت اور سرور تو قرآن مجید کی تلاوت اور نماز روزے اور تسبیح و ذکر مین بھی ہم نہین پاتے ہین یہہ آواز خوش ہی کی تاثیر ہے تو آواز خوش کو قرآن اور نماز روزے اور تسبیح وغیرہ سے بھی بہتر جانتے ہین اور یہہ بہتر جاننا کفر کی طرف کھینچتا ہی اور قریب بہ لعنت کر دیتا ہی فرمایا پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے صوتان ملعونان فی الدنیا والاخرۃ وھما صوت المزمار عند نعمۃ وصوت الویل عند مصیبۃ مقلد کا تو یہہ حال سنا اب سنو کہ مبتدی تو سراپا آتش ہو رہا ہی اندر باہر سے عشق کی آگ تیزی کر رہی ہی آواز خوش سے وہ آگ زیادہ تر جوش مین آکر اونکے وجود کے ہیزم کو جلا دیگی اور جان بحق تسلیم کریگا تو جسطرح زہر قاتل حرام ہی ایسے ہی یہہ بھی حرام ہی اکثر لوگ اسطرح بھی مر گئے اور مقصد اصلی اور مقام عشق اور قرب حق تعالے سے کہ نتیجہ عشق کا ہی دور رہے تذکرۃ الاولیا مین مسطور ہی کہ حضرت شیخ حسن بصری رحمہ اللہ کے ایک مرید تھے کہ جس وقت آیہ کلام مجید سنتے تھے زمین پر گر پڑتے تھے شیخ نے اونکو منع فرمایا کہ الصعقۃ من الشیطان حضرت بایزید بسطامی رحمہ اللہ کے ایک مرید نے ایک بار نعرہ مارا شیخ نے منع کیا کہ نعرہ مارنا گدہو

کام ہے کہ سخت مکروہ ہے اِنَّ اَنْکَرَ الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِیْرِ اب جاننا چاہیے کہ منتہی تو غریق بحر رحمت ہے اور قریب بارگاہ عزت مقیم حرم قربت ہے اور برخوردار نخل وصلت اسرار الٰہی سے مالامال اور مست شراب وصل لایزال اوسکو آواز خوش کے سننے اور حسن کے دیکھنے سے کیا کام چنانچہ سلطان ابوسعید ابوالخیر فرماتے ہین رباعی

| | |
|---|---|
| اے دل چو خدنگش رگ جان بکشودت | منمائے بکس آن رگ خون آلودت |
| می نال چنانچہ نشنوند آوازت | میسوز چنانچہ برنیاید دودت |

اگر کوئی شخص عشق ومحبت کے استغراق مین بیہوش ہوجاوے تو اوسکی طریقت مین نقصان ہے اوسکو چوب طریقت مارنا چاہیے مخفی نرہے کہ اگر سیلاب شوق کے غلبہ سے کسیکے ہوش وحواس زائل ہوجاوین تو اوسکی شرع کی دیوار کی سنگ وکلوخ منہدم اور خراب ہوجاتے ہین اور اوسکا باغ روحانی کہ عرفان اور ایقان کے رنگارنگ میوون سے آباد ہے ویران ہوجاتا ہے اور حال یہہ ہے کہ اس حالت کا اعتبار نہین اور وہ استغراق اور محبت پائدار نہین ایک طرف سے آئی اور ایک طرف سے گئی لیکن سالک کے حالات مین اوسکے سبب سے ایک کمی ہوجاتی ہے اور ایذا بھی پہونچتی ہے جو حالت کہ ذکر دائمی اور حضور دائمی اور مشاہدہ دائمی سے حاصل ہوتی ہے وہ بات اصل ہے اور اس عشق ومحبت ذوق کو تو قیام ہے اور سیلاب سے سوا ویرانگی کے اور کیا حاصل ہے اے عزیز عقل وہوش اللہ تعالےٰ کے خزانہ کے دروازے ہین اس عقل وہوش کی قدر جاننا چاہیے اور بیہوش ہونا نقصان اور خامی کا نشان ہے جبتک یہہ ہوش وحواس جان مین ہین وصال جانان کی امید ہے بیہوشی سے راہ نہین چلی جاتی ہے اور انتہا تک پہونچنے کی اوسکو امید کہان اسی سبب سے جملہ نشے حرام ہوئے کہ عقل کو زائل کرتے ہین اور جو عقل کو

کھو بیٹھے وہ سب حرام ہے اسی عقل سے اللہ تعالے کو پہونچتے ہین اور قرب خدا کا میسر ہوتا
ہے تو بیعقلی سے انبیا علی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام ہرچند مشاہدہ حق تعالے مین
مستغرق تھے لیکن جسقدر اونکا استغراق زیادہ ہوتا تھا اوسیقدر عقل وہوش بھی
بہی زیادتی ہوتی جاتی تہی بیعقل وبیہوش ہونا تجلیات شیطانی اور جنون اور استدراج
کا نشان ہے کہ اوس شخص سے عجائب وغرایب ظاہر ہون اسواسطے کہ شیطان کو بہت
قدرت ہے وہ عجائب دکہا کے اپنی طرف کہینچتا ہے مثل فرعون ودجال کے مخفی نرہے
کہ انسان کے سوا کسیکو عقل کامل عنایت نہین ہوئی جو شخص عقل سے بے بہرہ ہے انسان
نہین ہے حدیث مین آیا ہے کہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے شب
معراج مین حضور حق تعالے سے معاودت فرمائی تو اللہ تعالے نے تین جوہر آپکے سامنے
کئے جوہر ایمان جوہر حیا جوہر عقل کہ انمین سے ایک اختیار فرمایئے آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سوچے کہ تینون جوہر بہتر ہین کسکو قبول کیا جائے جبریل علیہ السلام
نے تعلیم فرمائی کہ جوہر عقل کو آپ اختیار فرمایئے کہ باقی دونون جوہر عقل سے متعلق ہین
اگر عقل نہو تو ایمان اور حیا دونون فوت ہوجائین اے عزیز عقل کے جوہر کو کہ جسکے
سبب سے شریعت کے قواعد اور حیا اور جملہ عبادت کمال کو پہونچتے ہین اپنے ہاتھ مین لا
شریعت کے چراغ کی روشنی سے طریقت کی راہ کے خار وخس کہ ضلالت اور گمراہی ہے دیکھہ
اور عقل اور ہوش کی شعاع سے حقیقت کے میدان کے نشیب وفراز کو دیکھہ سالک کو
چاہیے کہ عشق مین جلے اور جوش نکرے متحمل رہے خروش نکرے عشق ومعرفت وذوق
وحالت کی شراب پیئے بیہوش نہوئے جانان کی مجلس کو شوق ومحبت سے آرائش دے اور
نوحۂ جان سے اوسمین نغمہ سرا ہو شرع اور سنت کی شمع سے اوسکو روشنی بخشے اور حضرت

رسالت مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی متابعت کے عطر اور خوشبو سے معطر اور
شاید روح کو نور ایمان سے منور کرے اور ہر چیز کا مزہ لے اور طلب زیادتی کی رکھے
نقل ہے کہ ایک مسافر شہر بشہر گاؤن گاؤن پہرتا تھا ایک روز گاؤن مین پہونچکر
ایک گھر مین گیا صاحب خانہ کی لڑکی صاحب جمال اوسکے واسطے کہانا لائی مسافر
اوسکو دیکھکر بیہوش ہوگیا اور اوسکا ہاتھ اوس گرم کہانے مین کہ آتش تھا پڑکر
جل گیا جب دیر مین اوسکو ہوش آیا تو اپنی اوسکو خبر نہی اوسکے گھر کے گرد دیوانہ وار
پہرتا تھا ہمسایون نے رحم کہا کر لڑکی کے والدین سے کہا کہ تم اوسکی شادی آخر کروگے
اس نامراد سے بہتر کوئی نہ ملیگا اونہون نے قبول کیا جب اوس لڑکی سے پوچہا اوسنے
منظور نہ کیا سبب پوچہا کہا کہ یہہ راز قابل اظہار کے نہین ہی جب بہت اصرار کیا تب لڑکی
نے کہا کہ یہہ شخص میرے طلب اور عشق مین ناقص اور خام ہی پوچہا کسطرح کہا مجھکو دیکھتے
ہی بیہوش ہوگیا اور ہوجاتا ہی پہر میرے حسن کا تماشا کیسے کریگا اور میرے کلام کی قدر اور
مزہ میرے ناز و کرشمہ کا کیا جانیگا اور میرے وصل کی تاب اوسکو کیسے ہوگی ایعزیزو
بہت لوگونکا مرغ جان آواز خوش کے سننے اور حسن کے دیکھنے سے قفس تن سے پرواز
کرگیا اور آتش عشق نے اکثرون کے خاشاک وجود کو صاف جلادیا اور مقصود اصلی
کو کہ وصال دوست ہی نہ پہونچے اسکی مثال یون سمجہنا چاہیئے کہ عشق تو بجاے تخم کے
ہی اور توحید اور معرفت اوسکے شاخ و برگ اور علم الٰہی اور تجلیات اور مجاہدہ اوسکا
گل اور میوہ ہی اگر تخم زمین مین پوشیدہ نہ کیا جاویگا تو کیسے اوگیگا اور شاخ و برگ
اوسمین کیسے آویگا اور میوہ اور پہول کسطرح لگین گے اس سے ثابت ہوا کہ تخم عشق کا
پوشیدہ رکہنا اور اوسکی پرورش قواعد شریعت اور طریقت اور حقیقت سے کرنا فرض

ہی جب یہہ حال ہی تو اہل سنت وجماعت کے سب مجتہدون کے نزدیک از روے اتفاق کے
راگ اور باجے مثل دف اور طنبورا اور بربطا اور رباب وغیرہ کے حرام ہین یہانتک کہ
قرآن پڑہنا حالانکہ عبادت ہی لیکن وہ بہی راگ مین پڑہنا حرام ہی بلکہ اگر کیا خوب کہے کافر
ہوجاوے اگر کوئی آواز خوش مین قرآن پڑہے اور کچہہ کم اور زیادہ الحان مین کرے اور
کوئی مقام اوس سے چہوٹ نجائے تو بہی مکروہ ہی فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم نے زینوا القرآن بحسن الصوت یعنی قاعدہ تجوید اور مخارج حروف کے ادا کرنے
سے نہ راگ کی آواز سے اگر ذرہ برابر آواز خوش مین نفع ہوتا تو مجتہدون کے اجتہاد
مین بلا شک اختلاف ہوتا جب اسکی حرمت باتفاق ثابت ہی تو جو شخص خدا اور رسول
اور مجتہدون کے حرام کیے ہوئے کو مکروہ جاننے سے کافر ہوجاتا ہی تو حلال جاننے والیکا
کیا حال ہوگا تمہید ابو شکور مین مسطور ہی کہ لہو ولعب ناچ اور راگ کا مکروہ جاننے والا
کافر ہوجاتا ہی اسواسطے کہ اسکی حرمت بدلائل نص وباجماع امت ثابت اور ہر پیغمبر کے
وقت مین اوسکی نہی محقق ہی ایعزیز محبت الٰہی کا مقام عالی اور حال لا یزالی جب تجہکو
حاصل ہو تو اوسکو پوشیدہ رکہنا چاہیے بموجب حدیث من عشق الخ کے اور نامحرمون
سے بہی پوشیدہ رہ حدیث قدسی مین ہی اولیائی تحت قبائی لا یعرفہم غیری اگر تو
وہ احوال پوشیدہ ظاہر کریگا تو وہ عتاب مین گرفتار ہوگا ایک یہہ کہ جو شخص بادشاہون
کے راز کو ظاہر کرتا ہی تو وہ لایق نزدیکی شاہون کے نہین رہتا ہی تو تو بہی درگاہ سے
دور پڑیگا دوسرے یہہ کہ اسرار ربانی کا اظہار کفر ہی فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ
وسلم نے افشاء اسرار الربوبیۃ کفر محققین کامل اور عارفان واصل نے فرمایا
ہی کہ اگر عشق ومحبت ذوق وحالت کسیکو حاصل ہوا اور وہ اوسکا مطلوب ہوجائے

تو وہ عابد اوس ذوق کا ہی نہ عابد حق کا اسواسطے کہ وسیلہ مطلوب کو عین مطلوب جاننا کفر ہی فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ من احب اللہ لبرہ فھو مشرک باالباری فرمایا اللہ تعالے نے کہ وما یومن اکثرھم باللہ الا وھم مشرکون پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اکثر یہہ دعا کرتے تھے کہ اللھم انی اعوذ بک من الشرک الخفی چنانچہ اللہ سبحانہ تعالے آپکی صفت مین فرماتا ہی کہ مازاغ البصر وما طغی پس سالک کا احوال باطنی کیطرف متوجہ ہونا بغاوت اور طغیان ہی سبحان اللہ کیا خوب فرمایا ہے رباعی

| | |
|---|---|
| آنرا کہ فنا شیوہ و فقر آئین ست | نے کشف و یقین نہ معرفت نے دین ست |
| رفت او ز میان ہمین خدا ماند خدا | الفقر اذا تم ھو اللہ این ست |

ایضاً

| | |
|---|---|
| دنیا جم را و قیصر و خاقان را | تسبیح فرشتہ را سفار ضوان را |
| دوزخ بدرا بہشت مر پاکان را | جانان مارا و جان ما جانان را |

تمام ہوئی عبارت ہدیۃ السنی ترجمہ ہدایت الاعمی کی جو دو باب بارہوین اور تیرہوین مین لکہی ہی واللہ اعلم بالصواب اور کتاب اخبار الاخیار تصنیف شیخ محدث دہلوی رحمہ اللہ مین بیان حال شیخ عبد الوہاب متقی رحمہ اللہ مین مرقوم ہی کہ طریق انکا سماع مین بہی نزدیک اسی طریق کے تہا کہ مریدون اوسکے عمل پر راضی نہ تہے اور نہ فعل مشائخ پر انکار کرتے تہے شیخ محدث دہلوی رحمہ اللہ کہتے ہین کہ مینے عرض کی کہ ہمارے ملک مین یہہ رسم سماع کی عجائب متعارف اور مروج ہی اور اگر کوئی اوس سے بچے اور پرہیز اور انکار کرے تو اوسکو تمام مخلوق سے مخالف ہونا چاہیے اور سب لوگ اوسکے ساتھ اس سبب سے بد ہوتے

ہین اور اوس وقت مخالفت مشایخ کی کرتے ہین آدمی کیا کام کرے فرمایا کہ اگر کوئی ساتھہ
یارون موافق اور اہل معنی اور جسکے کوئی غزل یا چیز پڑہا جاوے تو مضایقہ نہین ہے
مینے عرض کی کہ وہان اجتماع اور محافل کرتے ہین اور اہل اور نا اہل اور فاسق اور
صالح اور ہر قسم کے لوگ جمع ہوتے ہین اور ایسا ایسا کرتے ہین جیسا کہ ملک ہندوستان
مین دیکھا ہوگا اسکا کیا حکم ہے فرمایا کہ یہہ خود اصلا اور بالکل جایز نہین ہے اور منکر جانے
اور بچنا اور پرہیز کرنا اوس سے واجبات وقت طالب حق سے ہے اس صورت مین قطعی سہل انگاری
اور در گذر نہ کی فقط اور اسی کتاب مین حال شیخ نصیر الدین محمود رحمہ اللہ مین ہے منقول
ہے کہ ایک روز بعض مریدان شیخ نظام الدین اولیا رحمہ اللہ نے مجلس کی تھی اور دف
زنون سے سرود سنتے تھے شیخ نصیر الدین جو مجلس مین تھے اوٹھے کہ نکلین یارون نے تکلیف
بیٹھنے کی کی انہون نے کہا کہ یہہ خلاف سنت کے ہے یارون نے کہا کہ تم سماع سے منکر ہوتے
اور مشرب شیخ سے پھرے جواب دیا کہ یہہ کچھہ نہین ہے بلکہ دلیل کتاب اور سنت سے ہونا
چاہیے بعض اہل غرض نے یہہ بات شیخ تک پہونچائی کہ شیخ محمود ایسا کہتے ہین شیخ کو ان کا
سچا معاملہ معلوم تھا فرمایا کہ وہ سچ کہتے ہین حق یہی ہے کہ جو انہون نے کہا اور سیر الاولیا مین
لکھا ہے کہ مجلس شیخ نظام الدین رحمہ اللہ مین مزامیر نہوتا تھا اور نہ تصفیق اور دستک
اور تالی بجاتے تھے اور اگر کوئی یہہ خبر کسی یار کی پہونچاتا تھا کہ وہ مزامیر سنتا ہے تو اوسکو
منع کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ خوب اور اچھا نہین کرتا اور خیر المجالس مین کہا کہ ایک عزیز
خدمت شیخ نصیر الدین مین آئے اور یہہ بات شروع کی کب جایز ہوگا کہ مزامیر جماعت مین
ہو اور دف اور نے اور رباب بجاوین اور صوفی لوگ رقص کرین خواجہ نے فرمایا کہ
مزامیر ساتھہ اجماع کے مباح نہین ہے اگر کوئی طریقت سے گرا تو بارے شریعت مین رہا

اور اگر شریعت سے بھی گرا تو اب کہان جاویگا اول تو سماع مین اختلاف ہی نزدیک علما کے
ساتھہ کتنی شرطون کے اوسکے اہل کو مباح ہی مگر مزامیر باجماع حرام ہی انتہی من اخبار الاخیار
اور کتاب مخزن الانوار ترجمہ گنج الاسرار مین جناب خواجہ بزرگ رحمۃ اللہ علیہ معرفت
چودہوین کے آخر مین کتاب مطبوعہ مطبع منشی نولکشور واقعہ کانپور کے صفحہ ایک سو کتیر
مین فرماتے ہین کہ بعضے نارسیدگان قرب حضرت بیچ استقامت عمارت عالم ناسوت و
ثابت قدمی عبادت عقبی کی بحالت سہو گانا سنتے ہین اور واسطہ نموداری خلایق
کے رقص کرتے ہین پس سوائے استقامت تربیت جذبہ عشق وحدانیت وسوائے معرفت
استغراق کمال سکر محبت کے عالم ناسوت ہین بحالت سہو سماع سننا حرام ہی اور اگر سالک
مجذوب بیچ معرفت جذبہ اصلاح باطن اور اطاعت عالم جبروت واستقامت تربیت تلاوت
حفظ قلوب یا سبانی قرب حضرت کی ثابت قدم ہی اور سکر محبت حاصل ہی تو بحالت استغراق
مستی سکر محبت ومقام محو کے علی قدر مراتب مستی عشق محبت کے بعض کو سماع حلال ہے
اور بعض کو مباح ہی اور معرفت اکیسوین ہین جو بیان سماع مین ہی صفحہ ۱۷۰ سے صفحہ
۱۷۹ تک مین ہی کہ آگاہ ہو کہ شرط اصلی سماع کی وہ ہی کہ زمان ومکان اور اخوان کا
لحاظ چاہیے رکہنا زمان اوسکو کہتے ہین کہ جسوقت دل مشغول کسی چیز کا ہو یعنی غسل
واستنجا و وضو یا نماز یا خورش طعام وغیرہ کے کہ دل بمقام حالی سے پراگندہ ہو سماع
کچہہ اثر نکریگا مکان وہ ہی کہ راہ گذر ہو یا جائے ناخوش وتاریک یا خانۂ ظالم یا خانۂ
غصہ ناک یا خانہ بے نمازی ہو کہ وہ اسلام سے خبردار نہووے اگر اوسوقت طبیعت بہی
گداز ہووے مگر سماع اثر نکریگا اخوان وہ ہی کہ حضار محفل اہل سماع سب مرید ایک پیر کے
ہووین یا معتقد ایک خاندان کے ہون کہ اثر زیادہ ہووے ویا درویش ایک صفت

یعنی سب صوفی ہون یا سب رند یا قلندریا حیدری ہون کہ وہ بہرحال ایک دوسرے
کے بھائی ہین اور اگر کوئی متکبر دنیا دار یا زاہد ریا کار مجلس مین حاضر ہو کے ساتھ تکلف
کے حالت لاوے اور رقص کرے تو بحالت ہوشیاری سماع حرام ہے یا قوال بے غسلت
بے وضو یا تارک الصلوٰۃ حاضر ہون یا خلایق ہر جائے دیکھتی ہو یا عورتین جمع
ہون یا جوان امرد کی شرکیاہل مجلس ہون اہل غفلت سے کہ شہوت انمین بسا ہو سماع حرام ہے اسلئے کہ آگ شہوت کی مرد
عورتون کی غالب آتی ہے اور فسق و فساد پیدا ہوتا ہے پس ایسا راگ سننا بالکل ضرر
پہونچاتا ہے شرط دوسری وہ ہے کہ سب مردم اہل سماع نیچی نگاہ رکھین اور ایک دوسرے
کیطرف نہ دیکھین اور باتین کرنا حرام جانین اور پانی نہ پئین اور سر نہ ہلائین اور
ہاتھ پاؤن سے کچھ حرکت نکرین بلکہ دوزانو بیٹھین اور دل ساتھ خدا کے لگائین اور
منتظر اس امر کے رہین کہ غیب سے دلمین کیا کھلتا ہے بسبب اس سماع کے اور اپنے کو سنبھالنا
چاہیے کہ تا باختیار خود کھڑے ہو کر حرکت نہووے اگر کوئی شخص بیچ غلبہ وجد کے کھڑا ہو جاوے
تو اہل سماع اوسکی موافقت کرین حتی کہ اگر پگڑی اوسکی گر جاوے تو پھر اوٹھا کر اوسکے
سر پر رکھین اور نگہبانی کرین اگرچہ یہ امر بدعت ہے مگر چہ بدعت بھی نیک ہے اور بد وہ
ہے کہ مخالف سنت ہو پس دل مردم کا خوش کرنا شریعت مین محمود ہے اور ایک قوم کی یہ
عادت ہے کہ انہون کے ساتھ مخالفت رکھتے ہین وہ بیچ اخلاق کے اونکی بدخوئی ہے
اور اسی معرفت مین صفحہ ۱۰۸ مین ہے کہ اور اس زمانہ مین ایک گروہ گمراہون کا ہے کہ
فاسقون کے سماع مین حاضر ہوتے ہین اور کہتے ہین کہ ہم سماع حق سے سنتے ہین وہ
فاسق ہین کسواسطے کہ وہ اونکے سماع مین موافقت کرتے ہین اور فسق و فجور پر حرص
زیادہ کرتے ہین کہ تا خود اور وہ دونون ہلاک ہوتے اور معرفت چوبیسوین صفحہ ۱۰۱ میں ہے

کہ دل اوپر سماع کے نرکیے اوس حالت مین کہ رغبت ہو مگر بمقام سکر محبت و صحبت مستی
استغراق کمالیت محو مین کسواسطے کہ سماع عالم سہو مین درست نہین ہی اور معرفت پنجگینہ
صفحہ ۲۲۴ مین ہی کہ اور عوام لوگون کے سماع مین حاضر نہو کسواسطے کہ سماع ساتھہ اہل
سماع کے مباح ہی انتہی من گنج الاسرار واضح ہو کہ یہہ بیان اون وصایا مین ہی کہ جو
جناب علی کرم اللہ وجہہ کو کئے ہین اور واضح ہو کہ اس کتاب مین جو چند مقام پر لفظ
سہو کا بسین اور ہاکے لکہا ہی ظاہر اسہو کاتب ہی کیونکہ مقامات سلوک مین کوئی حالت سہو
کی نہین ہی سہو غفلت ہی اور غفلت کفر طریقت ہی بلکہ یہہ لفظ صحیح صحو بصاد مہملہ اور حای
حطی کے معلوم ہوتا ہی جو مقابل سکر کا ہی اور صحو اور سکر دو حال ہین متعارف سلوک
کے صحو کے معنی ہوشیاری کے ہین اور سکر کے معنی مغلوب الحال اور بیہوش ہونا ہین

واللہ اعلم وعلمہ اتم واکمل و احکم ❊

# خاتمے بیان قول فیصل

## باب سماع مین

مخفی نرہی کہ حکم جائز ناجائز ہونے سماع کا علی الاطلاق روایات کتب مذکورہ سے بخوبی
معلوم ہوگیا خصوصاً ایسا راگ اور سماع جو مروج اہل زمانہ ہی اور بالخصوص ایسا سماع
کہ جو بلالحاظ شرایط اور آداب کے بمنزلہ طاعت اور عبادت کے واسطے تقرب الی اللہ کے
مستعمل ہوتا ہی تو اب ہر چند حاجت اوسکے حکم کو تشریح اور تصریح کی اصلاح نہین ہی لیکن
جامع اوراق حماہ اللہ تعالے عن الشقاق والنفاق خلاصہ روایات مطولہ کو مختصر
کر کے احکام کلی اور مفید تحریر کرنا چاہتا ہی اور اسمین صرف طبیعت اور ذہن پر مدار

نہین رکتا بلکہ اقوال علما رحمہم اللہ پر کہ ہادیان شریعت اور محققان طریقت ہین اعتماد
کرتا ہی اور جو کہ منظور فقیر تحقیق مسئلہ اور تنقیح مقام ہی لہذا رعایت طرفین منع وجواز کے
مناسب سمجھے کیونکہ دلائل منع اور اباحت کے خود متعارض ہین اور اقوال سلف اور خلف
کے مختلف ہین اور ہر جانب مین اباحت اور منع سے فضلاے کملا اور کملاے فضلا ہین
ہین قطع کرنا ایکطرف پر اور سختی اور درشتی کرنا کسی جانب مین بلاشک راہ تعصب اور نادانی
کی چلنا ہی کہ اسمین بیشبہ گستاخی اولیاء اللہ الکرام کی اور سوء ادبی علماء انام کی واقع
ہی اور اس خواہش اور مدعا کے مطابق مینے وہ تحقیق پائی جو کہ مولانا عبدالحق محدث دہلوی
نے کتاب مدارج النبوۃ مین لکھی ہی تو اوسیکا ترجمہ منقول کرنا مناسب اور معقول مفہوم ہوا
لہذا اوسکو بالتمام تحریر کرکے کتاب ہذا اتمام کو پہونچائی وارجو من اللہ الکریم القبول
والاستعانۃ والہدایۃ الی الطریق القویم بفضلہ العمیم وجاہ نبیہ قسیم جسیم
نسیم وسیم علیہ والہ واصحابہ الصلوۃ والتسلیم ۔

## منقول کتاب مدارج النبوۃ سے ہے

وصل اور جو کہ کلام تغنی بالقرآن مین ہوا تو اگر مجمل مسئلہ سماع پر اشارہ کیا جاوے تو دور
نہین جان کہ اس مسئلہ مین اختلاف بہت آیا ہی قدیم وجدید قول وفعل مین بعضے ہمیشہ
اباحت پر متوقف اور متردد رہے ہین اور کہا ہی کہ یہہ کام ہم نہین کرتے اور انکار بھی نہین
کرتے اور جان کہ وہ سماع کہ جسکی طرف اشارہ کیا گیا ہی بدلیل قول حق تعالے کے الذین
یَسْتَمِعُوْنَ الْقَوْلَ فَیَتَّبِعُوْنَ اَحْسَنَهٗ توساتھہ دلیل اس آیہ شریف کے وَاِذَا سَمِعُوْا
مَآ اُنْزِلَ اِلَی الرَّسُوْلِ تَرٰٓی اَعْیُنَهُمْ تَفِیْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ

تو کتاب عوارف المعارف مین کہا ہی کہ یہہ سماع ہی کہ اتفاق ہی اسکی حقانیت پر اور خلاف
نہین کیا اسمین کسی دو شخص نے اہل ایمان سے اور یہہ سماع کھینچتا اور جالب کرتا ہی رحمت پروردگار
کریم کو اور وہ کہ جو مختلف فیہ ہی وہ سماع اشعار اور قصائد کا ہی کہ جو ساتھہ الحان اور طربیہ کے
کے ہو اور اسی سماع مین ہی کثرت اقوال کی اور مغائرت احوال کی بعض اسکے بالکل منکر ہین
اور اسکو ساتھہ فسق اور فجور کے ملحق رکھتے ہین اور بعض اسکے حریص ہین اور اسکو حق روشن
شمار کرتے ہین اور یہہ دونون طائفہ طرفین افراط اور تفریط مین ہین انتہی خلاصہ کلام
آنکہ اس مقام پر تین طریقے ہین ایک مذہب فقہار کا ہی اور یہہ اسکا انکار شدید کرتے
ہین اور چلتے ہین راستہ تعصب اور عناد کا اور الحاق کرتے ہین اوسکے کرنیکو ساتھہ
گناہ اور کبائر کے اور اوسکے اعتقاد کو ساتھہ کفر اور زندقہ اور الحاد کے اور یہی افراط
ہی اور خروج ہی طریقہ اعتدال اور انصاف سے کہ بچنا ہے اسپر جرات کرنا خصوصاً محل
خلاف مین البتہ منقول ہی علما رمذہب سے وہ جو دلالت کرتا ہی حرمت اور کراہت پر اور
دوسرا طریقہ محدثین کا ہی اور یہہ فرماتے ہین کہ ثابت نہین ہی اسکی تحریم مین کوئی حدیث
صحیح اور نص صریح بلکہ اسباب ہین جو کچھہ کہ وارد ہوا ہی احادیث سے یا موضوع ہین یا
مطعون اور اسیطرح آیات قرآنی اگرچہ تفسیر کیا ہی اوسکو بعض اہل تفسیر نے ساتھہ ایسی
چیزون کے کہ وہ دلالت کرتے ہین حرمت غنا پر لیکن اوسکی تاویلات اور محامل دوسرے
بھی ہین کہ ذکر کیا ہی اونکو غیر انکے نے علما سے اور جبکہ ثابت ہوئی حرمت تو ثابت ہی حل
اور اباحت ساتھہ دلیل اس قول الٰہی تعالےٰ کے کہ وَاُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبَاتُ اور
بعض نے کہا کہ ثابت نہین ہی نہ حرمت پر نہ اباحت پر کوئی دلیل قطعی شرعی لیکن مسئلہ
مبنی ہوگا اس قاعدہ پر کہ اصل اشیار مین کیا ہی یعنی حظر ہے یا اباحت تیسرے طریقہ سادات

صوفیہ کرام کا ہی اور مذہب انکا اس بارہ مین مختلف اور افعال متنازعہ فیہ آئے ہین
بعضون نے اجتناب کیا ہی اور بعض اسکے مباشر ہوئے ہین اور ارباب اجتناب کا انکار جیاگے
کہ شدید اور اجتناب اور تشدید قوی تر ہو کیونکہ مذہب انکا تمسک ہی ساتھ عزیمت
اور احتیاط کے افعال اور اقوال مین بیچ تمام اوقات اور احوال کے لیکن اوپر بعض انکے
کے غالب ہے حرص اور شوق اور سکر اور محبت اور صفح جمال اور وجد اور ہیجان اور
حکم ایسونکا حکم والہ و سکران کا ہی اور شک نہین ہی تاثیر کرنے نغمون مین بیچ نفوس کے
اور تطریب قلوب کی اور اثارت باطن کی اور یہہ معلوم ہی ساتھ مشاہدہ اور عیان کے
نیا شک کہ حیوانات اور بیوقوف اور لڑکو نمین شامل ہونا ان چیزون کا اور یہہ لوگ
بعض تائب ہین اوپر بساط حکم اوسکے بارسوخ قدم اور بعض مسکون مین اہل شوق سے
دگرگون ہونے والے اور تھراتے والے ساتھہ غلبہ وجد کے شیفتگی کے اور بعضے عارفونے
کہا ہی کہ سماع واسطے اہل تجلیات صفات کے ارباب مواجید سے ہی کہ گذرتے ہین اوپر احوال
مختلفہ اور صفات متباینہ لیکن اہل تجلیات ذاتی پس مقام انکا ورے پردہ کے ہے اور
تحقیق کی ہی اسی طائفہ نے شرائط اور آداب اوسکی اور کافی ہی طالب متبع کو کہ جو جامع
ہو درمیان احکام اور معارف کے نظر کرنا کتاب عوارف المعارف مین کہ ضبط کیا ہے
اوسمین ایک باب کو رد اور انکار مین اور ایک باب قبول اور ایثار مین اور ایک باب
ترفع اور استغفار مین سماع سے اور ایک باب دوسرا ذکر آداب اور اعتنا مین واللہ اعلم
اور صاحب کتاب الامتاع باحکام السماع نے کہا ہی کہ غنا دو قسم ہی ایک قسم وہ ہی کہ جاری
ہی عادت مین کہ استعمال کیا جاتا ہی واسطے نشاط قلوب اور بہلنے اعمال اور تحمل اثقال
اور قطع کرنے میدانون کے راہ حج مین اور وصف کعبہ شریفہ اور زمزم اور مقام کے اور

راہ جہاد مین بیچ وصف لڑنے اور جنگ اور مبازرت کے مانند حدی اور نصیب اور رکبانی
کے اور مانند راگ عورتون کے واسطے تسکین بچون کے اور مثل انکے کے اور یہہ تمام اقسام
راگ کے مباح ہین اگر انمین ذکر فواحش اور محرمات کا نہو بلکہ مستحب ہین کیونکہ یہہ سبب نشاط
کے ہین اعمال مرفوع پر دوسری قسم راگ کی وہ ہی کہ استعمال کرتے ہین اوسکا مضنی لوگ
کہ جو جانتے ہین اس فن کو اور اختیار کرتے ہین اشعار رقیقہ کو اور لحن کرتے ہین ساتہہ
تلحینات رقیقہ کے کہ وہ ہیجان مین لاتے ہین نفس کو اور طرب اندوز کرتے ہین اوسکو
اور یہہ قسم مختلف فیہ ہی درمیان علمار رحمہم اللہ کے ایک جماعت نے مباح رکہا ہی اور ایک
قوم نے حرام کہا ہی اور ایک گروہ نے مکروہ ٹہیرایا ہی اور کہتے ہین کہ صحیح تر اور مشہور تر حضرت
امام مالک اور امام شافعی اور امام اعظم ابو حنیفہ اور امام احمد رحمہم اللہ سے قول ساتہہ
کراہت کے ہی اور اطلاق حرام کا بہی آیا ہی اور نقل کیا ہی قاضی ابو الطیب رحمہ اللہ نے
حرمت کو امام ابو حنیفہ اور شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہما اللہ سے اور کتاب عوارف
مین کہا ہی کہ امام ابو حنیفہ ٹہیراتے تہے غنا کو ذنوب اور معاصی سے اور اسیطرح نقل کیا
ہی قاضی ابو الطیب نے حرمت کو عامر شعبی اور سفیان ثوری اور حماد اور نخعی اور فاکہی سے
ساتہہ اپنی سند کے اور روایت کیا ہی سفیان ثوری سے کہ سوال کیا گیا ان سے غنا کا
پس کہا اونہون نے کہ وہ مثل ایک ہوا کے ہی کہ اس کان سے آوے اور اس کان
دوسرے سے جاوے اور کہا ہی کہ یہہ اشارہ ہی اونسے طرف اباحت اوسکی کے اور نقل
کی گئی ہی حرمت اوسکی بہی اہل کوفہ اور اہل مدینہ اور اہل عراق سے اور ایک طائفہ طرف
اباحت کے گیا ہی اور مطلق کیا ہی قول اوسمین بغیر تفصیل کے درمیان مرد اور عورت
اور امرد کے اور مساوات اور برابری کی ہی درمیان اوسکے لیکن بشرط امن کے فتنہ سے

اندر وقوع اوسکے سے اور بعضون نے فرق کیا ہی درمیان تورِیت اور بیت اور مرد اور عورت کے اور کہا ہی قائلان اباحت نے کہ روایت کیا گیا راگ اور سننا اوسکا ایک جماعت کثیر صحابہ اکابر سے کہ اونمین ہین چند عشرہ مبشرہ سے اور جم غفیر تابعین اور تبع تابعین اور اتباع تبع اور دیگر علما محدثین اور علمار دین سے کہ جو ارباب زہد اور تقوی اور حلم اور عبادت کے ہوئے ہین اور منقول ہین اس بابمین اون سے روایات اور حکایات کہ کفایت ہی اونمین اور بے شک معلوم ہوتا ہی کہ ائمہ دین اور اکابر اہل یقین مختلف ہین اوسمین لیکن عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما سننا راگ کا اونسے مشہور اور مستفیض ہی اور نقل کیا ہی اوسکو جنسے کہ خوض کیا ہی اس مسئلہ مین فقہا اور حفاظ اور ارباب تواریخ سے اور ابن عبد البر نے کتاب استیعاب مین کہا ہی کہ نہین جانتے تھے یہہ حضرت غنا مین کچھ مضایقہ اور تھے امیر المومنین اوس زمانہ کے چچا اونکے حضرت علی بن طالب رضی اللہ عنہ اور جایا کرتے تھے وہ طرف گھر ایک جمیلہ کے کہ وہ مغنیات سے تھی اور اوسنے قسم کہائی تھی کہ راگ نکرے واسطے کسی کے مگر اپنے گھر ہین مین راگ گایا اوسنے واسطے اونکے اور جایا کہ آدے اونکے گھر مین اور سنادے اونکو راگ اور کفارہ ادا کرے اپنی قسم کا پس منع کیا ان رضی اللہ عنہ نے اسکو اس سے اور کہا ہی کہ تھین واسطے عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ کی چہو کریان کہ راگ گاتی تھین واسطے انکے اور عود بجاتی تھین واسطے انکے اور کہا ہی کہ سعید بن المسیب کہ جو افضل تابعین سے ہین اور ضرب المثل ہین ورع اور تقوی مین سنا کرتے تھے راگ کو اور لذت پاتے تھے اوسکے سننے سے اور اسیطرح سالم بن عبد اللہ بن عمر اور قاضی شریح رضی اللہ عنہم سنتے تھے غنا کو چہو کریون سے باوجود جلالت قدر اور کبر سن کے اور سعید بن جبیر نے کہ اعاظم تابعین سے ہین سنا ایک چہوکری کو کہ

وہ غنا کرتی تھی اور دف بجاتی تھی اور اسیطرح عبد الملک بن جریج کہ علما اور حفاظ او
فقہا عباد سے ہین اور اجماع ہی انکی عدالت اور جلالت پر سنتے تھے غنا کو اور سمجھتے تھے الحان
کو اور ابراہیم بن سعد جو ایک شخص تھے پیشوا اپنے زمانہ کے فقہ مین اور روایت نہین سناتے تھے
تھے طالبونکو حدیث کی جب تک کہ نہین سنوا لیتے تھے اونکو راگ اور فتوی دیا مجلس
ہارون الرشید مین ساتھ حلال ہونے غنا کے اور پوچھا انسے احوال امام مالک کا پس
کہا اونہون نے کہ خبر پہونچی ہی مجھے کہ نبی یربوع مین دعوت تھی اور لوگون کے ساتھ
دف اور عود تھے کہ راگ گاتے تھے اور لعب کرتے تھے ساتھ اونکے اور ساتھ مالک کے بھی
دف تھا مربع تھا کہ بجاتے تھے اوسکو اور تغنی کرتے تھے واللہ اعلم اور حکایت کی ہی صاحب تذکرہ
نے کہ پوچھا گیا حضرت امام ابو حنیفہ اور سفیان ثوری رحمہم اللہ سے حال غنا کا پس کہا دونون
حضرات نے کہ نہین ہی راگ کبائر سے اور نہ اسوء صغائر سے اور منقول ہی کہ امام ابو حنیفہ
کا ایک ہمسایہ تھا کہ ہر رات کو اوٹھکر راگ کیا کرتا تھا اور حضرت امام صاحب کان رکھا
کرتے تھے اوسکے راگ پر اور سنا کرتے تھے ایک رات آواز اوسکی نہ سُنی پس پوچھا اوسکے
لواحق سے کہ آجکی رات کیا سبب ہوا کہ آواز اوسکی نہ آئی جواب دیا کہ وہ باہر نکلا تھا
آجکی رات پس پکڑ لیا اوسکو اور قید کر دیا پس پہنا امام نے عمامہ اور گئے نزدیک امیر کے
اور سفارش کر کے رہا کرایا اوسکو اور پوچھا امیر نے کہ نام اوسکا کیا ہی کہا کہ نام اوسکا
عمر ہی پس چھوڑ دیا قید سے ہر عمر نام کو اور کہا امام نے اوس شخص کو کہ کیا کر جو کچھ کہ کیا
کرتا تھا تو ہر رات اور جبکہ کان رکھا امام صاحب نے اوسکے راگ پر اور منع نہ کیا اوسکو
تو دلالت کی اسنے مباح ہونے راگ پر نزدیک اونکے اور سننا اونکا ہر رات کو باوجود
اوس ورع و تقوی کے کہ آپکا تھا حصول نہین ہوتا مگر باعث پر ہین وہ جو وارد ہوئے

نے ہمراہ لیا مجھے طرف ایک مجلس کے کہ اوسمین ایک عورت تہی کہ گاتی تہی اور جبکہ فارغ ہوئی

وہ تو کہا شافعی نے آیا خوش اور پسند کیا تونے اسکو تو مینے کہا کہ نہین پس فرمایا آپنے

کہ اگر سچ کہا ہے تونے تو نہین ہے تیری حس صحیح یعنی پسند کرنا اور خوش رکہنا غنا کا نشانی

سلامتی طبیعت اور حس کی ہے اور ناخوش آنا اوسکا نشان ہے کجی طبیعت اور نقصان حس کا

اور بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ دلیل شرعی حرمت اور کراہت اوسکی پر نہین ہے اور دلیل

ہوتی تو خوش رکہنا طبیعت کا اوسکو کیا فائدہ رکہتا تہا اور تاثیر کرنے نغمہ مین بیچ

طبایع کے کسیکو کلام نہین ہے یہانتک کہ حیوانات مین بہی موجود ہے کیا مقام آدمیونکا

اور منقول ہے حضرت شافعی رحمہ اللہ سے کہ غنا لہو مکروہ ہے مشابہ ہے ساتہہ باطل کے

اور کہا ہے کہ ہوسکتا ہے کہ مراد مکروہ سے وہ ہو کہ ترک کرنا اوسکا اولی ہے کیونکہ اطلاق اوسکا

اس معنی پر آیا ہے اور امام غزالی نے کہا ہے کہ دلالت نہین ہے اسکو حرمت اور کراہت پر

بلکہ اگر باطل کہا ہوتا تب بہی دلالت نہوتی اوپر حرمت کے کیونکہ معنی باطل کے یہہ ہین کہ

اوسمین فائدہ نہو اور وہ مباح ہے **فائدہ** اور کہا ہے کہ حمل کیا جاوے اوسکا جو وارد

ہوئے ہین ایسے الفاظ سے کہ دلالت رکہتے ہین اوپر غلظت اور شدت کے اوپر ایسے غنا پر

کہ جو مقترن ہو ساتہہ فحش کے یا منکر کے پس تحریم بجہت عارض کے ہوگی نہ بجہت اوس

معنی کے کہ ذات غنا مین ہے خلاصہ کلام آنکہ ساتہہ تحقیق کے صحیح ہوئی ہے قول اور فعل

حضرت امام شافعی رحمہ اللہ سے وہ چیز کہ صریح ہے اباحت مین اور نہین ہے نص تحریم

مین اور لیکن امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ پس صحیح ہوئی ہے روایت کہ اونہون نے

سنا ہے راگ کو نزدیک بیٹے اپنے کے کہ نام اونکا صالح ہے روایت ہے ابو العباس فرغانی

سے کہ کہتے تہے سنا مینے صالح بن احمد بن حنبل سے کہ کہتے تہے کہ مین دوست رکہتا تہا

سماع کو آتے تھے والد میرے کہ ناخوش رکھتے تھے اوسکو پس وعدہ کیا مینے ابن جنادہ سے کہ رہے ایک
رات نزدیک میرے پس رہے وہ نزدیک میرے یہانتک کہ جانا مینے کہ سوگئے والد میرے پس شروع
کیا ابن جنادہ نے غنا اور سنا مینے آواز پاؤں کا چھت پر پس تو چڑھا مین اوپر چھت کے اور دیکھا
مینے اپنے والد کو کوٹھے پر کہ سنتے تھے غنا کو اور دامن دبائے بغل اونکی کے تھے اور وہ پھرتے
تھے چھت پر گویا کہ رقص کررہے تھے اور مثل اسی قصہ کے عبداللہ بن احمد بن حنبل سے بھی منقول
ہے اور یہہ دلالت رکھتا ہے اباحت سماع پر نزدیک اون رحمہ اللہ کے اور وہ جو منقول ہے
اونسے برخلاف اسکے پس وہ محمول ہے اوپر غناء مذموم کے جو مقترن اور شامل ہو ساتھ
فحش اور منکر کے اور روایت کیا گیا ہے انہین رحمہ اللہ سے کہ سنا اونہون نے ایک قوال
کو نزدیک بیٹے اپنے صالح کے اور انکار نہ کیا پس کہا اونکے بیٹے نے کہ یا حضرت آیا نتھے
آپ کہ انکار کرتے تھے اسکا اور مکروہ رکھتے تھے اسکو جواب دیا کہ مجھکو پہونچا یا ہے کہ استعمال
کرتے ہین ساتھ اوسکے منکر کو اور حکایت کیا ہے داؤد طائی رحمہ اللہ سے کہ وہ حاضر
ہوتے تھے سماع مین اور سیدھی ہو جاتی تھی پیٹھ اون کی سماع مین بعد اوسکے کہ ٹیڑھی
ہوگئی تھی بوڑھاپے سے اور تھے وہ رحمہ اللہ عالم فقیہ حنفی شاگرد حضرت امام ابوحنیفہ
کوفی رحمہ اللہ کے اور کہا ہے فقیہ عالم ناصر الدین ابوالیر اسکندی رحمہ اللہ نے اپنے
فتاوی مین کہ سماع اگر ہو اپنی شرط سے اپنے محل مین اپنے اہل سے تو صحیح ہے اور اختیار
کیا ہے اس قول کو حنابلہ سے ابو بکر خلال صاحب جامع اور صاحب اونکے عبدالعزیز
نے اور حکایت کیا ہے اوسکو صاحب مستوعب نے جماعت اونکی سے اور نقل کیا ہے سماع کو
صالح اور عبداللہ دو بیٹون امام احمد سے اور اختیار کیا ہے حافظ ابوالفضل مقدسی وغیرہ
ظاہریہ سے اور ذکر کیا ہے اوسکو ابو محمد بن حزم نے اپنے مصنفات مین اور اونکا ایک سال

خاص اسی باب مین اور تصنیف کیا ہی ابن طاہر نے اور نقل کیا ہی اجماع صحابہ اور
تابعین کا اوسپر اور سوق کیا ساتھ اون سندون کے کہ جو اونکے نزدیک ہین اور
نقل کیا ہی شیخ تاج الرحمن فزاری شافعی شیخ دمشق اور مفتی اوسکے اور ابن قتیبہ نے اجماع
اہل حرمین کا اوسپر اور نقل کیا ہی ابن قتیبہ نے اکثر اہل عراق سے اور روایت کیا ہی ابن
طاہر نے ساتھ سند اپنی کے کہ جب دیکھے تو اہل مدینہ کو کہ اجماع کیا ہی کسی چیز پر پس جانئے
کہ وہ سنت ہی اور روایت کیا ہی یونس بن عبد الاعلی نے کہ پوچھا مینے امام شافعی رحمہ اللہ
سے حال اباحت اہل مدینہ کا سماع کو تو فرمایا اونہون نے کہ نہین جانتا مین کسی ایک کو
علماء حجاز سے کہ مکروہ رکھا ہو سماع کو مگر وہ جو اوصاف مین ہو اور ذکر کیا ابو یعلی حنبلی نے
کہ یوسف بن یعقوب ماجشون اور بھائی اونکے رخصت کرتے تھے اور اجازت دیتے تھے سماع
کی اور کہا یحیی ابن معین نے جو بڑے علماء حدیث سے ہین کہ آتا تھا مین یوسف بن ماجشون
کے نزدیک پس وہ حدیث سناتے تھے ہمکو اپنے گہر مین اور چھوکریان اونکی بجاتی تہین
معازف کو دوسرے گہر مین اور یہہ علماء ثقات اور اہل حدیث کے ہین کہ مخرج ہین صحاح
مین اور کہا ہی عبد العزیز بن سلمہ نے کہ ماجشون جو کہ مفتی اہل مدینہ کے تھے اور روایت
کرتے ہین انسے ائمہ حدیث اور تخریج کی ہی انسے صحیحین مین اجازت دیتے تھے بجانے
عود کے اور نقل کیا ہی صاحب نہایہ نے شرح ہدایہ مین حنفیہ سے بعد نقل کرنے اونکی کے
تحریم کو بعض اونکی سے اباحت کو جبکہ تغنی کرے یا استفادہ کرے ساتھ اوسکے نظم
قوافی کو تاکہ ہو فصیح زبان اور کہا ہی لاباس بہ اور بعض حنفیہ کہتے ہین کہ اگر تنہا ہو
اور تغنی کرے واسطے دفع کرنے وحشت کے اپنے نفس کی تو لاباس بہ ہی اور اسیکا اخذ
کیا ہی شمس الائمہ سرخسی نے اور استدلال کیا ہی اسکا ساتھ اسطرح کے کہ تھے انس بن مالک

رضی اللہ عنہ کہ کرتے تھے اوسکو اپنے گھر مین اور تحسین کرتے تھے اوسکو بطریق لہو کے اور
کہا ہی کہ جو کوئی کہ قائل ہی ساتھہ کراہت مطلقہ کے تو وہ حمل کرتا ہی حدیث انس کو اوپر پڑہنے
اشعار مباحہ کے اور جزم کیا ہی صاحب بدائع نے حنفیہ سے ساتھہ اوس چیز کے کہ ذکر کیا
ہی شمس الائمہ نے اور تعلیل کی اسطرح پر کہ سننا راگ کا نرم کرتا ہی دلکو اور صاحب ذخیرہ
نے حنفیہ سے نقل کیا ہی بعض سے یہہ کہ لا باس بہ ہی اعراس مین یعنی شادیون مین اور
بعض نے کہا ہی کہ لا باس بہ ہی تمام ایام عید اور سب اوقات سرور مباحہ مین اور اختیار
کیا ہی اوسکو علمار محققین سے شیخ الاسلام ابو محمد بن عبد السلام اور صاحب اونکے شیخ محمد بن
دقیق العید نے اور کہا ہی صاحب امتاع نے کہ تحقیق تھے صوفیہ کرام مین جماعت اہل فقہ
اور حدیث اور معرفت انواع علوم شرعیہ کے مثل اوستاد ابو القاسم قشیری اور شیخ ابو طالب
مکی کے اور شیخ شہاب الدین سہروردی نے ذکر کیا ہی انکو اپنے رسائل اور تصانیف میں
اسطرح کہ کرتا ہی دلالت اوپر اباحت سماع کے قولاً اور فعلاً اور تھے جنید رحمہ اللہ فقیہ کہ
فتوی دیتے تھے اوپر مذہب ابو ثور کے اور حکایت کی ہی اوسنے امام قشیری اور سہروردی
وغیرہما نے کہ کہا اونہون نے کہ نزول کرتی ہی رحمت الٰہی اس طائفہ پر تین مقام مین ایک
وقت کہانے کے کیونکہ یہہ لوگ نہین کہاتے مگر نزدیک فاقہ کے اور دوسرے وقت ہمنشینی اور
ہمکلامی کے کیونکہ کلام کرتے ہین مقامات صدیقین اور انبیار مرسلین مین اور تیسرے وقت
سماع کے اسواسطے کہ سنتے ہین یہہ ساتھہ وجد اور شہود حق کے اور حکایت کی ہی علماء جماعت
صحابہ سے اس معاملہ مین بہت حکایات کہ اکثر وہ مذکور ہین کتب قوم مین وصل جان کہ
صاحب امتاع نے ذکر کیا ہی کہ سماع مین تین قول ہین حرمت اور کراہت اور اباحت
اور ذکر کیا ہی دلائل ہر مذہب کو اور ترجیح دی ہی مذہب اباحت کو جیسا کہ مدعا اوسکا ہی

اور جواب دیا ہی استدلالات اور تمسکات حرمت اور کراہت کا اور طول کیا ہی اثبات مذہب
اباحت مین اور ثابت کیا ہی اوسکو ساتھہ کتاب اور سنت اور اجماع اور قیاس کے اور
وجہ قیاس کی یہہ ہی کہ جب ثابت ہوگیا سنت صحیحہ مین جائز ہونا تغنی بالقرآن کا تو اشعار
مین بہی جائز ہوگا بدلیل جامع اسکے کہ تغنی قرآن مین او بہارتی ہی حزن اور شوق کو
اور کشش کرتی ہی خشوع اور خضوع کو اور یہہ بات ایسے اشعار مین ہی کہ وہ شوق دلانیوالے
ہون طاعات اور مباحات کے اور زہد کے دنیا سے اور رغبت کیطرف آخرت کے اور متمر
ہو زیادہ محبت الہی تعالےٰ و تقدس کے اور متابعت حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ
وسلم کے تو یہہ بہی جائز ہی اور بعض نے قیاس کیا ہی اوپر حدی اور نصیب اور نشید اعراب
اور اقسام دوسرے پر کہ جو جائز اور مباح بالاتفاق ہین اور یہہ تمام اوس تقدیر پر صورت
پذیر ہوتا ہی کہ نص قطعی حرمت اور کراہت غنا پر ثابت نہو ورنہ قیاس کرنا مقابلہ نص مین
لازم ہوگا اور یہہ باطل ہی اور قائل اباحت کے کہتے ہین کہ کوئی نص اوس جانب وارد
نہوئی ہی اور اگر ہے تو صحت کو نہ پہونچی ہی کہا حضرت شیخ محدث دہلوی مصنف کتاب مدارج النبوت
رحمہ اللہ نے کہ مقصود کاتب الحروف کا نقل کرنے اقوال اباحت سے یہہ ہی کہ تا معلوم ہو کہ
مسئلہ مختلف فیہ ہی جزم اور یقین کرنا کسی ایک جانب کا اور ترجیح دینا اوسکا اور تعصب
کرنا اوسمین مناسب طریقہ اختلاف کے نہین ہی اگر کسیکو صلاح وقت اسمین معلوم ہو کہ توقف
کرے اور لحاظ احتیاط کا کرے اور ورطہ خلاف اور نزاع مین نہ پڑے اور سلامتی حال
اپنی کے اسمین جانے اور احتیاط اور تقویٰ اسمین اندیشہ کرے تو یہہ اوسکو مبارک ہو مگر
چاہیے کہ زبان حال اور قال کے طعن اور تشنیع اور تضلیل اور تفضیح بزرگوں سے اور انکے
پیچہے پڑنے سے باوجود متعارض ہونے دلیلون کے اور متغائر ہونے طریقون کے اور

موجود ہونے علما اور فقہا اور عرفا کے اوس جانب دوسری مین قطع نظر راج اور مرجوح ہونیکے کوتاہ اور نگاہ رکھے اور رشتۂ انصاف کو نہ چھوڑے ع

| صحت و عافیت گرچہ خوش افتاد ای دل | | جانب عشق عزیز ست فرو مگذارش |
|---|---|---|

اور قائلان اباحت کو بھی مناسب نہین ہی کہ تعصب کرین اور منکر اقوال علما کے ہون خصوصا ایسے لوگ کہ جو سالک طریقہ دیانت اور نصیحت کے ہون وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ اور ہر دونون گروہ کو چاہیے کہ رعایت طریقہ تمیز اور تفصیل کو نہ چھوڑین کیونکہ توقف اور احتیاط کرنا سب کامون مین محمود اور بہتر ہے اور افراط اور تفریط ہر جگہہ مذموم اور بد ہے وَبِاللّٰہِ التَّوْفِيقُ وَمِنْهُ الْعِصْمَةُ اور اسیطرح صاحب اشاعہ نے آلات اور مزامیر مین بھی کلام کیا ہی اور کہا ہی کہ مشہور مذاہب ائمہ اربعہ رحمہم اللہ مین حرمت مزامیر کی ہی اور باوجود اسکے بعض علما مذہب شافعی اور اصحاب ظواہر اور امام غزالی اور امثال انکی نے خلاف بہت نقل کئے ہین اور اقسام آلات اور مزامیر کو ذکر کیا ہی لیکن دف بجانا سو یہہ مختلف فیہ ہی بعض نے مطلق مباح کہا ہی اور بعض نے مطلق حرام رکھا ہی اور بعض نے فرق کیا ہی جاہلاجل دار اور غیر اوسکے مین اور جو کہ مباح ہونا اوسکا ہی نکاح مین بلکہ بعض نے اعلان اوسکا ساتھہ دف کے مستحب کہا ہی اور شبابہ جو بمعنی نے کے ہوا سمین بھی اختلاف ذکر کیا ہی دوسرے ایک قسم مزامیر سے عود ہی کہ جسکو بربط بھی کہتے ہین اور تار رکھتا ہی کہ جنکو زیر و بم کہتے ہین اور اسمین بھی اختلاف بہت ذکر کئے ہین اور کہا ہی کہ مشہور مذاہب اربعہ مین یہہ ہی کہ بجانا اور سننا اوسکا حرام ہی اور گئے ہین ایک گروہ علما کیطرف جواز اوسکے کے اور نقل کیا ہی سننا اوسکا عبداللہ بن جعفر اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے اور حکایت کیا گیا ہی کہ تشریف لائے عبداللہ

بن عمر نزدیک عبد اللہ بن جعفر رضی اللہ عنہا کے پس پائی نزدیک اونکے چھوکری کہ بجاتی تھی
وہ عود پس کہا عبد اللہ بن جعفر نے عبد اللہ بن عمر سے کہ آیا دیکھتے ہو تم اسمین مضائقہ تو کہا
اونہون نے کہ نہین اسمین کچھہ مضائقہ اور نقل کیا ہی سننا اوسکا عبد اللہ بن زبیر اور
معاویہ بن ابو سفیان اور عمرو بن العاص اور حسان بن ثابت رضی اللہ عنہم سے اور
غیر صحابہ سے عبد الرحمن بن حسان اور خارجۃ بن زید سے کہ جو فقہاے سبعہ مدینہ منورہ سے
ہین اور نقل کیا ہی استاد ابو منصور نے زہری اور سعید بن المسیب اور عطا بن ابی
رباح اور شعبی اور عبد اللہ بن ابی عتیق اور اکثر فقہاے مدینہ مطہرہ رضی اللہ عنہم
سے اور حکایت کیا ہی خلیلی نے عبد العزیز بن ماجشون سے کہ وہ رخصت اور اجازت
دیتے تھے عود کی اور حکایت کی ہی ابن سمعانی نے طاوس سے اور حکایت کی ہی ابراہیم بن
سعد سے کہ آئے یہہ نزدیک رشید کے اور کہا کہ مین چاہتا ہون عود پس کہا رشید نے کہ
آیا عود انگیٹھی کا چاہتے ہو یا عود بجانے کا کہا نہین بلکہ چاہتا ہون عود بجانیکو پس
طلب کیا رشید نے عود کو اور بجایا اوسکو ابراہیم بن سعد نے اور فتوی دیا اباحت
غنا اور عود کا اور نقل کیا ہی فاکہی نے تاریخ مکہ معظمہ مین ساتھہ اپنی سند کے کہ جو بیے
موسی بن المغیرہ جمحی سے کہ بلایا اونہون نے عطا بن ابی رباح کو پس آئے وہ اور تھے
وہان ایک گروہ کہ بجاتے تھے عود کو اور غنا کرتے تھے سو جبکہ عطا کو آتے ہوئے دیکھا تو
ٹھہر گئے اوس سے پس کہا اونہون نے کہ مین نہ بیٹھونگا جب تک کہ تم عود اور مراجعت نکرو
طرف اوسکے کہ جو کر رہے تھے پھر بیٹھے اور کہانا کہایا اور صاحب امتاع نے اسی عود کو
اصل رکہا ہی اور دوسرے مزامیر کو اسپر قیاس کیا ہی اور خلاصہ کلام یہہ ہی کہ وہ یعنی صاحب
امتاع کا اسباب مین وسعت اور فراخی سے خالی نہین ہی اور اجتماع آلات اور مزامیر کو

بھی نقل کیا ہی اور کہا ہی کہ اختلاف ہی درمیان قائلین حرمت کے کہ آیا وہ کبیرہ ہی یا
صغیرہ اور متاخرین شافعیہ اسپر ہین کہ یہہ صغیرہ ہی کہا حضرت شیخ محدث دہلوی رحمۃ اللہ
نے کہ یہہ چند کلمہ کتاب مذکور کے نقل کئے گئے اور مذمہ اور عہدہ اسکا کتاب والے پر ہی
اور غرض اسکی نقل کرنے سے سوا اسکے نہین ہی کہ اگر ناگاہ اس گروہ سے کچھ ادین کی
بات نقل کیجاوے تو مبالغہ تشدید اور تجہیل اور تشنیع اور تفسیق اور تضلیل مین نکرین
اور چھپانا عیوب اور لغزش قوم کا شیوہ اپنا کرین اور عوام کو نہ چھوڑین کہ پیروی
انکی کرین فالحق احق ان یتبع واللہ اعلم وعلمہ احکم کہا شیخ محدث دہلوی رحمہ اللہ
نے کہ اس ضعیف نے اس مسئلہ مین کلام مواضع متعددہ مین کیا ہی اور سب مین طریقہ
تفصیل اور تردید اور توسط کو نگاہ رکہا ہی ساتھہ ادنی میل کے طرف حرمت یا کراہت
کے اور اس کتاب مین یعنی مدارج مین نقل کرنا اقوال جانب اباحت کا غالب ہوا ہی کیونکہ
وہ جانب دیگر یعنی حرمت یا کراہت کے مشہور اور مقرر ہوا وہان مین حاجت نقل کی
نہین رکہتا اور نیت وہی ہی کہ جو کہی گئی ہی

| نفی حکمت مکن از بہر دل عامی چند | | عیب می جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو |
|---|---|---|

اللھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعہ وارنا الباطل باطلا وارزقنا اجتنابہ
امین اور جاننا چاہئے کہ ہر زمانہ مین ابتدا رحال سے تا امروز جو کوئی کہ طرف اباحت
غنا اور سماع اوسکی کے گیا ہی قولاً یا فعلاً تو انکار اور استبعاد طرف اوسکے متوجہ ہوا
ہی جیسا کہ حکایات اور روایات سے کہ جو اس باب مین آئی ہین روشن اور ظاہر ہی
اور مشکوۃ شریف مین لائے ہین کہ ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ کہ انکو بدری ہی
کہتے ہین یا بسبب نسبت اصحاب کے کہ یہہ غزوہ بدر مین حاضر تھے یا بسبب اسکے کہ ساکن

انکا بدرہی اور ایک صحابی دوسرے اعیان صحابہ سے رضی اللہ عنہم آپسمین بیٹھے تھے اور
سماع غنا کا کرتے تھے ایک شخص دوسرے کہ حاضر تھے سننا انکے راگ کو اونپر گران ہوا اور انکار
کیا اور کہا کہ اے دونون مصاحبو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم
کے تم سرود سنتے ہو انھون نے کہا کہ اگر تم بہی سننا چاہتے ہو تو آؤ بیٹہو اور سنو نہین تو
جاؤ اور حکم دیا ہی ہمکو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے کہ سنین ہم
اسکو اور یہہ معاملہ عروسی مین تہا کہ تغنی اوسمین بالاتفاق مباح ہی بڑہکر یہہ کہ عبد اللہ
بن جعفر رضی اللہ عنہ کہ اس کام کے حریص اور مشغوف تہے اور معاویہ رضی اللہ عنہ
بہی اونکے شریک اور موافق تہے اور دوستی اور محبت رکہتے تہے تو بی بی جناب معاویہ
نے اظہار انکار کا کیا عبد اللہ پر اور عیب پکڑا اونپر اور کہا معاویہ نے کہ حال اونکا یہہ ہے
تو انکا کیا اعتقاد کرتی ہو دوسرے روز کہ عبد اللہ بیچ گہر معاویہ کے آئے اور نماز بہت کی
اور بندگی بہت کی تو معاویہ نے اپنی بی بی سے کہا کہ انکو دیکہو کیا کرتے ہین پس وہ
بی بی انکار سے باز آئین اور حقیقت حال کی اور منشا اختلاف کا یہہ معلوم ہوتا ہے
کہ سرود سننا اور آلات اور مزامیر بجانا زمانہ قدیم مین کاروبار فاسقون اور
شرابخوارون وغیرہ کا تہا اور اسی سبب سے حدیث صحیح مین آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے فرمایا ہی کہ بہیجا گیا ہون مین اور حکم کیا گیا ہون
کہ مٹادون اور نابود کردون آلات لہو اور مزامیر کو اور منع کردون شراب خمر اور
زنا سے اور اصل مین نام غنا لہو ہی اور ذکر اسکا باب ملاہی مین کرتے ہین اور بعد
محو ہوجانے اور مٹ جانے آثار ان امور کے اور جاتے رہنے اور رفع ہونے ان منکرات
کے جبکہ وہ رسم اور عادت نہی مسلمان صالح اور پارسا بہی اوسمین پڑگئے اور اس سے

محفوظ ہوئے بغیر ملاپ کے ساتھ فسق اور منکرات کے اور بغیر اختلاط کے ساتھ اہل فسق و فجور
کے اور ایک جماعت نے جب دیکھا کہ یہ عادت فاسقون کی اور نشانی بیقیدی کی ہے
اور مشابہت ایسون کے حال سے رکھتی ہو تو بخوف اسکے کہ مبادا کہین سر نکالے اس سے
بچنا اور اجتناب کیا اور دوسرونکو بھی تخویف تحذیر فرمائی اور شارع سے بھی اگر
باین لحاظ منع اور تحذیر اور وعید صادر ہوئی ہو تو دور نہین اور رہ وہ جو محدثین
رحمہم اللہ نے کہا ہی کہ منع اور نہی شارع سے ثبوت کو نہ پہونچی اور کوئی حدیث اس باب
مین صحت کو نہ پہونچی تو بعد تقریر اسکے کہ دائرہ صحت کا بیچ اصطلاح اس طائفہ کے تنگ ہے
مراد یہ ہوگی کہ نہی راگ کی مطلقا اور حرمت اوسکی لذاتہ ثابت نہین ہوئی ہی جیسے کہ خمر
اور زنا اور مثل اسکی کے اور رہ وہ جو بعض اہل ظواہر نے کہا ہی کہ جو کوئی حدیث ہی نہین
وارد ہوئی تو یہ بات خالی مکابرہ سے نہین ہی اور مثال اس حال کی قضیہ ظروف اور
اوانی اور برتنون کا ہی کہ جسکو حنتم اور مزفت اور نقیر اور دبا نام رکھا ہی کہ وقت
مباح ہونے خمر کے اونکو مستعمل کرتے تھے اور شراب اوسمین پیتے تھے اور جبکہ شراب حرام
ہوئی تو استعمال اس قسم کے برتنون کا اور کھانا پینا دوسرے مشروبات مباحہ کا اوسمین
چند ایام حرام کیا بوجہ محو کرنے اور مٹانے آثار شراب کے اور جو کہ حرمت شراب کی ثابت
اور مقرر ہوگئی اور حاجت قلع اور قمع آثار اور علامات اوسکی کے نرہی تو منع کرنا اور نہی
کرنا اون ظروف اور برتنون کا بھی نرہا اور باوجود اسکے علماء اور ائمہ دین رحمہم اللہ
دو فرقہ ہوگئے ایک فرقہ طرف منع کے گیا استعمال کرنے اوس آوانی سے اور دوسرا فرقہ
طرف جواز کے جیسے کہ یہ مذکور ہے اپنے مقام مین اور ما نحن فیہ یعنی معاملہ راگ مین بھی
مانند اسکے دو فرقہ ہوئے ایک بنظر عادت شریف قدیم کے کہ یہ صورت نشانی اہل فسق کا

ہی تو یہہ لوگ منع اور رسم احتیاط کے گرفتار ہوئے اور دوسرے فرقہ نے نظر اوپر معنی اور
حقیقت حال کے رکھی کہ اگر وہ راگ ساتھہ ملابست اور مخالطت فسق اور منکرات کے ہی
تو حرام ہی ورنہ مباح ہی واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم اور پہر بعد اسکے تعصب اور تشدد
درمیان مین آیا کہ ادہر تو منع کرنیوالونے افراط اور زیادتی کی کہ راگ کے کرنیوالون
کو مطلقاً منسوب طرف فسق کے اور کفر اور زندقہ کے رکہا اور ادہر بہی مباح کہنے والون
نے بموجب اپنے گمان کے اوسکو طاعت صرف اور عبادت محض ٹہرایا اور بالکلیہ اوقات
کو مشغول اوسکا کیا اور مجمع اور معرکہ ٹہرائے اور دونون فریق نے فرق درمیان
اہل اور نا اہل کے نہ کیا اور رشتہ انصاف کا کہ معنی اوسکے نصف لی ونصف لک ہی
ہاتہہ سے چہوڑا اور طریقہ ادب کو کہ حقیقت اوسکی نگاہ رکہنا حد ہر چیز کا ہی نگاہ نرکہا
اور ایک منشا اختلاف کا یہہ ہی کہ ایک جماعت کی نظر اوپر تاثیر اور تصرف نغمہ کے بواطن
مین پڑی اور اپنے مقام سے گئے اور ایک جماعت کو جواز اور عدم جواز فقہی نظر مین
آیا اور یہہ اپنی جگہہ پر رہگئے اور شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ نے کہا ہی کہ تاثیر نغمہ
کی بالذات اوپر روح حیوانی کے ہی کہ حرکت اور اضطراب کرنا کام اوسی کا ہی اور روح
انسانی منزہ ہی کیونکہ وہ مقام وارد ہونے معانی کا ہی اور سکون اور منفعل ہونا اوس
تانی صفت اوسکی ہے لیکن اس مقام مین کسیکو پہونچتا ہی کہ کہے ہان البتہ
تاثیر نغمہ کی بالذات اوپر روح حیوانی کے ہی مگر بسبب ہمسائگی اور اتصال کے کہ جو درمیان
روح حیوانی اور روح انسانی کے ہی حال اس ایک کا اوس دوسرے مین سرایت کرے
تو کیا اور کون مانع ہی اور یہی شیخ کہتے ہین کہ نشان تاثیر کرنے قرآن مجید کا باطن
مین یہہ ہی کہ ساتہہ غنا اور بغیر غنا یکسان اور برابر ہو اور اگر نغمہ سے تاثیر کرے تو

وہ تاثیر قرآن کی نہین ہی بلکہ یہہ تاثیر نغمہ کی ہی نہ قرآن کی تو یہہ بات بھی خالی حکمت
سے نہین ہی اسواسطے کہ نغمہ حلیہ اور زیور ہی قرآن مجید کا جیسا کہ حدیث شریف مین
آیا ہی کہ زینت دو تم قرآن مجید کو اپنی آوازون سے اور یکسان ہونا دونون حال کا
یعنی نغمہ اور بلا نغمہ کا خارج دائرہ امکان سے ہی مگر وہ شخص کہ جسکا شہود اور کشف مجرد
ذات اور صفت الٰہی تعالےٰ کا ہو **فائدہ** صاحب امتاع نے کہا ہی کہ اختلاف کیا ہی
اسمین کہ اول کس شخص نے تغنی کی ہی غناے عربی مین پس کہا ہی ابو بلال عسکری نے
کہ اکثر اہل علم کے اسپر ہین کہ نام اوسکا طویس ہی اور یہہ معاملہ اسطرح پر ہوا کہ جب ابن
زبیر رضی اللہ عنہ نے بنا کی کعبہ شریف کی تو بناتے تھے اوسکو اہل فارس اور اہل روم
کے اور تغنی کرتے تھے ساتھ الحان اپنی کے اور سنا اوسکو مغنیان عرب نے اور نقل کیا اوسکو
عربی مین اور پہلا وہ شخص کہ شروع کیا اوسنے طویس تھا اور طویس کو مشوم کہتے ہین جو
بمعنی نامبارک اور منحوس کے ہی بسبب اسکے کہ پیدایش اوسکی روز وفات آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے ہوئی اور فطام یعنی دودہ چھوڑانا اوسکا روز
وفات ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے تہا اور بالغ ہونا اوسکا روز موت عمر رضی اللہ
عنہ کے تہا اور نکاح کیا اوسنے روز قتل عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے اور پیدا
ہوا اوسکے بیٹا روز موت علی رضی اللہ عنہ کے اور کہتے ہین کہ پہلے نقل ہونے اس غناے
موسیقی کے عرب مین اقسام غنا اور خوش آوازی تہی مثل نصیب اور نشید اعراب
اور حدی اور رکبانی کے اور یہہ اقسام تمام مباح ہین کسیکو اسمین خلاف نہین ہی اور
انہین اقسام پر حمل کرتے ہین ہر غناے موسیقی کو وہ لوگ کہ قائل ہین ساتھ حرمت اوسکے
جو منقول ہی صحابہ اور تابعین وغیرہم اسلاف رضی اللہ عنہم سے جیسا کہ اخبار اور آثار

گذشتہ سے ظاہر ہوتا ہی البتہ بعض صحابہ مثل عبداللہ بن جعفر وغیرہ سے سننا غنا کی
موسیقی کا بہی جو کہ رویون سے مروی ہی اور کہتے ہین کہ وہ رضی اللہ عنہ مغنیات سے
ہی سنتے تہے اور معنی اور حقیقت مین اقسام غنا کے سب ایک ہین اور راجع ہین طرف
حسن صوت اور خوش آوازی کے اور اسمین کچہہ تفاوت نہین ہی ہان قرأت
قرآن مجید مین تفاوت ہوتا ہی اسواسطے کہ غنا ے موسیقی مین تمطیط اور تغیر بہت
ہی یہہ تمام کہا گیا لیکن تغنی اور اوسکے سننے مین بحیثیت اتباع جناب سید الرسل
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم اور اقتضاے اصحاب اور اتباع آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کے بطریق تقرب اور تعبد کے کہ اسپر اجتماع کیا ہو خلجان باقی
ہے جواب وہی ہی کہ محل اور مقام جناب انور صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کا
بلند اور عالی ہی دوسرونکی وضع اور مشرب مختلف ہی بعض پر طرف ورع اور تقوی
کے غالب ہے اور احتیاط و دامن گیر وقت کے ہی اور ذوق اور جمعیت عبادات اور
طاعات کے حاصل ہی اور بعض پر سکر اور مستی نے غلبہ کیا ہی اور ذوق انکا سماع مین
پڑا ہی مدعا یہہ ہی کہ راگ ایک امر ہے مختلف فیہ اور امر مختلف فیہ مین عیب ایکدوسرے
کا نہ چاہیے کرنا اور ہر ایک کو بحال خود چہوڑنا چاہیے فَرَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ أَهْدَىٰ
سَبِيلًا وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِالصَّوَابِ ۞ وَإِلَيْهِ الْمَرْجِعُ وَالْمَآبُ ۞ وَصَلَّى اللَّهُ
تَعَالَىٰ عَلَىٰ خَيْرِ خَلْقِهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَآلِهِ وَأَصْحَابِهِ وَأَتْبَاعِهِ أَجْمَعِينَ
هُدَاةِ طَرِيقِ الْحَقِّ وَمُحْيِي عُلُومِ الدِّينِ ۞ امین امین ثم امین
حضرت شیخ محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالے نے غزوۂ خیبر مین بیان حدی اور غنا
کا مختصر لکہا ہی فقیر اوسکو بہی نقل کرتا ہی وہو ہذا تنبیہ جان کہ ایک اقسام غنا سے

حدی ہی کہ مباح ہی سننا اوسکا بالاتفاق اور سنا ہی اوسکو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ واصحابہ وسلم نے اور پسند رکہا ہی اوسکو چنانچہ جابجا معلوم ہو چکا ہی اور آپکے ایک حدی خوان تہے کہ نام اونکا انجشہ تہا اور نہایت خوش آواز اور حسن صورت رکہتے تہے اور معنی حدی کے تحسین رجز مباح بہ آواز نرم اور شیرین ہین واسطے تخفیف محنت سفر اور کشش نشاط نفس کے ہی اور قطع کرتا ہی اونٹ ساتہہ اوسکے بیابانون کو اور اوٹہاتا ہی بارہا گران کو اور ایکقسم دوسری ہی کہ اوسکو رکبانی کہتے ہین اور اسکو سوارون مین واسطے تخفیف تکلیف سفر کے پڑہتے ہین اور یہہ بہی مباح ہی اور امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ سفر مین اوسکو بہت سنتے تہے اور ایکقسم دوسری اور ہی کہ اوسکو نشید کہتے ہین اور یہہ پڑہنا اشعار اور قصائد کا ہی ساتہہ آواز خوش کے اور محل خلاف کا بلند کرنا آواز پے درپے کا ہی ساتہہ ترتیب خاص کے بہ رعایت قواعد موسیقی اور تکلف کے اوسمین اور کلام اسمین بہت دراز ہی آخر باب عبادت مین کچہہ اسمین کا گذر چکا ہے تمام ہوا ترجمہ کتاب مدارج النبوت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ کا واللہ اعلم بالصواب اور بہی مولانا محدث دہلوی نے اپنی کتاب مکتوبات کے مکتوب چہٹے مین جسکا نام ترویج الاسماع باختلاف اقوال المشایخ واحوالہم فی السماع ہی تحقیق اس مسئلہ کی فرمائی ہی اور اوسکا خلاصہ اس تنبیہ مین جو درج کتاب ہذا ہی تحریر کیا ہی بعینہ فقط اوسی تنبیہ کا ترجمہ کرکے تتمہ اور تکملہ خاتمہ قول فیصل باب سماع کا کرکے کتاب کو اوسپر تمام کیا ومن اللہ التوفیق علی الخاتمۃ بالحسنی والایمان وھو ھذا

**تنبیہ** واضح ہو کہ افعال اور اقوال مشایخ طریقت رحمہ اللہ کے معاملہ سماع مین مختلف اور متعارض ہین اور شک نہین اسمین کہ مقتضا اختلاف اور تعارض کا بالطبع توقف اور تردد کرنا ہی اور غالب کرنا اور راجح کرنا ایکجانب

اور کسی طرف کا ساتھ کسی باعث اور کسی سبب کے ہوتا ہی اور اس معاملہ مین باعث اور
سبب چند چیزین ہین ایک ساتھ بطالت وقت اور غلبہ احکام طبیعت اور شہوت کے اور
بے پرواہی کے ساتھ احکام شرع اطہر کے اور نیز دے نیت کے بیچ عزیمت اور اتباع
احسن اور عمل بالا دلے اور ایسے کے ہوتا ہی تو یہہ خارج بحث سے ہی اسواسطے کہ جنکا
یہہ حال ہی وہ بیچ حکم چارپایون اور انعام کے ہین کہ انکے افعال کو ضبط نہین ہے
بل هم اضل بلکہ ایسے لوگ بہائم سے بھی بدتر اور گمراہ تر ہین اور دوسرا ایک گروہ
ہین ارباب نفس سے کہ جو ذوق طاعت اور عبادت سے اور لذت ذکر اور تلاوت
سے اور خلوات اور مناجات سے محروم ہین انمین سے بعض تو بسبب اصل پیدایش
کے اور بعض بسبب عادت اور صحبت ارباب سستی و راحت کے ایسے ہین کہ جب انکو
سننے نغمہ سے کہ بالطبع حرکت دینے والا باطن کا اور جمع کرنیوالا پریشانی خاطر کا ہی
لذت اور سرور اور شعور اپنے مطلوب پر حاصل وقت انکے کا ہوتا ہی تو بسبب اسکے
مغرور ہوتے ہین اور فریب کہاتے ہین اور صرف اسی حالت کو غنیمت شمار کرکے ساتھ
زینت دینے اور فریب نفس و شیطان کے اسکو عبادت اور ریاضت پر بھی ترجیح
اور فضیلت دیتے ہین اور اہل ریاضت کا انکار کرتے ہین اور ذوق اور لذت
عشق سے محروم جانتے ہین تو ایسے لوگون کی سزا یہہ ہی کہ روز بروز راہ دین اور دیانت
سے بیگانہ تر اور دور تر ہوتے ہین اور جس حال مین کہ ہین منہمک اور غالب تر ہوتے ہین انکی
نماز سے بجز اوٹھنے بیٹھنے کے انکو نصیب نہین ہی اور پھر وہ بھی ساتھ ریا اور تکلف کے
اور خوف زجر اور بد گوئی خلایق کی کرتے ہین یہانتک کہ شدہ شدہ نوبت اسپر پہونچتی
ہی کہ وہ بھی ترک ہوتی ہی اگر ایسے لوگون کے نزدیک خوش آوازی ساتھ خوبصورتی کے

جمع ہوئیں تو مانا کہ عورات بغنیات سے ہو مابیت ذوق اور شوق انکے کی سبب موجود ہیں
حالت صوری اور بادی کے کا ملتر ہوتی ہی اور بیشتر اس سے کوئی ذوق نہیں ہوتا اگر
ہوئی چیز کہ باعث اعتدال مزاج طبعی کے اور بیجان قوای حیوانی کے ہو محل میں لائیں
تو خواہ ایک دوسری قیامت کا قائم ہونا ہی اور پیرا نمین سے ایک وہ گروہ ہی کہ ساتھہ خوش
طبعی اور سخن رسی اور ذوق حکایات اور اشعار اور رموز اور اشارات اور اسرار کے
کہ جو طائفہ وجودیہ اور باطنیہ کے رکہتے ہیں موصوف ہیں تو یہ گروہ خود عارف زمانہ
کے اور کامل روزگار کے اور پیشوا طریقہ ان شریرون کے ہیں مرتبہ حال انکے کا موافق
گمان اور پندار انکی کے برتر اور بالا ہی اوس سے کہ فہم علما اور زہاد اور عباد کی
اوسکو پہونچی معاذ اللہ عن المکر والاستدراج کاشکے یہہ ذوق اور حال اور معرفت
خود ہرگز نہوتا اور فقط ساتھہ نماز اور روزہ خشک کے کہ جو دین عجائز کا ہی موافقت کر
مگر ایک صورت ایمان کی اس عالم فانی سے ہمراہ اپنے لیجاتے تو حقیقت میں یہہ گروہ بھی
خارج مبحث سے اور باہر دائرہ اعتبار سے ہیں اور بیشتر شبہہ اور خفی تر اشتباہ انکا
اس مقام میں پیروی پیرون کی ہی یعنی کہتے ہیں کہ جو کچھہ ہمارے بزرگون اور پیرون
نے کیا ہی اور کرتے آئے ہیں وہ ہم بھی انکے اتباع میں کرتے ہیں اور یہان ایک جماعت ہی
کہ احکام شریعت کو تعین جانتی اور احادیث اور اقوال علما کے کبھی نہیں سنے ہیں تو
یہہ لوگ نادان اور جاہل ہیں انکا تعلیم کرنا اور حقیقت حال کو انپر ظاہر کرنا چاہئے اور
ایک گروہ دوسرا ہی کہ وہ کہتے ہیں کہ ہمکو شریعت سے کیا کام ہی بلکہ ہم مملوک پیرون کے
ہیں اور ہاتھہ تمسک کا انکے دامن عزت پر مارا ہی وہ جو کچھہ چاہتے ہیں کہیں تو یہہ کہنے والے
لوگ کافر ہیں انکو تعذیر کرنا چاہیے اور حد ارتداد کی قائم کرنا چاہیے اور ایک جماعت

ایسی ہی کہ کہتے ہین اگرچہ بظاہر سنت کا تو وجود ایسا ہی معلوم ہوتا ہی لیکن جو کہ یہہ کام
بزرگون نے کیا ہی تو بے سند اور بغیر دلیل کے نہو گا اگرچہ وہ سند ہمکو معلوم نہین ہی
تو یہہ بات گو کہ تقلید کی ہی مگر عالم اعتقاد پیری اور مریدی مین وجہ رکھتی ہی اور عذر
کے لایق ہی لیکن ان لوگون سے یہہ کہنا چاہیے کہ بزرگون نے جو کچھہ کہ کیا ہی ساتھہ غلبہ
حال اور مستی اور بیخودی کے کیا ہی اور وہ بھی کبھی کبھی کیا ہی اور بہر سبب مصلحت وقت
اور مقتضاے حال اور ایسے ہی ساتھہ نیت اور شرائط اور آداب کہ کہ جو رکھتے تھے
اوسکو کیا ہی اور اسکو طریقہ اپنا نہین ٹھیرایا اور دوسرونکو بھی اسکا حکم نہین کیا اور
تعصب ہی تمہارا تو انکا سا ذوق اور حال کہان ہی اور ایسی صلاح اور نیت کسکی ہی البتہ
یہہ بات ہی کہ اگر اونکی سی صفات اور احوال اور آداب تمہارے بھی ہین اور تم خود
مع دوسرون کے کہ جو ایسی مجالس اور مجامع مین حاضر ہون اگر اپنے آپ مین یہہ معنی
خواہ یقین یا گمان دیکھتے ہو تو خدا مبارک کرے تم بیشک تابع بزرگون اور پیروون کے
ہو واللہ خبیر بما تعملون اور ایک جماعت دوسری ہی کہ جو درپے ثابت کرنے اس
عمل سماع کے ساتھہ احادیث اور اخبار اور آثار کے ہین تو یہہ طریقہ بھی خالی تکلف سے
نہین ہی اور حدیث قصہ لقد لسعت حیۃ الہوی کبدی الخ خود نزدیک محدثین
اور محققین مشائخ کے موضوع اور بے اعتبار ہی اور حدیث اذن دو جاریہ کی کہ جو
روز عید کے تغنی کرتی تہین اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے بسبب علم سابق
کے کہ جو اسکی کراہت اور حرمت کا دین مین رکھتے تھے یا بسبب قیاس اور اجتہاد اپنے
کے کہ ساتھہ دیکھنے صورت لہو اور لعب کے اوسکا اعتقاد کیا تہا اونکو منع کیا جناب آنحضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے سر مبارک خواب سے اوٹھایا اور فرمایا کہ آجکا روز

عید کا ہی انکو منع مت کرو یعنی اسقدر عیش اور سرور دن عید کے جوز اور مباح ہی تم
بہی آئین سے دولت کرو اور غنا کرنا اور دف بجانا اعراس اور اعیاد اور ولایم مین کا کام
ہی اور تجویز ہی مگر شہوات میں اشرار اہل زمانہ اس سے کچہ فائدہ نہین پا رہے وہ عورتین کون
تہین اور کیا پڑہتی اور کیا سرود کرتی تہین جو دو لڑکیان تہین گہر کی کہ بعض وقائع
جو درمیان قوم اوس اور خزرج کے گذرے تہے ساتہ آواز بلند کے پڑہتی تہین اور
وہ کچہ گانے والیان نہ تہین صحیح بخاری شریف مین آیا ہی کہ کانتا تغنیان لیستا
بمغنیتین یعنی وہ جو گا رہی تہین کچہ گانیوالیان اور پیشہ کرنیوالیان نہین تہین
اس سے بنہایت کار جو ثابت ہوتا ہی وہ یہہ ہی کہ تغنی مطلق حرام نہو تو اسقدر مسلم ہی مگر یہہ
اجتماع خاص ساتہ ایک کیفیت مخصوص کے کیا ہی بیان ایک فرقہ ہی کہ اگر خوب انہین غور
کرین تو پیرون کا نام لینا انکا محض بہانہ اور مجرد ایک حیلہ ہی کیونکہ اگر یہہ واقع مین
معتقد پیرون کے ہین تو کیا باعث ہی کہ تمام طریقہاے پیرونین سے صرف یہی سماع اور
حضور اسکی مجالس کا پکڑ لیا ہی اور باقی سبکو فنا اور برباد کیا ہی ع بدنام کنندہ نکو
نامے چند وجہ کہتے ہین وہ یہی ہین حاش للہ ایسے لوگونکو ساتہ پیرون کے کچہ نسبت اور
پیرونکو ایسون پر ذرہ عنایت ہو بلکہ پیر لوگ اہل حق ہین اور ارباب صدق کے ہین تو ایسے
نفس لوگ اہل باطن اور کذب کے کب راضی ہوتے ہین انکے فعل کی بنیاد نفسانیت اور تعصب
پر ہی یہانتک کہ اگر کسی فقیہ اور متشرع کو دیکہتے ہین تو برعکس اوسکے اور زیادہ کرتے ہین اور
تیز اور تند ہوتے ہین گویا کہ اس جماعت سے دشمنی رکہتے ہین اور اپنا دین خیر رکہتے ہین
تا آن ایک جماعت ہین مریدون سے کہ اونہون نے قدم راہ سلوک مین رکہا ہی ساتہ
نقل اور تشبہ کے اعمال صوفیہ مین مداخلت کی ہی آمد لباس وحشی اور البیتنا کا ساتہ

بیل نیتی کے پہنا ہی اور ورد ورد کی چکی ہی اور معتقد مشائخ کے ہوئے ہین اور امیدوار
انکے حالات کے ہوکر اگر مطلق انکار کرتے ہین تو خوفناک ہین کہ مبادا اسمین انکار اور منقصت
ان بزرگون کی لازم ہو اور اگر انکار نہین کرتے لیکن اجتناب اور احتراز کلی کرتے ہین
تو ڈرتے ہین کہ ایسا نہو کہ جو اونھون نے پایا ہی کہین ہم اوس سے محروم رہین اور جیسے کہ اس
معاملہ مین پیروی پیرون کی کرتے ہین ویسے دوسرے کامون مین بھی موافقت رکھتے ہین اور
ریاضت کھینچتے ہین اور جان کنی کرتے ہین تو اگر وجد نہین تو بارے تواجد ہے اور اگر تحقیق نہین
تو مگر تشبیہ باقی ہی یہہ اگر تعصب نکرین اور عادت نہ پکڑین اور غلو نکرین اور ورع اور تقوی
ہاتھہ سے نہ دیوین اور احتیاط کو کام مین رکھین تو بیشک درویش ہین اور بے نشان اہلیت سے
نہین ہین ہر چند کہ بے لگاو نفسانیت کے نہون مگر ارباب احوال اور اذواق اور اصحاب
معارف اور مواجید کے ارباب قلوب اور اہل دل سے کہ جو شائبہ بناوٹ اور تصنع اور نفسانیت
سے بالکلیہ عاری اور دریا وجد و شرب اور سکر مین مستغرق اور متوارے ہین یہہ لوگ اور
ہی ہین پھر ایک گروہ دوسرا ہی کہ جو شائبہ نفس بلکہ تقلب قلب سے بھی باہر ہین اور صرف مقام صحو
اور تمکین اور تحقیق مین مقیم اور مستقیم ہین اور سب سے بالاتر ہین اُولٰئِکَ عَلٰی ھُدًی مِّن رَّبِّھِم
وَاُولٰئِکَ ھُمُ المُفلِحُونَ یعنی یہی لوگ ہین راہ راست پر اپنے پروردگار سے اور یہی لوگ ہین
فلاح پانے والے ورضی اللہ عن جمیع عبادہ الصادقین ورزقنا اتباعھم وسقانا
من مشاربھم الماء المعین وصلی اللہ تعالے علی خیر خلقہ استاد الکل امام
الھدے سیدنا محمد والہ واصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین امین ثم امین

**تمام شد**

# صحت نامہ کتاب تحفۃ الامیر

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۵ | حبوب | ھبوب | ۴۹ | ۵ | سب دنونمین | سب دینون میں |
| ۲۱ | ״ | سَیِّدِنا | سَیِّدِنَا | ۵۰ | ۱۰ | درمختارکا | درمختار |
| ۴ | ۱۰ | حامرالقائل | دہرالقائل | ۵۳ | ۱۱ | تغنی کے | تغنی |
| ۶ | ۱۸ | من یتغن | من لم یتغن | ״ | ۱۷ | الہوبہو | لہو بہو |
| ۷ | ۶ | زینوالقرآن | زینوا القرآن | ۵۴ | ۱۰ | بانت سعاد | بانت سعاد کے |
| ۱۰ | ۴ | کہا گیا | کہا گیا ہے | ۵۵ | ۱۲ | فعللہ | فعلہ |
| ۱۷ | ۱۹ | خوشی ہوے | خوش ہوے | ۵۶ | ۶ | اوس لفظ | اوس لفظ کی |
| ۲۴ | ۱۷ | دلیل ہے | بہ اسپر دلیل ہے | ۵۹ | ۴ | جنگ مین ابن بغیر | جنگ مین بغیر |
| ۲۷ | ۱۵ | خرابہ | ضحی ابہ | ۶۴ | ۱۸ | القرآن الخز ہے | القرآن الخزکی |
| ۱۵! | ۱۱ | مجاہد مداللہ سکو کر رہے | مگر غلط ہے | ۶۸ | ۱۶ | لعلوھم | یبلوھم |
| ۳۳ | ۱ | شعب الایمان ہے | شعب الایمان | ۷۰ | ״ | اقتی | اقتنی |
| ״ | ۹ | ابوحفص موسی نے | ابوحفص موسی سے | ۷۲ | ۳ | توم طریق کے | القوم طریق کے |
| ۳۷ | ۱۵ | خاص ہے وہ | خاص ہے کہ وہ | ۷۷ | ۶ | ابن خیازہ | ابن جنادہ |
| ۴۰ | ۲ | بندر کے | بدر کے | ۸۱ | ۴ | راگ کو | راگ کو سنتا ہے |
| ۴۸ | ۱۸ | انتہی باقی | انتہی بافی | ۸۸ | ۱۳ | میری پڑی | مری پڑی |
| ״ | ۱۹ | معدودکی ہین | معدودکی مین | ۸۹ | ۱۷ | کالگاتا | کا گاتا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۴ | اور نغمات مین | نغمات مین | ۱۷۵ | ۱۲ | دو آواز | دو آوازہ کا |
| ۹۳ | ۵ | موقعون سرور | موقعونمین سرکے | ۱۸۱ | ۵ | تمسخر | تمسخر |
| ۱۰۱ | ۳ | بات کہ | بات ہے کہ | ״ | ۷ | اسے نہین سنا | انہین سے سنا |
| ۱۰۲ | فائدہ مین | شرکت قبول | شرکت قبول | ۱۸۲ | ۱ | ابوسعید خراز | ابوسعید خراز |
| ۱۱۵ | ۱۸ | مُسلِم الآبا جدی | مُسلِم الآبا جدی | ۱۹۴ | ۱۴ | اور رود | اور ڈوڑو |
| ۱۱۶ | ۱ | اور روسرے | اور دوسرے | ۲۰۱ | ۱۶ | تجھسے | مجھسے |
| ۱۱۷ | ۸ | سوار ہونا | سوار ہونے | ״ | ۱۷ | اذا نسیت | اذا نسیت |
| ״ | ۱۰ | گناہ ہی نہین | گناہ بھی نہین | ۲۰۲ | ۷ | در دہیرا | ورد میرا |
| ۱۲۱ | ۱ | اوسکا شریک | اوسکے شریک | ۲۰۳ | ۲ و ۳ | لتطمئن | نطمئن |
| ۱۴۰ | ۱۸ | نظیرین | نظیرین | ۲۰۴ | ۱۱ | ہین اور فرمایا | ہین فرمایا |
| ۱۴۵ | ۷ | یہانتک کہ | یہانتک کے | ۲۰۵ | ۱۶ | آواز اور | آواز کی اور |
| ۱۵۵ | ۵ | جیسی قرآئن | جیسے قرآئن | ۲۰۹ | ۶ | چھچار ہی | چہچہار ہی |
| ״ | ۶ | اور قران | اور قرآن | ۲۱۷ | ۷ | اسواسطے | اسواسطے کہ |
| ۱۶۰ | ۱۷ | منکسر ہو | منکسر ہوا | ۲۱۸ | ۱ | اوسکی مددگاہ | اوسکا مددگار |
| ۱۶۶ | ۱۹ | جعفر پاس | جعفر کے پاس | ۲۲۲ | ۱۸ | مین جوکراہت | مین کراہت |
| ۱۶۸ | ۷ | اوسکونام | اوسکا نام | ۲۲۳ | ۵ | اوایک | اور ایک |
| ۱۷۳ | ۷ | کرم | اکرم | ۲۲۸ | ۱۰ | رسوم | رسوم کا |
| ۱۷۴ | ۱۲ | بثاث | بعاث | ۲۳۱ | ۱۴ | جامع | جامہ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ٢٣٣ | ١٩ | ہدیۃ السنی | ہدیۃ السّنی |
| ٢٧٦ | ١٤ | روشنی سے | روشنی سے |
| ٢٧٩ | ١٣ | ہدیۃ السنی | ہدیۃ السّنی |
| ٢٨٢ | ٥ | شہوت کیطرف | شہوت کی طرف |
| ٢٨٥ | ١٥ | حائل | حامل |
| ٢٨٦ | ٨ | چیزونکا | چیزونکا ہے |
| ٢٩٥ | ١ | استدلات | استدلالات |
| " | ٦ | رغبت کیطرف آخرکی | رغبت کیطرف آخرکی |
| ٢٩٦ | ١٨ | علما کیطرف | علما کی طرف |
| ٣٠٠ | ١٩ | نشانی | نشان |
| ٣٠٣ | ١٦ | ستدنا | سیّدنا |
| " | ١٧ | ھدیۃ | ھُداۃٌ |
| " | " | طریق الحق محی | طریقِ الحق وحی |
| ٣٠٨ | ٣ | اعباد | اعیاد |
| " | ١٥ | اہل باطن | اہل باطل |

تمت

# اشتہار

یہ کتاب بموجب قانون بستم ۱۸۴۷ء داخل بہی گورنمنٹ ہوگئی ہے کوئی صاحب بغیر اجازت مصنف کے قصد طبع نفرمائیں

فقط